بسم اللہ الرحمن الرحیم

ای قلم حمد اوس خدا کی کر | جسنی پیدا کی ہین شمس و قمر
ہر کواکب کی ایسی تزئین ہے | روشنی بخش ماہ و پروین ہے
سر کی ہل چل کہ جا اوبکی ہی | سخن نیکی جا یہ سب کی ہی
شام تاریک و روشنی سحر | وال صانع کی ہین یہ قدرت پر
صانع وہ ذوالجلال و قادر ہی | اپنی قدرت سی آپ ماہر ہی
آپ حامد ہی اپنا خود محمود | بندی عابد ہین اور وہ معبود
ذات اقدس ہی اوسکی ثبات | اور ہر ذی حیات کو ہی ممات

## یا فتاح

خاکسی کی بشر کی شکل عیاں
پھر کیا اوسکو زیرِ خاک نہاں

یہہ جو ہژدہ ہزار ہی عالم
بھر رہا ہی ہر ایک اوسکا دم

خوانِ نعمات ہی کشادہ اوسکا
نام ہی رازق العباد اوسکا

لطف بندونپہ اوسکا یکسان ہی
رازقِ کافر و مسلمان ہی

کون محروم اوسکی در سی پھرا
کون محروم اوس نظر سی پھرا

نہ رہا خالی سائلِ درگاہ
روسپید ایسی ہو کہ بختِ سیاہ

باغِ جنت ہی دوستی کا پھل
سقر اوسکی دشمنی کا پھل

خاک سی پہر اوٹہائیگا ایکدن — خاک کو پہر جلائیگا ایکدن

نامراد اوسی بامراد اوسی — دشمن و دوست دونو شاد اوسی

عشق مین قمری اوسکی کوکو زن — یاد مین عندلیب کو شیون

موم دل ہوکی دیکہہ ڈہلتی ہی — شمع لو مین اوسی کی جلتی ہے

ساری عالم کا دستگیر ہی وہ — خالق کل شی قدیر ہی وہ

ماہ سی لیکی تا بماہی ارض — اوسکی الفت ہی سبکی دل مین فرض

اوسکی قدرت کا ایسا رنگ کہون — جس سی طاؤس ہووین بوقلمون

کوئی معشوق کوئی عاشق ہی — جو کوئی ہی اوسیکا شائق ہی

ایسی خداوند نظم و نثر جہان — جلوہ آرا ہی و فراز امکان

رونق کار حسن و عشق ہی تو — ~~جنس بازار حسن و عشق ہی تو~~

خالق جملہ کائنات ہی تو — صانع نقش ممکنات ہی تو

ہی تو ہی مظہر وجود و عدم — ہی تو ہی مصدر حدوث و قدم

تو ہی درمان دردمندان ہی — تو ہی مقصود مستمندان ہی

دست گیرِ شکستہ پا ہی تو — توشۂ راہ بے نوا ہی تو

تو ہی معمارِ کعبۂ دل ہی — تو ہی تسکین جانِ بسمل ہے

تو ہی محبوبِ خلق و جانِ جہان — تیری عاشق ہین شاہدانِ جہان

بس تو ہی لائقِ خدائی ہی — تو ہی شایانِ کبریائی ہی

تیری نسبت کی کون قابل ہی — آپ ہی اپنا تو مقابل ہی

مہر و مہ مین ظہور ہی تیرا — ذرّی ذرّی مین نور ہی تیرا

تو وہ یکتا ہی جو تیرا ہمتا — نہوا ہی نہ ہی نہ ہوئی گا

ای بہارِ گلِ ریاضِ مراد — چمن آرای گلشنِ ایجاد

کونسی دل مین تیری یاد نہین — کون ہی جسکی تو مراد نہین

دیر و کعبہ مین جا بجا تو ہی — گبر و مومن کا مدعا تو ہی

کعبۂ دل ہی جلوہ گاہ تیری — چشمِ انسان ہی شاہراہ تیری

شمع کی دل مین سوز تیرا ہی — جانِ پروانہ تیری شیدا ہی

گو بظاہر عیان نہ [illegible] — دیکھی تو کہان نہین چھپی تو

ی ضیابخشِ چشمِ کورِ مگر
ن جو تو چاہی ای کریم عباد
لم سی تیری دم مین ای معبود
رّہ خورشید کی مقابل ہو
فل پیدا سدا ہو بی مادر
ہی ممکن ہو ہی جو ناممکن
گو نہین تیری عادت ای داور
ربط ضدین مین کمال رہی
ذرّی ذرّی مین مہر و ماہ سمای
ایک جلوہ ہی لاکہہ صورت مین
قصہ افلاک کی جو ترکین کی
یہہ شرف دیا تو نی
لیا ہمارہی تو عقل اور فرہنگ

آنکہہ ایسی کہان سی لائی بشر
دیکہہ لی تجہکو کورِ مادرزاد
ہست ہو بود و بود ہو نابود
اختر ایک ایک ماہِ کامل
سنگ مین نخل لائی
دم کی بہی دیر ہو یہہ کیا ممکن
حفظ قدرت کو ہو جو مدنظر
آب و آتش مین اتصال رہی
ایک قطرہ مین ہفت قلزم آی
وحدت اپنی دکہائی کثرت مین
روشنی چراغ پروین کی
ذرّہ پرورا او سی کیا تو نی
ی گنہہ مین ننگ

مین کیا تیری یک انسان ہین | مرغ و ماہی تلک ثنا خوان ہین

[illegible]

مجھی کوئی ساغر | بادۂ عشق احمدی بھر کر

ہون چکنا چور | چاہتا ہون کہ ہو وہ چند سرور

بلبل زا پرداز | گلشن نعت مین ہو نغمہ طراز

اب ارادہ ہی نعت احمد کا | بندی کیا رب کہی گا صل علی

سنکی نام حبیب رب ودود | پڑھ رہی ہی زبان خامہ درود

قدسیو نسی کہو کہ جلد آئین | آپ کوثر پہ ٹی وضو لائین

نعت پاک جناب لکھتا ہون | مدحت لاجواب لکھتا ہون

ای قلم نعت مصطفی لکہہ اب | وصف شاہنشہ ہدی لکھہ اب

زیب ارض و سما محمد ہی | شرف انبیا محمد ہی

باعث نقش عالم ایجاد | ماحی کفر و بدعت و بیداد

حامی عاجزان غریب نواز | در یکتای قلزم اعجاز

شمعِ راهِ یقین ابو القاسم | مشعلِ دودهٔ بنی هاشم

[illegible] نقشِ ترکیبِ [illegible] | گلِ تر [illegible] ریاضِ خلد

شافعِ عاصیان میانِ نشور | روشنی بخشِ ظلمتِ [illegible]

ماهِ برجِ وقار و مهرِ شرف | ناسخِ دینِ ابتدا

مونسِ بیکس و انیسِ غریب | شرک سی دورتر حد ی قریب

سرورِ آدم و بنی آدم | آب و رنگِ مرقعِ عالم

مخزنِ مهر و منبعِ اشفاق | معدنِ حلم و مجمعِ اخلاق

ظلِّ حق هادیِ سبیلِ نجات | قاسمِ خلد و صاحبِ درجات

غمگسارِ یتیم و مظلومان | مهربان و شفیقِ مغمومان

خاتم المرسلین شهِ لولاک | نور افزای مشعلهٔ ادراک

عاشقِ کبریا و جانِ جهان | کعبهٔ دین و قبلهٔ ایمان

نورِ حق بحرِ جود و ابرِ کرم | نوبهارِ حدیقهٔ عالم

دست پرورده جنبکاهی اعجاز | [illegible] ش فرش پا انداز

کیون فلک دون و کونسا ہوگا
کب تلک بخت بد رسا ہوگا

ہم بہی دیکہین گی مرقد انور
بوسہ گہ ہوئی گا در سرور

دل نہ یارب کا ہی بہت مشتاق
اب نہین مجکو تاب ضبط فراق

شوق دیدار سی خدا ہی علیم
تیغ فرقت سی جان و دل ہین دونیم

ہی یہی حسرت دل غمناک
کہ غبار مدینہ ہو میری خاک

گرد رہ طوطیای چشم کرون
زیب دیوار قبر پاک مرون

ای گل خلد ای رسول زمن
جبسی یہہ گوش زد ہوا ہی سخن

کہ ملک بعد مرگ بی تاخیر
قبر مین لاتی ہین تیری تصویر

دلکو اس وقت سی نہین ہی قرار
ہی یہہ شوق زیارت دیدار

مجکو سو بار جان ہی تار نفس
جسم ہی بہر مرغ روح قفس

کسی کروٹ نہ دلکو کل ہی چین
آرزو یہہ ہی ای شہ کونین

کہ کہین جلد موت آجائی
تا بسینہ آپ کی نظر آئی

از رہ لطف یا رسول اللہ
اپنی خادم پہ مہر کی ہو نگاہ

گو نہین لائق شفاعت ہون ۔ معصیت کار و مست غفلت ہون
ناز ہی پہ تیری عنایت پر ۔ مہربان تو ہی اپنی امت پر
مجھسی بیکس سوا نہین کوئی ۔ بی تمہاری میرا نہین کوئی
عاجز و بیکس و غریب ہون مین ۔ رحمت حق سی بی نصیب ہون مین
حشر کی محکمی مین ای سرور ۔ بی تیری کون ہی میرا یاور
مجھہ سیہ کار سی نہ شرمانا ۔ نظر اپنی کرم پہ فرمانا
آئی گا پی حمایت آپ ۔ کیجئی گا میری شفاعت آپ
تو بہی ای خالق خفی و جلی ۔ بخش دینا بہ پاس روح نبی

## منقبت جناب امیر المومنین [illegible]
## [illegible] طالب علیہ السلام

ساقیٔ رشک آفتاب منیر ۔ ہون مین مست شراب خم غدیر
پاؤن گر جام بادۂ اطہر ۔ تو لکھون مدح ساقیٔ کوثر
فرض مومن پہ ہی ثنائی علی ۔ عین ایمان ہی ولائی علی

گوہرِ بحرِ برتری ہی علی | جوہرِ تیغِ صفدری ہی علی

دل و جانِ حبیبِ رب ہی علی | ہستیِ خلق کا سبب ہی علی

قوتِ بازوی نبی ہی علی | محوِ فرمانِ ایزدی ہی علی

عاشقِ حق پناہِ دینِ نبی | رونقِ شرع جانشینِ نبی

ہادیِ و رہنمای عالم ہے | مرشد و پیشوای عالم ہے

قاضیِ مسندِ شریعتِ پاک | مفتیِ حکمِ سرورِ لولاک

خضرِ وادیِ ہدایت ہی | مشعلِ محفلِ امامت ہی

صاحبِ ذوالفقار و زوجِ بتول | اسد اللہ و ابن عمِ رسول

ہی وہ مشکل کشا زمانی کا | مہتمم حق کی کارخانی کا

وارثِ علمِ انبیا وہ ہے | حاکمِ شرعِ مصطفیٰ وہ ہی

واقعی شیرِ کردگار ہی وہ | مردِ میدانِ کارزار ہی وہ

واقفِ رازِ ہر خفی و جلی | شان مین ہی اوسیکی نادِ علی

کیا کہون عز و احتشام علی | نام اللہ کا ہے نام علی

سب کی حاجت روائی کرتا ہی ۔ بندہ ہی پر خدائی کرتا ہی

شان مین اوسکی ہی کلام اللہ ۔ آیۂ انّما یرید اللہ

پائی دوش نبی پہ جب معراج ۔ کی بنا کفر و ظلم کی تاراج

ورنہ کافر کسی سی ڈرتی تہی ۔ بُت حرم مین خدائی کرتی تہی

بعد احمد اگر نبی ہوتا ۔ تو ہی بی شبہہ یاسی علیؑ ہوتا

سب پہ ثابت ہی یہ کہ سیّا ہی ۔ تیری سرکار کی ہین ہرکاری

مرتبہ سب پہ آینہ ہی تیرا ۔ دلِ اسکندر آینہ ہی تیرا

جسپہ پرتو تیرا پڑا شاہا ۔ سمجہا ظلِ ہما کو وہ سایا

تجکو خالق نی دی ہی ای سرور ۔ کارفرمائی قضا و قدر

تو تو حاجت روای عالم ہی ۔ تو تو مشکل کشای عالم ہی

حکم تیرا ہی امرِ ربِ قدیر ۔ یہان ہی تقدیر تابعِ تدبیر

تجہسی ہی ابروی آبِ بقا ۔ ہی تیری گردِ راہ خاکِ شفا

فیض تیرا جو حکم فرما ہو ۔ قطری قطری کا رو دریا ہو

تو ہی خورشید برج عز و شرف | حق تری سمت تو ہی حق کی طرف

ہشت خلد آپکا ہی جای ورود | ہفت دریا ہین ایک قطرۂ جود

وہ قدم ہین تری سعادت زا | تو جو دو کام ہوی جلوہ نما

عجب اسکا نہین اگر شاہا | بیضۂ نقش پا سی نکلی ہما

کسکو شک ہی تری امامت مین | کیا نہین نظم تری مدحت مین

اک رباعی تو ربع مسکون ہی | دوسری ہفت بند گردون ہی

رخ سی تیری چرائی تہی تنویر | روز مہر اسی ہوتا ہی تشہیر

تیری عالم پہ رای افضل ہی | خضر راہ عقل اول ہی

تیری روضی کا ای شہ آفاق | ابروی حور خلد ہی ہر طاق

زائر اک سمت پاسبان نجف | اج رکہتی ہین قدسیون پہ شرف

کچہہ غبار نجف اوڑا تہا کہین | چرخ کہتی ہین اسکو اہل زمین

تیری در کا گدا ہی ماہ تمام | ہی شہ تخت لاجورد غلام

روک ابہی تو زبان او ناکام | کر سخن مدح پنجتن پہ تمام

فقط اظہارِ پنجتن کی سیلئے
یہ مخمس جو اس خمسہ کا
ایک ہی نور سی ہین بارہ امام
چار ارکانِ دین ہین یہہ بارہ
باغِ احمد کی ہین یہہ بارہ دری
لی محمد سی بس محمد تک
انکی رتبونسی کون ماہر ہی
جو کری فرق اینکا فر ہی
دوست کا انکی خلد مسکن ہی
یا الٰہی بحقِ ہفتِ نجوم
خاکِ راہِ ابوتراب ہوئین

دو جہان یہ خدا نی خلق کئی
صفتِ پنجتن مین نظم ہوا
شش و پنج اسمین منکرو نکاہی کام
صدرِ شرعِ مبین ہین یہہ بارہ
انکی درجی جہان پہ ہین جلی
چودہ معصوم ہین یہی بیشک
کچھہ خدا ہی پہ خوب ظاہر ہی
کہ وہ حکمِ خدا کا منکر ہی
دشمن انکا خدا کا دشمن ہیہے
بطفیلِ چہار دہ معصوم
ذرّی سی مثلِ آفتاب ہوئین

مناجات بدرگاہ قاضی الحاجات

الٰہی خطا پوش ای محیطِ عطا
ای غفور ای سحابِ لطف و سخا

روحِ پاکِ رسول کا صدقہ — بیکسیِ بتول کا صدقہ

روسیہ ہون گناہگار ہوئین — جرمِ بیحد سی شرمسار ہوئین

نام آمرزگار ہے تیرا — عفو کرنا شعار ہے تیرا

شرمِ عصیان سی آب آب ہوئین — غرقِ دریای اضطراب ہوئین

آبِ رحمت سی ہو دلِ ابتر — گردِ عصیان سی پاک دامن کر

مجھسی تو جو ہوئی زبون کاری — وہ تو قابل تھی میری ای باری

تو وہ کر جو کہ تیری شایان ہی — کس لئی تو رحیم و رحمان ہی

مین ہون بیچارہ چارہ ساز ہی تو — مین گدا ہون گدا نواز ہی تو

یہ تو کیونکر کہون مجال نہین — کہہ تجھی کچھہ میرا خیال نہین

مگر اب ہی تباہ حال میرا — رد نکر رد نکر سوال میرا

تجھسی کس منہہ سی آبرو مانگون — شرمِ عصیان سی پانی پانی ہون

توہی منصف ذرا ہو بارِ الہ — تیری رحمت بڑی کہ میری گناہ

دو جہان جسکی در پہ سائل ہون — جس سی مقصد ہر اک کی حاصل ہون

سائل اوسکا کسی کی در پر جای
ہاتھہ غیرون کی سامنی پھیلای

گر بھلا ہون و یا برا ہون مین
بندہ ای رب مگر تیرا ہون مین

گو کہ ای منشیٔ خطِ تقدیر
رازقِ رزق و کارسازِ قدیر

یہ عقیدت میری سرشت مین ہے
وہی ہوگا جو سرنوشت مین ہی

مگر ای چارہ سازِ مجبوران
ای امیدِ وصالِ مہجوران

جب سی لاتقنطوا کی دی ہی نوید
ہی تیری فضل سی بڑی امید

گو سراپا گناہگار ہون مین
پر تجھہ سی امیدوار ہون مین

جب تلک قطع ہو نہ تارِ نفس
تا کہ باقی رہی شمارِ نفس

تیری الفت کا دل مین داغ رہی
روشن اس گھر مین یہ چراغ رہی

دل رہی تجھہ مین تو رہی دل مین
ہو تیری یاد آب اور گل مین

مے الفت سی تیری مست رہون
بلبلِ گلشنِ الست رہون

خلوتِ دل مین یادِ غیر نہو
بی تیری کچھہ مرادِ غیر نہو

دی وہ آب دیدۂ حقیقت بین
ہمہ تن ہون مین چشمِ وحدت بین

بحرِ وحدت سی آشنائی دی
اس دوئی سی مجھی رہائی دی

دل کو لبریزِ معرفت کر دی
نورِ عرفان سی جسم و جان بھر دی

رنج و غم سی مجھی فراغ رہی
دلِ افسردہ باغ باغ رہی

ہی تیری ملتجیِ غیر نہون
چھوڑ کر کعبہ محوِ دیر نہون

اس محیطِ جہان مین ای داور
آبرو سی رہون برنگ گہر

روح قالب سی جب جدا ہووی
نام تیرا میری زبان ہووی

قبر کی ہی بہت کڑی منزل
سہل کر دیجیو میری مشکل

مجھکو رسوا نہ حشر مین کیجیو
پردہ ای پردہ پوش رکھ لیجیو

چمنِ بزمِ مجمعِ احباب
رکھیو سرسبز و تازہ و شاداب

## درخواست از باری تعالی از جہت اتمام مثنوی

یا الہی بحقِ آلِ رسول
دی عروسِ سخن کو حسنِ قبول

طائرِ فکر کو رسا کر دیے
جبرئیلِ امین کی شہپر دیے

میرا افسانہ وہ فسون ہو جائے
جو پری رو سنی جنون ہو جای

طبِ الفت سی نام زد ہووی — روحِ بقراط کو حسد ہووی

قصرِ فردوس ہو میری ہر بیت — دلِ عشاق مین کری گہر بیت

یہہ فسانہ ہر ایک طبع کو بہای — دل پہ سنگین دلونکی بہی چہپ جای

میری عنقای فکرِ عالی کا — اوجِ پرواز مین یہہ ہو رتبا

شاخِ طوبی پہ آشیانہ ہو — مرغِ سدرہ سی ہم ترانہ ہو

اسقدر طبع مین روانی ہو — کلکِ فوارۂ معانی ہو

وحشت انگیز جب لکہون مضمون — ہو صریرِ قلم انا مجنون

صفتِ بادہ ہم کرین جو رقم — خامہ اپنا شراب کی ہو قلم

ہر سخن مین میری وہ دی تاثیر — آدمی کیا پری بہی ہو تسخیر

بات ہو غیرتِ نبات میری — رکہین اہلِ سخن مین بات میری

وہ میرا ہر کلام ہو بی عیب — کہین اہلِ زبان لسان الغیب

نام اتنا دیا تو نامی کر — ہم فنون مین مجہی گرامی کر

مثنوی پائی حسن سی اتمام — ہو اس آغاز کا بخیر انجام

رخ سوی شاہدِ یگانہ کر — اب مناجاتِ عاشقانہ کر

یا خدا روح قیس کا صدقہ — دل مجروح قیس کا صدقہ

پہر دردِ دلِ شکستہ دلان — پئی سوزِ درونِ خستہ دلان

مرضِ الفتِ حبیب رہی — زندگی بہر بہ غم نصیب رہی

تیغِ الفت سی رکہہ جگر افگار — اور رکہہ غم نہو بجز غمِ یار

داغِ حسرت سی لالہ زار ہو دل — چمنِ یاس کی بہار ہو دل

دل مین ہو خون آرزو ہر دم — اشکِ غم سی کرون وضو ہر دم

وہ گلِ داغ ہو حوالۂ دل — بلبلون کا سبق ہو نالۂ دل

دل غم و درد و رنج کا گھر ہو — مسکنِ عشق فتنہ پرور ہو

شورشِ غم سی داغ داغ ہو دل — خانۂ برق کا چراغ ہو دل

زخمی ناز دلبری دل ہو — مسکنِ جلوۂ پری دل ہو

دل پہ کوہِ غمِ ہراس گری — خرمنِ جان پہ برقِ یاس گری

ہو جنون زا میرا افسانۂ عشق — داغِ دل ہو چراغ خانۂ عشق

شادمانی سی دل رہی ناشاد — نامرادی ہو میری عینِ مراد

صفتِ بوی گل مین ہون برباد — سرو کی طرح سی رہون آزاد

عالمِ علمِ عشق بازی ہون — مفتیِ حکمِ جان گدازی ہون

علمِ دیوانگی یہہ شہرت پای — درسِ وحشت کو روحِ مجنون آی

گورِ غم وہ اوٹہا دنین سر پہ — روحِ فرہاد لی قدم آکر

کوہِ رنج و الم کا ہون فرہاد — روحِ مجنون کہی مبارک باد

خرد و ہوش ہون فدای جنون — سایہ افگن رہی ہمای جنون

بی حجابی میرا شعار رہی — ننگ کی نام سی بہی عار رہی

رشکِ بانگِ جرس ہو نالۂ زار — وحشیونکا ہون قافلہ سالار

## مخاطب نمودن سامعین

ساقیا جلد آ بہار آئی — ساعتِ جشن بادہ خوار آئی

ابر ہی عیش باغ ہی ساقی — وقتِ دورِ ایاغ ہی ساقی

دھوم سی آئی ہی بہارِ چمن | ہین ترنم سرا ہزارِ چمن

دلکو لہرا رہی ہی موتی جھیل | آبِ گوہر ہی آب بی تاویل

آج تو دن ہی بادہ خوارکیکا | یہی موسم ہی تیری یاری کا

جامنون کی سڑک پہ جوبن ہی | کیا ہوا سرد شفق مین ہے

ہین حسینانِ لکھنو کی جماؤ | قہر کی ٹھاٹھ مین غضب کی بناؤ

چیدہ چیدہ ہین کچھہ طبیعتدار | چارسو نالہ کش ہین عاشقِ زار

چال مستانہ چل رہی ہی صبا | موجِ صہبا ہی صاف موجِ ہوا

دل لبہاتا ہی سبزہ شاداب | جھومتا ہی برنگِ مست سحاب

کثرتِ گل سی ہین نہال شجر | شاخ اوٹھاتی نہین ہی بارِ ثمر

رنگ لائی ہی زورِ فصلِ بہار | گل تو کیا عکسِ گل سی سرخ ہین خار

کیا عروسانِ باغکی ہین نکھار | کارِ مشاطہ کر رہی ہی بہار

لبِ گل پر ہی قہر کی لالی | چشمِ نرگس غضب ہی متوالی

زلفِ سنبل مین روغنِ گل ہی | شانہ کش بال و پر سی بلبل ہے

لبِ سوسن پہ کیا جمی ہی دہڑی ‏ جی مین ہی چوسی گھڑی پہ گھڑی

چمن افروز آتشِ گل ہے ‏ نغمہ انگیز شورِ بلبل ہے

منقل آسا چمن دہکتے ہین ‏ نکہتِ گل سی کیا مہکتے ہین

چشمکِ برق ہی یہی ہر بار ‏ کہ مئی لالہ گون پئین میخوار

کرمِ ابرِ رحمتِ حق ہے ‏ جلوۂ شانِ قدرتِ حق ہی

ایسی موسم مین ساقئ مہرو ‏ کس لئی دیر کر رہا ہے تو

دی کو ہی جلد ساغرِ لبریز ‏ پڑہون وہ بادۂ مضامین خیز

تا کہ پیتی ہی ایک ساغرِ مل ‏ مستِ نظمِ سخن ہون مین بالکل

ہو وہ لوحِ طلسم خانۂ عشق ‏ نظم کرتا ہون ایک فسانۂ عشق

بلبلِ طبع چہچہانے لگے ‏ فکر رنگینیان دکہانی لگے

جوش پر آج طبعِ رنگین ہے ‏ عندلیبِ گلِ مضامین ہے

باغبان سی کہو بہار آئی ‏ آسمان پر گھٹا ہی کیا چھائی

باغ آراستہ کری جلدی ‏ نہر مین عطرِ گل بہری جلدی

کمر سعی آج چست کری — روشین باغ کی درست کری

باغبان تو نہ اب توقف کر — اتنا اس فصل مین تکلف کر

شجرِ گل کو تو گلاب سی سینچ — موتیا موتیون کی آب سی سینچ

کسطرف مین کہان نوا پرداز — جلد یہ کہکی دیے ذرا آواز

نغمہ سنجو چلو جو جی چاہیے — سنلو ان لوگونکو جو جی چاہی

اخترِ خوش بیان ہی واردِ باغ — بہت اسوقت ہی شگفتہ دماغ

عازمِ داستان سرائی ہی — ابہی کچہہ کچہہ طبیعت آئی ہی

یہ تمہاری نہین ترانی ہین — غارتِ ہوش یہہ فسانی ہین

مستِ کیفِ شراب ہونی دو — اک ذرا بی حجاب ہونی دو

پہر یہہ جادو بیانیان سننا — نشی مین لن ترانیان سننا

اخترِ خوش بیان ہی نام اسکا — نغمہ پیرائیان ہی کام اسکا

ساقیا لا شراب دیر نکر — مست کردی شتاب دیر نکر

کہدی مطرب سی جلد چہیڑی ستار — جوش پہ فصلِ گل ہی گائی بہار

لطف یون می کشی کا دکہلادی
جلد بارہ دری کو سجوا دی

بزم رندان بادہ خوار ہو آج
جمع ہون شاعرانِ شوخ مزاج

عندلیبین ہین وُہان چمن آرا
شعرا یہان ہون انجمن آرا

بزمِ می اسقدر سجی جاۓ
روحِ جمشید دیکہنی آئی

ہر صراحی ہو رشکِ گردنِ حور
بادہ ہو غیرتِ شرابِ طہور

لعل و یاقوت کی ہون ساغر و جام
غیرتِ چشمِ شاہدِ گلفام

نور آگین ہون کنٹر الماسی
جوڑ بہی ہون مقرر الماسی

پہول سی ہون کلابیان لبریز
خونِ بلبل سی بہی ہو رنگ آمیز

ساغرِ می وہ آب و تاب دکہای
قدحِ آفتاب شرما جای

میز تیار ایک نور کی ہو
پر سب ایک ڈال وہ بلور کی ہو

اوسپہ یون ظرف می لگائی جائین
بی پی نشّی دیکہہ کر چہرہ آئین

ہو کہین ساقیٔ چمن بہ خسار
غنچی کی عطر دان مین عطرِ بہار

بدہیان سونیکی چنگیر مین ہون
پر یہہ سامان تہوڑی دیر مین ہون

پهر کبابی رہی بہت بیار | وہ گزک کو کباب ہون طیار

جسمین بوی کباب دل آئی | سیخ پر سیخ متصل آئی

لعلگون کچهہ ہو تہالیان سبہیں | اونمین اک سو گلوریان ہون نفیس

سب مین لپٹین ورقِ زرِ گل کی | پهر ہون ہنگامی شورِ قلقل کی

جام می اسطرحسی دور مین آی | گردشِ چشمِ مستِ یار دکہای

اور اتنی ہی میری فرمایش | دونی ہوجای تا کہ زیبایش

طائفی چار پانچ بلوا وی | دخترِ رز کو ساتہہ سلوا دی

صبح سی شام تک شراب چلی | ناچ آغاز ہو چراغ جلی

پہر میرا رنگ طبعِ موزون دیکہہ | پہر جمالِ عروسِ مضمون دیکہہ

وہ دکہاؤن گلِ سخن کی بہار | شوخ و رنگین سناؤن وہ اشعار

غنچہ و گل تو وجد مین آئین | عندلیبونکی ہوش اڑجائین

قدردان تو مجہی دعائین دین | خوبرو سیکڑون بلائین لین

پیلی می جسقدر کی پیاسی ہے | فصلِ گل کا یہی مہینا ہی

پھر یہہ موسم کہان کہان یہہ شباب — پھر کہان ہم کہان یہہ بزمِ شراب

یہہ سمان یادگار رہی ساقی — چند روزہ بہار ہی ساقی

اتنی فرصت بسا غنیمت ہی — مفت ہی جی گھڑی کی صحبت ہی

ابھی ہمسی نہین ہی تو ماہر — ہم وہ ہین رند بادہ کش شاعر

ایک دو جب چڑھا لئی ساغر — پھر تو ای ساقیٔ خجستہ سیر

فکر کونین کی نہین رہتی — پا ہی خم پر ہی یہہ جبین رہتی

کوئی حسرت نہین ہی اب ساقی — پر یہہ ارمان دل مین ہی باقی

ہاتھہ مین گل بغل مین یار رہی — نغمہ پیرا سدا ستار رہی

گرم صحبت ہو شعلہ خویون سی — گرمیان کیجئی شمع رویون سی

دورِ دورِ شرابِ ناب رہی — لب بلب شوخِ بی حجاب رہی

روز ان انکھونکو ای خجستہ صفت — گھورنیکو ملی نئی صورت

چور رہئی مدام مستی مین — عمر کٹ جای می پرستی مین

کیفِ نظمِ سخن مین مست رہون — محوِ فکرِ بلند و پست رہون

جگہہ شاعروں کی ہون نہ ذات — کوئی سنی سوای شعر نہ بات

ہو گئی بانہ کوئی زہرہ ادا — سامنی وہ کیا کری مجرا

ختم کدہین پڑی رہین ذرات — ہو بس اس عیش سی بسر اوقات

اختراب ترک کریہ طرز سخن — شاہد طبع کا دکہا جوبن

کہول قفل در خزانہ عشق — چہیڑ رنگین کوی فسانہ عشق

دیر سی سامعین ہین مشتاق — ہمہ تن گوش ہین سب اہل مذاق

تیری محنت نہ رایگان ہوگی — خوب دلچسپ داستان ہوگی

سب تیری شاعری کی قائل ہین — شعر تیری عزیز ہر دل ہین

ہر سخن مین تیری وہ لذت ہی — کہ نمک پاش زخم الفت ہی

جتنی ہین بی مثال اردو دان — جانتی ہین تجہی وہ سحر بیان

نظم جو ہی تیری وہ یکتا ہی — لغت اردوی معلا ہی

سننی والی ہین سب طبیعت دار — دل چنگلی ہی تجہسی ہین دو چار

شکل بسمل دلون کو پہڑکا دی — آتش عشق اور بہڑکا دی

ہوا ہوا ہی جو خوب سرور | اور تھوڑی سی پی لیے انگور
اس جگہ مضمون کا مجمع ہی | یہین خواندگی کا موقع ہی
آج تجکو ملی ہے گی دادِ سخن | خار کہائینگی حاسد و دشمن
دُرِ تحسین سی جہولیان بہر لی | نام کرنا ہی آج تو کر لے
حُسنِ خواندگی بہی آج دکہا | جودت و شوخیٔ مزاج دکہا
پڑہ اس انداز سی فسانۂ عشق | ہین جو مستِ شرابِ خانۂ عشق
سنکی تا گور اونہین ہوش آئی | جب تلک داستان پڑہی جائے
مضمونکی تو لب پہ واہ رہی | عشقبازونکو شغلِ آہ رہی
ہٹ دہرم کی بہی دلکو تاب آئی | واہ بی ساختہ زبان پہ لائی
لو بس اب کچہہ پڑہو تو ہان دیکہین | طبعِ رنگین کی شوخیان دیکہین

## بیتِ تالیت

وہ جو مشہور تہی جہانمین شاہ | شاہِ امجد علی ثریا جاہ
کیا کہون وہ فرشتہ خو بس تہی | مردِ مومن وہ تہی مقدس تہی

میری والد تھی میری شیدا تھی ۔ تھی میری کیا کہون کہ وہ کیا تھی

گوشِ خورشید کی وہ اختر تھی ۔ صدفِ مہر کی وہ گوہر تھی

دہر مین یہہ نشان اونکا ہی ۔ نام جنت مکان اونکا ہی

نام آتا ہی اب کہانی مین ۔ جا بسی ملکِ جاودانی مین

بندیکا نام ہی سکندر جاہ ۔ آینہ دارِ شاہِ عرش پناہ

لکھنو گرچہ مقدم اپنا ہی ۔ نام سلطانِ عالم اپنا ہی

صدفِ نظم کا جو گوہر ہیے ۔ ذرّہ ہی اور تخلص الفت ہی

قبل ہی کہہ چکا ہون دو قصّے ۔ دوستون نی لگا لئی حصّے

ایک کا نام ہی فسانۂ عشق ۔ در حقیقت ہی کارخانۂ عشق

سادہ دل مجھکو جانتی تھی غریب ۔ یار سب لیگئی وہ نظمِ عجیب

بحرِ الفت ہوا جو نام اسکا ۔ مثلِ دریا ہوا کلام اسکا

## شروع داستان تعریف بستان شاہزادہ مہر پرور رشیلوید

نغمہ سنجانِ بوستانِ سخن ۔ تازگی بخشِ داستانِ کہن

شاخسار بیان پہ بلبل سان | اسطرح ہوتی ہین نوا سنجان

ایک تہا بادشاہ عالیجاہ | ذرہ سان حکم مین تہی فوج وسپاہ

ہفت اقلیم تہی قلمرو مین | ملک ہشتم کی تہا تک و دو مین

فخر دارا و رشک اسکندر | جم حشم کی خدم فریدون فر

مثل قارون تو حشمت و دولت | دل مین حاتم سی بہی سوا ہمت

حاتم طائی اوس سی مالا مال | پر خزانی کو اسکے بہی نہ زوال

ابر نیسان جود گوہر بار | شعلہ خشم صاعقہ کردار

زر بخشش کا کسی ہوئی شمار | کوکب و انجم درہم و دینار

ابر بخشش بہت برستا تہا | کہ خزف مہنگا موتی سستا تہا

حکم داد و دہش پہ تہا دن رات | روز تقسیم اتنی ہو خیرات

کہ نہ خالی پہری جو سائل آئی | کاسۂ چشم حرص تک بہر جائی

نام [illegible] سی [illegible] تہی [illegible] | [illegible] تہا فقیر [illegible] کا

روز و در وازہ خیر کا وا تہا | نام شر گم برنگ عنقا تہا

کون تہا جو وہان امیر نہ تہا | کیمیا گر سوا فقیر نہ تہا

حاکم وقت ہتی جو بستی تہے | شہر مین اوسکی ہن پرستی تہی

امرا اوسکی شہر کی محتاج | چرخ سی تہا بلند اوسکا تاج

فوج کا اوسکی ذکر ہوی کیا | موج دریا و ذرۂ صحرا

سامنی اوسکی عدل کی باندہ | عدل کسرا تہا ظلم نادرشاہ

عدل کا تہا یہہ اوسکی زور یہہ شور | قید فانوس مین تہا شمع کا چور

کف معشوق مین بہی دزد حنا | پا بہ زنجیر خط دست سی تہا

بسکہ تہا رعب عدل شاہ دلیر | شانۂ موی تیز تہا پنجۂ شیر

رعب سی عدل کی جو ڈرتی تہے | جور معشوق بہی نکرتی تہے

رستم وقت اور شجاع و دلیر | روبہ بازی سی گہیرتا تہا شیر

جرات و صفدری مین یکتا تہا | شیر صحرا میان ہیجا تہا

خوش ہوئی شاہ سی رعایا جب | مطلب شاہ سب بر آیا تب

ساکن شہر سب خوش و خرم | واسندا غنچۂ دل عالم

بی خزان اوسکی باغکی بہی بہار ‌ ‌ نور مین جلوۂ سوادِ دیار

رشک شامِ امید عاشق تہا ‌ ‌ غیرتِ نورِ صبحِ صادق تہا

جو عمارت تہی صنعت آگین تہی ‌ ‌ غیرتِ قصرِ لندن و چین تہی

صاف و آراستہ ہر اک بازار ‌ ‌ خوش قرینہ مسطح و ہموار

کانِ جنس و فا ہر اک دکان ‌ ‌ دلکش و قطعدار عالیشان

مثلِ لیلی وہ خلق پر مائل ‌ ‌ مثلِ مجنون ہر ایک تہا سائل

شاہد اوس سرزمین کی عاشق خو ‌ ‌ حسن عذرا مثال وامق خو

جملہ شیرین خصال و لیلی نژاد ‌ ‌ قیس طینت طبیعتِ فرہاد

گلگو حاصل تہا رتبۂ بلبل ‌ ‌ خاطر آشفتہ طرۂ سنبل

تہی کچہہ آب و ہوای عشق انگیز ‌ ‌ در و دیوار تک تہی الفت خیز

نام تہا مہر مہ ور اوس شہ کا ‌ ‌ ہمسرِ مہر عکس تہا مہ کا

خوبصورت حسین وہ ایسا تہا ‌ ‌ مہروش مہ جبین وہ ایسا تہا

ماہ غیرت سی ڈوب جاتا تہا ‌ ‌ مہر بہی سامہنے نہ آتا تہا

حُسن مین وہ مہِ سپہرِ امید
رشکِ ناہید و غیرتِ خورشید

بحرِ شاہی کا گوہرِ نایاب
آسمانِ جمال کا مہتاب

جلوہ آرا جبین سی اقبال
رخ سی تابندگی جاہ و جلال

سوزِ الفت دل و جگر مین نہان
وحشتِ عشق تیور ون سی عیان

رُو برو رخ کی یون فروغِ سحر
کرمِ شب تاب جیسی پیشِ قمر

اوس بہارِ ریاضِ شاہی کو
شمعِ بزمِ جہان پناہی کو

جسنی دیکھا اوسی نہ ضبط رہا
بی تکلف درود پڑھ کی کہا

تو شرف اس زمین نی پایا
بامِ گردون سی مہر اوتر آیا

اوسکا اٹھارہ سال کا سن تہا
رخِ انور سی شہر مین دن تہا

اوسکی صورت کا کیا بیان کرون
کیا قلم کو مین رازدان کرون

## تعریفِ حسن شاہزادہ مہرنور

ساقیا ساغرِ شراب پلا
نشہ مین غلغلی سارا پہر قصا

کہتی ہین بادشہ وہ ایسا تہا
حُسن و خوبی مین بس وہ یکتا تہا

مثل پر کہتا تہا وہ نہ دنیا مین / سیکڑون اوسکی تہی تمنا مین

خوبصورت جو تہا جوان وحسین / چاند چہرا تہا آفتاب جبین

اوسکی عارض سی مہ نی کہایا داغ / لاکہون ہی مہوشون نی پایا داغ

تیغِ ابرو سی تہا جہان بسمل / ایک عالم کا وہ بنا قاتل

انکہہ نرگس سی جب لڑاتا تہا / پاؤن اوسکا بہی لڑکہڑاتا تہا

باغمین غم سی ہوتی تہی وہ خم / شرم سی ہوتا تہا عجب عالم

شجرِ باغِ نوجوانی تھا / گلِ گلزار کامرانی تھا

جوش پر تہی بہارِ حسن شباب / گلِ رخ تہا شگفتہ و شاداب

صفتِ شعلہ تہا سراپا نور / شمع قامت مین تہی تجلیِ طور

تہی جبین آفتابِ صبحِ بلور / موی سر رشکِ دودِ شعلۂ طور

نورِ عارض تہا برقِ خرمنِ ہوش / زلف و اسمِ بلا سی تہی ہمدوش

شوخ چشمی عیان تہی چتون سی / سحر کرتا تہا چشم پُرفن سی

نیچی نظرین تہین رہزنِ دل و ہوش / تیرِ مژگان اجل سی گرم آغوش

سارا ساماں مہیا عیش کا تھا — جز خوشی کوئی غم نہ تھا اصلا
دست بستہ تھی حور اور غلمان — تھا عجب طرحکا وہ بس انسان
عیش کرتا تھا اونسے وہ دن رات — ناچ گانی سوا نہ تھی کچھ بات
شادی اپنی نہ کرتا تھا وہ شاہ — تھا تجسس مین یہ وہ شام وپگاہ
کوئی شہزادی میری ہو ہمسر — تو اوسی بیاہ لاؤں جا کر
پاتا تھا پر نہ کوئی مثل اپنا — اس لئی بیاہ سی کنارہ تھا
تھین ہزاروں کنیزین خوش سیرت — دیکھتا تھا اونہین کی بس صورت
کام اونسی وہ اپنا لیتا تھا — پر کسیکو وہ دل نہ دیتا تھا
نہ کسی حور پر وہ مفتون تھا — نہ کسی لیلی کا وہ مجنون تھا
دلکو بہلاتا تھا وہ اپنی مدام — عیش دلکی سوا نہ تھا کچھ کام
گو کہ پریاں ہزاروں تہین دلشاد — سرو کیطرح تھین مگر آزاد
اوسپہ قمری نہ کوئی ہوتا تھا — جان اپنی نکوئی کہوتا تھا
تھی جو اون مہوشوں کی شیرین لب — اونکی پروا تھی اسکو لیکن کب

تیشی سی اولٹی سر وہ پہوڑتی تہین | مثلِ فرہاد جان نہین توڑتی تہین
اسکو ہوتی نہ تہی خبر بہی کچہہ | آہین کرتی نہ تہین اثر بہی کچہہ
فکر مین ملک و مال کی یہہ تہا | گہات مین اور حال کی یہ تہا

ساقیا اتنو جامِ عشق پلا | اتنو رندون کا ہوی کچہہ چرچا
سرد میخانہ تہا یہ مدت سی | گرم ہو کچہہ تو میکی حدت سی
آری پیرِ مغان برای خدا | ہم جوانونکو نشہ دی ایسا
کچہہ زمانیکا سرد و گرم سہین | شمع برونکی غم مین اشک بہین
کسی لو پر یہہ دل ہو پروانہ | گرم ہو خوب تیرا میخانہ
ساغر ایسا شراب کا بہر دی | دل کو خالی غمونسی جو کر دی
ذکر ایکدن کا یاد آتا ہی | رنگِ نو عشق نو دیکہاتا ہی
بی لگاوٹ نہین مزا کچہہ بہی | مان اتنک نہین کیا کچہہ بہی
تہا جو وہ شاہِ مہر پرور نام | کچہہ محبت سی تہا نہ اوسکو کام

عشق بازو نہ نام رکھتا تھا | خود نمائی سی کام رکھتا تھا

نشۂ بادۂ جوانی تھا | حاصل ایک عیش جاودانی تھا

عشق کی نام سی تھا اوسکو ننگ | ایسی کرونسی ہوتا تھا وہ تنگ

کہتا تھا کیسی ہوتی ہی صورت | چاہتا تھا وہ مٹی کی مورت

پر فلک کسکو خالی رکھتا ہی | مئی الفت ہر ایک چکھتا ہی

اوسنی دنیا کا کچھہ نہ جانا تھا | مہ رخونکو کبھی نہ مانا تھا

ایک شب کا ہی اسطرح مذکور | جو وہین شب جو سب مین ہی مشہور

اوسنی کارندونسی یہ فرمایا | چاندنی کا تماشا دیکھون گا

چاندنی باغ اوسکا ایک تھا باغ | کیا کہون مین کہ تھا وہ کیسا باغ

وصف اوسکا اگر کرون مین رقم | لال ہو جائی تو زبان قلم

بارہ فرسنخ کی گرد مین وہ باغ | دیکھی رضوان تو کھائی سینہ پہ داغ

مشک خالص کی تھی زمین سبھی | اور رگرن کی تھی اوسپہ گھانس جمی

تھی خذف کی جگہہ پڑی یاقوت | روح خورونکی جنسی پائی قوت

ذرّونکی جا پہ ہیری موتی تہی
کہ گئی جنکی جانؤ دل مین چہبی

تہی طلائی کہڑی جو وہ دیوار
اوسپہ تہا سب جڑاؤ مینا کار

کیا بلندی کہون مین اوسکی عیان
کیا کرون اوسکی باغ کا مین بیان

کوئی دیوار پر اگر چہڑہ جای
تو فرشتونکا مرتبہ وہ پای

اوسمین انواع قسم کی تہی درخت
ایستادہ تہی سروہوکی کرخت

تہی جواہرنگار وہ جو شجر
بلبلین بیٹہتی تہین جا جا کر

چہچہاتی تہین بلبلین خوش ہو
آنکہہ اونسی لڑاتی تہی شبّو

موتیا موگرا گلِ شبّو
ڈہڑہاتی تہی کہل کی راتونکو

اشرفی جا بجا ہی ہارسنگار
تہی ہر ایک طرحکی ہر اک پہ بہار

کہین گیندی لگی ہوئی تہی زرد
یارکی رخ کی عکس سی پر درد

گلِ لالہ کہین بدخشان کا
کیون نہ بلبل کو کہٹکا ہو جانکا

اور نیلم کا تہا جو نافرمان
تہا دکہاتا بہار وہ ہر آن

گلِ حنا پہ عقیقِ زرد کا تہا
عاشقونکو سبب وہ دردکا تہا

گلِ اورنگ لعل کا تہا بنا | جیسے بلبل کا دم نکلتا تھا
لاجوردی تہا وہ گلِ خیرو | سرو پر قمری کرتی تہی کوکو
یار کو اپنی وہ بلاتی سے یہی | ہی کہان ہی کہان سناتی تہی
تا نبڑیکا گلِ فرنگ جو تھا | آنکھون مین وہ ہر ایک کی کھٹکا
سیوتی کی بہار ایکطرف | کیتکی کی قطار ایکطرف
تختہ تہا ایکطرف گلاب کا جو | کیا بیان آب و تاب اوسکی ہو
نسترن رای بیل اور نسرین | باغ مین انکا تہا جدا آئین
کہین نرگس کہین پہ داودی | اور جہومی ہوئی گہٹا اودی
تہی درخت اور میوی کی جو جو | کرون کیا مین بیان اب اونکو
تاک انگورونکی تہی ایسی خوب | جنکی سائیمین عشق ہو مرغوب
باغ وہ گلشنِ تجلی تھا | ہر چمن معدنِ تجلی تھا
بادلہ ہر روش پہ بچہا تھا | صحنِ گلشن سپہر آسا تھا
نخل دان وہ تمام الماسی | صاف ترشی ہوی اناناسی

یون نہالون کی اوس مین جلوہ گری
جسطرح سی نگینۂ شجری

بادلہ پوش ہر ایک شجر
وہ تمامی کی تہیلیون مین ثمر

کہکشان کی فلک پہ یون تہی جلا
جسطرح سی محک پہ نقش طلا

وہ شب چاردہ وہ جلوۂ بدر
زیب ہی گر اوسی کہون شب قدر

شب وہ تہی مشعل فلک کا دہوان
شب وہ تہی خال روی صبح جنان

وہ صفا اور وہ صحن باغ کا روپ
چاندنی پر گمان تہا کہ ہی دہوپ

نور مین جو درخت گلشن تہا
غیرت نخل دشت ایمن تہا

دست ہر شاخ تہا کف موسا
پہول پہل صورت ید بیضا

مطلع صبح یاسمن تہی چمن
گل تر اختر شب سوسن

اکطرف چاندنی قمر کا جواب
موتیا رشک گوہر شب تاب

صاف سورج مکہی گل خورشید
یاسمن زار رشک صبح امید

زلف زہرہ تہا طرۂ سنبل
مرغ زر اوس چمن کا تہا بلبل

دوب مین ہر روشنی تہی یہ ضیا
نظر آتی تہی صاف مہر گیا

ہر خیابان برنگِ جادۂ نور ‏— شب گلشن مثالِ صبحِ بلور

یون شگفتہ تھا موتئی کا چمن ‏— جسطرح سی گہر میانِ عدن

پیش نورِ چراغ لالۂ تر ‏— چشمِ مذبوح تھا ہر اک اختر

کیا درخشندہ برگ نسرین تھی ‏— غیرتِ بالِ مرغِ زرّین تھی

نخلِ انگور تھی وہ نور آگین ‏— خوشہ خوشہ تھا خوشۂ پروین

اسقدر تھا وہ بوستان پر تاب ‏— ماہ اک وہان تھا کرمکِ شب تاب

جوشِ نور اسقدر تھا اوج پذیر ‏— تھا شبہا پر گمان بدر منیر

صبح کی شبہہ مین وہان شب تھی ‏— روز یون سی نہوتی تھی باہر

شرم سی صبح نور بخشِ جہان ‏— پردۂ شب مین ہو گئی تھی نہان

رنگ لائی تھی چاندنی کی بہار ‏— زاغ پر تھا گمانِ بوتیمار

نہرین اسطرح کی بنائین تھین ‏— دل مین آنکھون مین جی سمائین تھین

بیکلی دل کو ہر زمان ہوئی ‏— تابِ نظارگی کی کہان ہووی

تھی لبالب گلاب سی ہر نہر ‏— جوش سی پانی مارتا تھا لہر

لہر پانی کی باندہتی ہتی دل — دیکہنی والی ہوتی تہی بسمل

موج زن مثل چشمۂ خورشید — صاف پانی تہا آب مروارید

یون ہتی وہ نہر باغ اور وہ رات — جیسی ظلمات مین ہی آب حیات

نہر کو دیکہہ کر یہہ طور آئے — مونہہ مین کوثر کی پانی بہر آئی

دل تسنیم و سلسبیل و لبن — ہون اسیر کمند نہر چمن

دیکہکر آب و تاب پانی کے — پانی پانی ہو آب گوہر بہی

کیا صفائی خدائی بخشی تہی — وہان لطافت بہی پانی بہرتی ہتی

قرب موج و حباب تہا اسطرح — چشم و ابرو ہین متصل جسطرح

ہر حباب اوسکا رشک غنچہ گل — گیسوئی موج طرۂ سنبل

فتح کرتی ہتی تیغ موج خوش آب — دمبدم ہوتی ہتی شکست حباب

دیدنی تہی ہر ایک چشم حباب — شوخی چشم گلرخان کا جواب

ہالۂ موج کا قمر تہا حباب — درج گوہر سی خوبتر تہا حباب

یا لب نہر پر تہی پتخانسے لیے — یا کہ ہتی تیغ موج کی چہالے

بہر سیرِ بہارِ عالمِ آب ‏ ‏ عینکِ چشمِ نہر تھی وہ حباب

آب مین صرفِ پیچ و تاب تھی موج ‏ ‏ رشتۂ گوہرِ حباب تھی موج

یہ نئی موجِ نہر کی ہی مثال ‏ ‏ کہین مرغابی حباب کا جال

ماہی عکسِ شعلہ گوہر بار ‏ ‏ کرتی تھی شستِ موجِ نہر شکار

تھا بڑا قصر اوسمین میناکار ‏ ‏ تھی جواہر سی سب بھری دیوار

طاقِ کسرا سی حسن مین وہ چند ‏ ‏ قصرِ قیصر سی مرتبہ مین بلند

کاخ تھا وہ نئی وطیری کا ‏ ‏ صاف ترشا ہوا تھا ہیری کا

کاخ گردون سی بہی وہ اعلی تھا ‏ ‏ ہمسرِ قصرِ دُرِّ بیضا تھا

مشرقِ آفتاب تھا وہ مکان ‏ ‏ پھیری تھی صبح کی سفیدی وہان

ساقِ سیمینِ حور تھی وہ ستون ‏ ‏ غیرتِ شمعِ طور تھی وہ ستون

درِ فردوس سی بہی خوشتر در ‏ ‏ رشکِ آغوشِ حورِ عین ہر در

شمسہ شمسہ تھا شمسۂ خورشید ‏ ‏ بیضہ بیضہ تھا بیضۂ خورشید

چار سو اک چبوترہ پر نور ‏ ‏ صاف مانندِ لوحِ سینۂ حور

سائبان وہ ہر ایک زر دوزی — غیرت افزای ابر نوروزی

شیشہ آلات وہ لگا تہا تمام — صبح جنت بہی جنسی نور لی وام

آئینہ ایک ایک برونسب — رشک رخسار شاہدان حلب

آئینہ تہا کہ باغ جوہر تہا — بی تکلف دل سکندر تہا

خانۂ آئینہ تہا مظہر نور — موج آئینہ موج شعلۂ طور

بیش قیمت بہی اسقدر تہی وہ سب — جنکا بیعانہ تہا خراج حلب

آئینی سنگ کوہ طور کی تہی — جہاڑ سب ایک ڈال نور کی تہی

جہاڑ کو دیکہہ کر ہوا ثابت — سبع سیاری ہوگی ثابت

زوز دیوارگیر یونیہ بہار — کہیی پستان شاہد دیوار

وہ دو شاخی کنول تہی دست دعا — صاف صبح اجابت آئینہ تہا

وہ پری چہرہ ایک اک تصویر — مہروش ماہ پارہ برق نظیر

رنگ تصویر رنگ زر وہی بہار — رشک گلگونۂ گل رخسار

رنگ روی شفق کا تہا ہمزاد — یا کہ رنگ طبیعت بہزاد

چوفریم اوسکا تہا مرصع تہا
زرِ خورشید کا ملمع تہا

تہا مرقع تمام حور نژاد
رشکِ ارژنگ مانی و بہزاد

چہرہ پردازِ روم و چین و فرنگ
آئینہ سان ہوں دیکہہ کر اوسی دنگ

وہ منقش تمام سقف و جدار
وہ بہارِ طلسم نقش و نگار

وہ مثبت تمام مینا کار
لاجوردی وہ ہر در و دیوار

سقف نقاشِ چین اگر دیکہیں
دنگ ہوں آنکہیں پہٹ سی لگ جائیں

دیکہہ کر وہ بہارِ گل کاری
عقلِ نقاشِ فکر ہو عاری

طرفہ فرشی کیول پہ جوبن تہا
نورِ نار ایک جا پہ روشن تہا

فلکِ انجمن کی تاری تہی
یا کلس عرش کی اوتاری تہی

جہاڑ فرشی وہ چارسو پرنور
غیرت افزای نخلِ گلشنِ طور

تیل پانی کی وہ چڑہی تہی گلاس
جنسی شرمائی ساغرِ الماس

سبز و سرخ ایک ایک وہ فانوس
جسکا پرتو تہا اطلسِ طاؤس

دیکہی فانوسِ چرخ بہی جو اونہیں
اپنی نیرنگیاں اوسی بہولیں

شمع فانوس مین تہی یون روشن
جیسی حجرہ مین پہلی شب کی دلہن

آتشِ طور سی جلین نہین وہ
نور کی سانچی مین ڈہلین تہین وہ

صرف رشتہ تہا پنبۂ منصور
تہا زبان زدِ منم سے تجلئ طور

شعلۂ شمع جانِ آتشِ طور
شعلۂ شمع نورِ دیدۂ نور

شعلی کو کہتی تہی یہہ صاحبِ دید
صبح کا نور شمع کا خورشید

شمعِ فانوس کب ہی زاری مین
حور ہی نور کی عماری مین

روی یوسف نہان نقاب مین ہے
شمع مہ دامنِ سحاب مین ہی

دلِ روشن ہی یا کہ سینی مین
ڈانک رکہا ہی یا نگینی مین

برجِ مہتاب مین ہی یا ناہید
شکمِ صبح مین ہی یا خورشید

دلِ عاشق مین آہِ سوزان ہے
یا پری شیشی مین نمایان ہی

کیا کہون تہا جو نور فرش کا روپ
چاندنی ملگجی ہی میلی ہی دہوپ

صدر مین ایک مسندِ پُر زر
مہر جیسی بساطِ گردون پر

پردی زربفت کی بہت بہاری
شیر ماہی کی وہ چقین ساری

اکطرف مطربانِ ہوش ربا ایک سو لولیان زہرہ ادا

اکطرف ساقیانِ سیمین ساق حسن و خوبی مین شہرۂ آفاق

برجِ مہر و جمال کی خورشید ملکِ جاہ و وقار کی جمشید

لبِ نازک مین تو شراب کا رنگ رخِ تابان مین آفتاب کا رنگ

شیشی ہاتھون مین مثلِ شیشۂ دل جامِ می نقدِ ہوش کی سائل

حسن مین رشکِ چشمِ مستِ بتان نور مین آفتاب سان تابان

کشتیون مین وہ نور کی کنٹر شیشۂ آسمان سی بھی خوشتر

جلوہ آرا وہ بادۂ سرجوش جسکی ہر موج دامِ طائرِ ہوش

غم ربا عیشِ وصلِ یار صفت روح بخش آبِ خضر کی صورت

فرسِ عقل کی لئی مہمیز دشمنِ زہد و قاتلِ پرہیز

صاف تر تھی وہ آبِ گوہر سی تاک اونکا سینچا تھا کوثر سی

رنگ می تھا کہ پھولی تھی اوسجا شفقِ صبح پنبۂ مینا

شاہ خاور چلا سما پر سے درِ انجم جو نکلی اندر سی

ماہ نے موتیون کو خاک کیا | اور اوسکا بھبوت مونھہ پہ ملا

مشعلِ نور ہاتھہ مین لیکر | کہکشان پر ہوا وہ جلوہ گر

مہر پرور کا حکم یہہ پہنچا | کھنچو بالای قصر نگیرا

پردہ ہو کارچوبی نقرئی کا | ہو طلا کی نہ کچھہ جھلک اصلا

کام دانیکا فرش کرواؤ | بادلی کو زمین پہ بچھواؤ

روشنی دور ہو درختون مین | پر نہو پہو لونکی وہ تختون مین

خادمانِ محل کو لیکر ساتھہ | باغ مین جا ہی پہنچی ہاتھون ہاتھ

می گلگون پلا مجھی ساقی | تا نہ دل مین رہی ہوس باقی

مہر پرور جو باغ مین پہونچا | خادمانِ محل کو یاد کیا

ایک ایک اونمین شوخ دیدہ تھی | ایسی دیکھی نہ آنکھہ سی نہ سنی

وہ امنگین بلا جوانی کی | وہ ترنگین جدا جوانی کی

ایسی بی چین ایسی گرما گرم | برق و سیماب کو بھی آئی شرم

نور کی صورتین مزاج نفیس — رشک حور و غیرت بالقیس

چور ہر ماہ پارہ مستی مین — محو و بیہوش خود پرستی مین

گوئی گوری تو سانولی کوئی — حور تہی کوئی تو پری کوئی

ایک ایک اونمین قاتل عالم — اور وہ اٹھتی جوانی کی عالم

پیاری پیاری وہ بانکی بانکی ادا — وہ ستم شوخی و غرور و حیا

دل لبہانی کی یاد سب باتین — بہولی بہولی وہ لاڈلی باتین

وہ چہلاوی کی طرحسی چنچل — ترچہا انداز چال مین چہل بل

وہ ہر ایک شوخ چشم چابک وچست — کنگہی چوٹی کہچی کنجائی درست

پٹی اپنی کوئی نکالی ہوئی — سرخ موباف کوئی ڈالی ہوئی

چوٹیون مین لپٹی تہین یون ہار — کیچلی مین ہو جسطرح سی مار

اودی اودی وہ مسی کی دھڑیان — اور وہ تحریر رنگ سرخی پان

مطلع صبح وہ گریبان تہی — شفق شام مسی و پان تہی

ہلکی جوڑی رکہی تہی اپنی حضور — بہاری جوڑی رکہی تہی پاس سی دور

پایجامی ہتی اونکی اس سج سیکے — نقری ہتی ٹکی ہوئی سے لچکے

تہین جو بنتین ہی سب وپہلی ہتین — اور موباف مین تہین کلیان نگین

ہتی دوپٹی سفید سب سادی — ہتی روپہلی ٹکی ہوئی سے پیے

نقری جوتی پاؤ مین ایسے — ہتی کرنکی جگہہ پہ موتی ٹکے

تہین وہ زیور مین ہیرکی سب غرق — ہاتہہ اوٹہی جسطرف تو گرپڑی برق

گلاج کی پہنی ہتی کوئی محرم — ہاتہہ مصّی تہو کبھی محرم

کوئی لاہی کی پہنی ہتی انگیا — جسپہ بنگلا بنا تہا چیکے کا

پوروپورا ونگلیو نمین تہی چہلّی — جسکو دکہلای دل مین چہل لی

ایکطرف محوِ سیرِ باغ کوئی — کوئی رنگین تو بید باغ کوئی

چہلین آپسمین کوئی کرتی ہوئی — کوئی دم عاشقی کا بہرتی ہوئے

چال مین وہ قیامت الہڑپن — وضع البیلی سحر کی چتون

خندہ زن کوئی کوئی روتی ہوئے — قہر کی چہیڑ چہاڑ ہوتی ہوئی

کبھی سکل کا کوسے لے پرآنا — وہ کمر کا کبھی لچک جانا

کوئی چنچل تو محو ناز کوئی ‏ کوئی چپ تو زبان راز کوئی

کس قیامت کی اونکی تھی رفتار ‏ ٹھوکرین کھاتی تھی نسیمِ بہار

مد مین ایک اک بھری ہوئی تھی کمال ‏ دل مزیدار سب کی آنکھہ چھنال

اسقدر گرم تھین وہ شعلہ عذار ‏ شرر افشان تھی آتشِ رخسار

ایک ایک اونمین تھی غضب کی کھلاڑ ‏ کھیلتی تھی شکار ٹٹی کے آڑ

توڑتی تھی کوئی پری گل کو ‏ خار دیتی تھی جانِ بلبل کو

پھول بالیمین اک پروتی تھی ‏ نہر پر کوئی مونہہ کو دہوتی تھی

کہین جہولیمین جہولتی تھی کوئی ‏ پینگ شوخی سے دے رہی تھی کوئی

کوئی مہوش ملار گاتی تھی ‏ کوئی گلرو بہار گاتی تھی

ناز سے کہتی تھی کوئی چنچل ‏ آج اختر کی کوئی گاؤ غزل

کوئی گل پیرہن برنگِ ہزار ‏ اپنی گل کی فراق مین افگار

شاخِ گل ہاتھہ مین فغان لب پر ‏ پاؤن پہ پاؤن سوے چرخ نظر

تیرِ الفت جگر پہ کھائے ہوئے ‏ لو اوسی کی طرف لگائے ہوئے

شعر پڑھ پڑھ کی رو رہی تہی کہڑی — آنسوؤنکی لگی ہوی تہی جہڑی

یون تہ نخل تہی وہ صبح منیر — جسطرح بہیروین کی ہی تصویر

ناز و انداز سی وہ آئین جو — حکم گانی کا پہر ہوا اونکو

آتی ہی کورنش بجا لائین — راگ اسطرح بیٹہہ کر گائین

باربد شرم سی چہپاتہ خاک — کیا ناہید نی کفن کو چاک

گائین اس ٹہاٹہہ سی وہ حورین خیال — راگ کو مثل صوفی آگیا حال

گنج مرقد مین تان سین کی روح — تڑپی مانند طائر مذبوح

بزم سب گوش مل سی سننی لگی — راگنی بہی سراپا وہنی لگی

ایسا باندہا تہا اوسنی سر اونچا — داد دیتی تہی جسکو پرزہرا

برق سامان ہر اوپچ کا تہا انداز — شمع محفل تہا شعلۂ آواز

کیا ہی اونکا گلا تہا جوبن کا — صاف صندوقچہ تہا ارگن کا

کس غضب کی سریلی تہی آواز — ساز در پردہ اوسی کرتا تہا ساز

ہی بجا گر کہین اوسی اعجاز — لحن داؤد اوسکا تہا دمساز

تان گیا لی چمک گئی بجلی — نور کی اک ہوائی تھی کہ چھٹی

لکھہ گئی لوحِ دل پہ وہ تحریر — نقشِ حب سان ہوا ہر اک تسخیر

آفتِ جان وہ تان اوچ پلٹا — دل پہ نشتر زن ایک اک فقرا

سُر لگاتی تھی جب وہ ماہِ منیر — دل پہ لگتا تھا آکی تیر پہ تیر

گھٹ بڑھ اوس شکرِ ستم کی وہ — کتنی قانون سی زیادہ نہ کم

اون سُرونکی نشست جوبن پہ — ذائقی سی جہانکی دل اوٹھہ جاتی

سُنکی اوس گل کا زمزمہ آہنگ — نغمہ سنجانِ باغِ خلد تھی دنگ

بولی چرخ لاکھہ دون کی لی — پر کب اوسکی کمال کو پہونچی

یہہ سمان بندہ گیا یہ رنگ جما — اہلِ محفل کو ہو گیا سکتا

ہو گئی چشمِ ساز کو ہر بار — بنگئی تارِ آنسو وسے نکلے تار

شیشۂ می کو لگ گئی ہچکی — ڈبڈبا آئی چشمِ ساغر بھی

لبِ تصویر پہ تھی شورشِ واہ — شعلۂ شمع کی زبان پر آہ

ہو گئی مست سب در و دیوار — بول اوٹھی طائرانِ نقش و نگار

نیم بسمل تھی اہل محفل سب — قتل گہہ ہو گئی تھی بزم طرب

زیر بم گیرہ راگ و رنگ ہوا — دف لئی مہ سما پہ دنگ ہوا

بادلہ کترا سب اوڑانی لگین — چاندنی کا سمان دکھانی لگین

کوئی اوڑاتی ہلال اور تارا — نور سی ایک ایک انگارا

سہری مقیش کی جو بندیتی تہی — بجلیان کوندتی تہین دون سے

کوئی زیر درخت بیٹھی تھی — نہر پہ تھی کسیکی جلوہ گری

کہین شاخ شجر مین باہین تہین — کہین عاشق کی دل مین راہین تہین

چاندنی کا سمان وہ عالم نور — ہر طرف چاند کا چمن مین ظہور

حسن مین تھی ہر ایک مہ پارہ — دم مین کردی فلک کو آوارہ

اچپلی شوخ تھی ہر ایک چنچل — دیکھہ کر جسکو ہوئی دل بیکل

شب تھی وہ وقت تھا بہاگ کا جو — باندہ لیتی تھی اوسکی دھن لکو

مہر پرور کی رو برو تہا ناچ — مہوشین تہین وہ چیدہ جو دس پانچ

ناچ گانیمین اتنا تھا مشغول — رنگ دنیا کا سب گیا تہا بہول

ناچنی مین اگر اوٹہایا ہاتہہ
سازنی بہی دیا نہ وہین ساتہہ

ہٹہو کرون سی جگر گیا پامال
وہین انعام بہی ہوا زر ومال

لیا توڑا تو کردیا بسمل
بچھہ گیا پاؤنکی تلی ہر دل

ٹیپ ٹپی کی لی بہاگ مین جو
نہ رہا ہوش ہر فرشتی کو

راگ ہاتہہ اپنی باندہ کر آیا
دیکہہ اس راگنی کو گہبرایا

تہا ٹہہ ٹہا اوس پہ بجا آفت ہوش
سر سی پا تک تہی وہ گلابی پوش

گیا دم رقص ٹہاٹہہ بانکا تہا
طرز طاؤس بوستان کا تہا

وہ تو عارض تہی غیرت مشعل
کچھہ نہ تہی اوسکو حاجت مشعل

راس چپ مشعلونکا یون انداز
جیسی کہولی پری پہ پرواز

نور کا وہ ہر ایک سازندہ
سحر کار ایک اک نوازندہ

وہ گمک بائین کی وہ تبلی کی تہاپ
اور وہ سارنگیونکی سر کا ملاپ

عجب انداز سی اوٹہائی ہاتہہ
گردش چشم قہر اوسکی ساتہہ

کچھہ نئی ہاتہہ وہ نکالتی تہی
دلکو ہر بار پیس ڈالتی تہی

کبھی سارا بدن وہ مسکانا
کبھی دامن سنبھالتی جانا

کبھی غمزہ ایسی مسکرادینا
کبھی تیوری کا وہ چڑھا لینا

وہ کلائی مین شاخِ گل سی لچک
او بہری سینی کی بہی وہ تہرِ مسک

مثلِ طاؤس مست ایسی تنی
چوٹی ایڑی سی لگ گئی اوسکی

حلقۂ دست جب ہوا بالا
بن گیا گرد ماہ کے ہالہ

سر پہ رکہا اولٹ کی جب آنچل
ماہِ تابان پہ چہا گیا بادل

نازسی سر پہ جبکہ اوٹہہ گیا ہاتہہ
اہلِ محفل کو تہا سروہی کا ہاتہہ

ہاتہہ دونو جو تا کمر آئی
دو ہلال ایک جا نظر آئی

جنبشِ ابرو کی ایک قیامت تہی
وہ پہڑک نتہنون کی بہی آفت تہی

چتونین وہ حلال کرتی تہین
ٹہوکرین پایمال کرتی تہین

ڈورا گردن کا قتل کرتا تہا
صاف تیغِ قضا کا ڈورا تہا

دیکہو اعجاز اونکے ٹہوکر کا
مثلِ بلبل تہی بہی نغمہ سرا

جب چمک کر لیا کوئی توڑا
شعلہ جوالہ نی بہی جی چہوڑا

برقِ آسا نظر مین کوند گئی — جا ئی سبزہ دلونکو روند گئی

ناچنی والون کا ہوا توڑا — مشتری نی بہی ناچنا چہوڑا

واہ وا کہہ رہی تہی ساکنِ عرش — بوسی لیتا تہا پاونکی لبِ فرش

دیکہہ کر اوسکی ناچ کا عالم — ساکنِ خلد کہتی تہے باہم

بزمِ انسان مین جو رقصان ہی — شعلۂ برقِ طور رقصان ہی

ناچ اوس گل کا لاکہہ اوڑائی پرے — پردہ چتون کہانسی لائی پری

حور گو ایسی وہ مسک بہائے — دامنِ صبرِ دل مسک جائے

ناچی اسطرح گت وہ ماہ لقا — وجد کرنی لگا تذروِ ادا

نازسی موہنہ پہ رکہکی اولٹا ہاتہہ — گائی وہ کافر ابروا کی ساتہہ

سننی والونکی تہی کلیجی پہ ہاتہہ — دم پہڑکتا تہا ہر اوپجکی ساتہہ

جب وہ لیتی تہی [illegible] نغمکی تان — اٹہ [illegible] کہتی تہی علی کی امان

کب وہ مست ادا بتاتی تہی بہاؤ — حسن کی صفن کا بتاتی تہی بہاؤ

جسکو تیوری بدلکی بتلایا — وہ ہین تیوراکی اوسکو غش آیا

جسکی جانب بتا کی سسکی لی — جان اوسنی سسک سسک کر دی
تیر مارا جدہر نظر پلٹے — مسکرائی تو گر پڑی بجلی
ایسی آفت تہی وہ نشیلی آنکہہ — جسپہ ڈالی ذرا رسیلی آنکہہ
انکہین وہ مانگنی لگا فی الفور — ہوگیا دم مین اوسکا اور ہی طور
وہ کبہی بیٹہہ کر مچل جانا — ساتہہ ہر بول کی وہ اٹہلانا
وہ سمان دیکہنی کی قابل تہا — جسطرف دیکہو رقص بسمل تہا
اسی عالم مین مہر پرور تہا — شور رقاصی کا فلک پر تہا
تہین جو لاکہون سہیلیان خوشخو — سب وہ بہلاتی پہرتی تہین دلکو
غٹ کی غٹ ہر طرف نمایان تہی — عیش و عشرت کی بس وہ سامان تہی
ساغر عیش ہو گیا خالی — پی گئی می ہر ایک متوالی

[illegible]

ساقی پہر دی ہماری جام کو پہر — نشہ کا ہو چکا مزا آخر
عشق ایسی بری بلا ہی آہ — کرتا ہی ذی شعورونکو وہ تباہ

ہوئی دیوانی اسمین دانشمند · سیکڑون اسمین ہو گئی دلبند

سیکڑون اسمین ہو گئی مجنون · عاقل و ذوفنون ہوئی مفتون

پر نہ اسنی کسیکا پاس کیا · ان غمون پر بہی دلکو داغ دیا

مہر پرور کو نیند جو آئی · مونہہ سی اپنی یہہ بات فرمائی

ہوئی برخاست یہہ سمان سارا · ماہ کا اب کرونگا نظارا

جیمین ہی استراحت اب کیجی · دلکو تسکین اپنی کچھہ دیجی

ہو گئی پہر پلنگ پر وہ دراز · آئین سارہی چلیمین اور ہمراز

سب نی مجری ادب سی بس کر کی · عہدی ہاتہون سی اپنی پہر دہر کے

پاون کوئی حسین دبانی لگی · جہل کی پنکہا کوئی سلانی لگی

ہوا برخاست سارا وہ جلسا · نہ چمن مین کوئی بہی پہر ٹہرا

کیا آرام سب نی بستر پر · اور بلا ای مہر پرور پر

ہوا خالی جو باغ وہ سارا · سوتا تنہا کب وہ عشق کا مارا

[illegible]

ہوتا تھا باغ باغ شادی سی — آشنا تھا نہ بی مرادی سی

لیٹی لیٹی جو دل مین کچھہ ائی — ہمنشینون سی بات فرمائی

پاس سی میری سب الگ جاوین — بی بلائی نہ پھر یہان آوین

عرض کی خادمون نی یہہ کی دعا — رہی ظلِ خدا پہ ظلِ خدا

آپکو چھوڑین کسطرح تنہا — کہا جاوٴ نہین ہی کچھہ کھٹکا

چار و ناچار باری دار چلی — ٹھہری جا کر وہ قصر کی نیچی

شاہ تکیہ کو زانو مین لیکر — دیکھتا تھا بہارِ باغ و قمر

کہتا تھا کیا ہی میری صورت ہے — قدرتِ حق کی ایک مورت ہے

مثل میری نہین ہی کوئی بہی — بات یہہ مونہہ سی ہو چکی بہی تہی

کہ یکایک غنودگی آئی — خواب نی دل مین جو جگہہ پائی

انکہونکو اپنی بند کرکی وہ شاہ — اور مقابل مین اپنی لیکر ماہ

سوگیا بیخبر وہ بستر پر — زیرِ سر رکھہ کی بالشِ انور

## آمدن ماہ پرورین ماہ وش بعد باغ مہر پر سر شاہزادہ

ساقیا پہر شراب دی ایسی
خواب مین بہی کبہی نہ ہو جیسی

بی خبر ہو کی کچہہ تو خواب کرین
مئی غم جام دل مین اپنی بہرین

ایک نامی پری تہی زہرہ پری
پریونکی بادشہ کی بیٹی تہی

اوسنی ایک بادشاہ کی دختر
اپنی بیٹی بنائی تہی لاکر

صغر سن مین اسکو لائی تہی
کہ بہت اوسکی دل کو بہائی تہی

بڑی محنت سی اوسکو پالا تہا
ماہ پروین رکہا تہا نام اوسکا

ہوئی جب وہ جوان ماہ لقا
زہرہ ہی کو تہا اوسنی مان جانا

ناز اوسکی بہت اوٹہاتی تہی
بات غمکی نہ آنی پاتی تہی

زہرہ اوسپر تہی جان سی قربان
شادی کرنیکا اوسکی تہا ارمان

ماہ پروین پہ تہی وہ دلسی فدا
نہ کیا حکم رد کبہی حاشا

زہرہ نی تخت ایک دیا تہا اوسی
بیٹہہ کر لطف اوسپہ تا دیکہی

سیر کو اوسپہ روز جاتی تہی
باغ و صحرا کو دیکہہ آتی تہی

ساری پریان تہین حکم مین اوسکی
جو کہی جسکی وہ وہی کر دی

تھی شبِ چاردہ جو وہ مشہور — اوسی شب کا یہ ذکر ہی مسطور
ماہ پروین کی دل مین آئی ترنگ — کہا دیکھونگی باغ کا مین رنگ
اوسکی تھی خالازاد ایک ہمشیر — عقلمند اور صاحبِ توقیر
تھی رفیق اسکی وہ بڑی ہشیار — بڑی چالاک اور بڑی طرّار
ایسی ہمدم تھی اسکی وہ گلرو — غم اوسی ہو یہان تھی آنسو
ماہ وش اوسکو پیار کہتی تھین — دونو باہم ہمیشہ رہتی تھین
ماہ پروین نی تخت منگوایا — ماہ وش کو قریب بٹھلایا
اور کہا سیر کو چلوگی بوا — اوسنی پوچھا کدہر کہان کس جا
کہا جی چاہتا ہی باغ چلین — پاونکی نیچی ہم گلون کو ملین
رکھہ لین دو چوکیان بہی منگواکر — تا نہ ہو احتیاج کچھہ جا کر
ہو چکا جب درست سب سامان — تخت کو لی اوڑین وہ پریان
کہکشان پر وہ تخت جب پہونچا — مہر پرور کی باغ کو دیکھا

جَلَّ مَنْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ — کَیْفَ لَا مَا یُقَلْ وَلَا مَا ھُوَ

کہ عجب طرح کا بنا ہی باغ — دیکھہ کر جسکو دل پہ ہو ایک داغ

اودی اودی گہر ہی ہوئی وہ گہٹا — شفق چرخ کا وہ لطف جدا

غنچۂ گل کی وہ چٹکنی کی دہوم — نغمہ سنجان باغ کا وہ ہجوم

وہ عروسان باغکی عالم — وہ سجی زیور در شبنم

ہر روش کی پری وہ آرائش — نخل دانونکی بہی وہ زیبائش

وہ روش پٹری اوسکی نادرکار — صورت قطعۂ خط گل زار

چار سو سطح زمین ہموار — خوش قد و خوشنما تمام اشجار

عکس گل کی وہ چار سو سرخی — کہ نہین احتیاج سرخی کی

ہر روش پر وہ سبزۂ شاداب — سبزہ روئی مہوشانکا جواب

نازک ایسا وہ سبزۂ زیر نہال — پای نظارہ سی جو ہو پامال

سبزہ زار چمن اگر دیکہی — سبزۂ خط غلامی خط لکہدی

مس جو ہو جای سبزۂ گلزار — سبز ہو دامن نسیم بہار

کیون نہ سبزیسی ہو بہار چمن — کہ زمرد ہی آبیار چمن

یون خرامان روش پہ بادِ بہار | جسطرح مست کوچۂ خمّار

جگنو کالی گہٹا مین اوڑتی ہین | آتشِ گل کی یا شراری ہین

دو نمین کیا خلد سی مثالِ چمن | ایسی پر نور ہین نہالِ چمن

سایہ تک جنکا سبز اور پر ضو | جیسی فانوس سبز کا پرتو

صاف ہر نخل تر ہی آینہ سان | گلِ نا رستہ شاخ سی ہین عیان

ناشپاتی کسی طرف کہین سیب | مثلِ رخسارِ حور عقل فریب

ہر ثمر خوشگوار و نازک تر | غنچی ہین بلبلون کی شاخون پر

دل شگفتہ ہین صورتِ گلِ تر | خوفِ گل چین نہ باغبان کا خطر

خار رنجِ فراق سی آزاد | وصلتِ گل نصیب حسبِ مراد

صبح ہی وہان کی مثلِ صبحِ جنان | شام ہی رشکِ شامِ زلفِ بتان

چاندنی نی وہ لطف پایا ہی | جسکا خورشید ساز سایا ہی

عطر بیز اوس چمن کی ہی یہہ نسیم | کہ معطّر ہی جسسی مغزِ شمیم

پہول اُوس باغکی جو حورین پائین | پیرہن اپنی کس خوشی سی بسائین

بسکہ افراطِ ناز کی سی ہی ہیم | لچکی چلتی ہی شاخِ گل سی نسیم
گل تو کیا اسقدر ہی عالمِ خار | دامنِ دل اوٗلجھتا ہی ہر بار
نالۂ عاشقانۂ بلبل | ہی نمکپاشِ زخمِ سینۂ گل
جب اوڑایا صبا نی وہانسی غبار | بن گیا وہ برنگِ ابرِ بہار
عہدِ رضوان کو وہان ہی گلچین کا | ہی غبار اوس ریاضِ رنگین کا
سرمۂ چشمِ بلبلِ فردوس | غازۂ چہرۂ گلِ فردوس
آگی اوس باغ سی ہوائی ارم | خاک لیجاتی ہی برائی ارم
کیا صفا بیز ہی بہارِ چمن | آب گوہر ہی آبشارِ چمن
سطحِ آب جو ہی آئنہ سان | مچھلیان کیا کہ تہ تلک ہی عیان
اسقدر آب ہی صفا پرور | پانی پانی ہی جسی آبِ گہر
کہہ رہی ہی ہر اک ہزارِ چمن | یادگار است این بہارِ چمن
قدرتِ حق کی نور کو دیکہا | اوسکی ہر جا ظہور کو دیکہا
اوسکی صناعی کہل گئی بالکل | دیکہہ کر بہر و سمر و غنچہ و گل

باغ ایسا نہ تہا پرستان مین — کہٹکا ایسا ہوا دل وجان مین

ماہ پروین یہ بولی آہ بوا — تمنی دیکہا یہہ باغ ہی کیسا

کبہی بس نظارہ اس جا کا — باغ ایسا کہین نہین حاشا

بولی مہ وش کہ واقعی ہی خوب — دلکو میری بہی ہوگیا مرغوب

تخت اپنا اوتارا جب اوسجا — تو عجب طرح کا سمان دیکہا

باولی کا ہی سبزے مین پر فرش — دیکہہ کر جسکو آئی غش پر غش

پردی زردوزی نقرئی بہاری — موتیونکی ہین اونپہ جال ٹکی

پڑی ہین ہار گل کی پژمردہ — جسکی سونگہی سی زندہ ہو مردہ

سہری مقیش کی سے لٹکتے ہین — عاشق زار سر پٹکتے ہین

فرش ہین جا بجا مشجر کے — برج اکثر ہین سنگ مرمر کی

ہر شجر کی تلی پلنگ ہی بچہے — اونپہ ایک ایک نازنین سوتے

حسن پریان گئین وہ بہول اپنا — ہوا پہلو مین دل ملول اپنا

اونمین ہر ایک شوخ دیدہ ہی — پردہ ناموس کا دریدہ ہے ۱۰

شب بسی مسی ہو ٹونکی اوپر | اور لکہوٹا ہہی وسپہ خون جگر
عطر کی وہ مہک وہ پہولونکی بو | اور درختونکی نیچی سب گلرو
سادی سادی لباس زیب تن | خواب غفلت مین ہی چمن کا چمن
وہ توسوتی ہین پہول ہنستی ہین | دیکہنی والی سب ترستی ہین
سادی سادی بناوسی طیار | زیور ان پہ تمام ہیریکا کار
تہی قرینی سی سب سجی گہنی | پاونمین دو دو چوڑیان پہنی
تہین طلا کی وہ اوسپہ ہیریکار | دیکہکر جسکو جای ہوش و قرار
بجلیان ہین جڑاو کانونمین | تہلکہ سا پڑا ہی جانون مین
ماہ پروین نی حال جب دیکہا | دل سی کہنی لگی کہ صل علی
لادی حق ان پہ کوئی بد نہ گہڑی | ناگہان اکطرف نظر جو پڑی
دیکہتی کیا ہی وہ پری چہرا | کہ روپہلی کہنچا ہی سہرا
کامدانی کا ہی وہ نیچی فرش | دیکہکر جسکو دل کری اش اش
پہولونکی ڈالیان ہین گردچمن | بدہیان ایک سمت کو ہین ہرن

ڈالیاں ہیں تمام پہولونکی ‏ / ‏ ہر طرف ہی بہار جہولونکی

چاندنی کی بہار ہی ہرسو ‏ / ‏ باغ مین لالہ زار ہی ہرسو

عطر سی ڈالیان مہکتی ہین ‏ / ‏ نہرین کیوڑیکی سب جہلکتی ہین

بیچ مین ہی پلنگ میناکار ‏ / ‏ چادرین پہولونکی ہین سب طیار

استراحت مین ماہِ کامل ہی ‏ / ‏ عیش و عشرت بہی ساتہہ شامل ہی

چاند حیرت سی مونہہ کو تکتا ہی ‏ / ‏ پیرِ چرخِ کہن کو سکتا ہی

چاند چہرہ سی جو مقابل ہے ‏ / ‏ اس قمر سی ضیا کا سائل ہی

آسمان پر وہ تہرتہراتا ہی ‏ / ‏ داغ ہر بار دل پہ کہاتا ہی

صدقی کرتا ہی اسکی نور پہ نور ‏ / ‏ پاس آداب سی کہڑا ہی دور

دیکہہ کر شکل رنج سہنی لگی ‏ / ‏ اپنی دل ہی مین دل سی کہنی لگی

چاندنی روشنی ہی یا اللہ ‏ / ‏ یا کوئی آدمی ہی غیرتِ ماہ

جامدانی کا ایک انگرکہ تہا ‏ / ‏ اودسیہ تہا جال سب جواہر کا

گلیمین موتیونکا ایک مالا ‏ / ‏ جیسی ہو گردِ ماہ بیکی ہالا

نورتن کی وہ جوڑی بازو پر — جسکی پھندنی پڑی تھی زانو پر

سر مین موتیون کی یکتا تھین — دونو ہاتھون مین خوب زیبا تھین

پاؤن مین پایجامہ اطلس کا — اور کلیون مین اوسکی گوٹہ کا

زیب سر تاج ایک مرصع کار — کوندجاتی تھین بجلیان ہر بار

حسن ایسا کہ ماہ کو تھا رشک — قطرے شبنم کی تھی بجائے اشک

انکھڑیان وہ خمار آلودہ — سمہی جامِ شراب مین سودہ

بل پہ بل مونہہ پہ زلفین کہاتی تھین — مار پیچان کو لہرین آتی تھین

سرخ گلرنگ لب وہ پیارے تھے — بیگنہہ جسنی لاکہون مارے تھے

تھی علامت گواری پنکی سب — دیکہہ کر دلکو چین آوے کب

بہوین دونو ہلال گردون تھین — زلفین مار سیہ سی افزون تھین

رنگ سرخ و سفید مثل گلاب — کیا بیان کیجے اوسکی آب و تاب

تکیہ زانو کی بیچ مین رکہہ کر — سوتا ہی بی خبر نہین ہی خبر

عاشق شدن ماہرخ بدیدن بی حجابانہ معاینہ جمال باکمال شاہزادہ عشق

ساقیا جامِ مے پلا مجھکو | لذّتِ عشق سے چھکا مجھکو

مدتوں عیش مین گذاری ہے | چودہوین شب کمال بہاری ہے

سخت مشکل ہے اس سے چھٹکارا | کریگا عشق ابتو آوارا

ماہ پروین کا اور حال ہوا | جینا دم بھر اوسے وبال ہوا

دونو ہاتھوں سے دل کو تھام لیا | عشق نے اوس سے اپنا کام لیا

بیخبر ہو گئی یہہ گھبرا کر | گر پڑی بیحواس غش کہا کر

ماہوش بولی کیا ہوا ہے ہے | آگئی کونسی بلا ہے یہ

اے بوا جانتی اگر ایسا | لاتی تجھکو نہ باغ مین جاتا

آنکھوں سے اشک وہ بہانے لگی | توڑ کر پھولوں کو سنگہانے لگی

نہر پر گاہ دوڑی جاتی تھی | کبوڑا چلّو مین بھر کے لاتی تھی

کہتی تھی دیکھی چھینٹی بولو تو | اے بہن اپنی آنکھین کھولو تو

صدقے جاؤن یہہ کیا ہوا تجھکو | نہین کچھ ہوش اے بوا تجھکو

[illegible] | [illegible]

ماں تیری نہ باپ اسکا ہی
اب فقط آسرا خدا کا ہے

اسکی تدبیر کیا بتاؤن مین
کس سی پوچھون کدہر کو جاؤن مین

بہنا صدقی ہو آنکہین کہولو تو
کچہہ لب شکرین سی بولو تو

عشق مین یہہ تمہارا حال ہوا
میری دلبر عجب ملال ہوا

ٹہنڈی سانسین نہ بہر تیری صدقی
تیری آئی بلا مجہی کو لگے

کس نی افسون آج مارا تہا
تخت اسپا پہ کیون اوتارا تہا

تلوی سہلاتی تہی وہ رشک قمر
حال سی اوسکی دلکی تہی نہ خبر

قطرۂ اشک جو گری یکسر
تری اوسکی جو پہونچی چہری پر

ماہ پروین نی آنکہہ جب کہولی
اپنی خواہر سی اسطرح بولی

کچہہ نہین کچہہ نہین ہوا واللہ
کیا غم کیا عشق کیسی راہ

پہرتی پہرتی پہرا جو سر میرا
مینی چاہا سنبہالون بہتیرا

دل نہ ٹہرا عجیب حال ہوا
غش ہوئی اسقدر ملال ہوا

ماہ وش بولی سچ یہہ کہتی ہو
غم جو یہہ چپکی چپکی سہتی ہو

کیا بھلا اسی حاصل ای بھینا ‏ — ‏ یہہ وہ سمجھی نہ جسنی ہو دیکھا

ابھی تک یاد ہی مجھی وہ گھڑی ‏ — ‏ اوسپہ جسدم تھی تیری آنکھہ پڑی

ہوا تھا حال دل کا کیا تبلا ‏ — ‏ جھوٹ اچھا نہین ہی یہ بخدا

نکھو گی جو حال مجسی تم ‏ — ‏ ہو ل لو گی ملال مجسی تم

پسح ہی معشوق یہہ تیرا ہم کو ‏ — ‏ تجسی اور ہم سی کیا بھلا ہم کو

وہ ملی تمسی تم ملو اوسّسے ‏ — ‏ بس جتاؤ نہ اتنی تم نخری

پایا جب مہربان اوسکو کمال ‏ — ‏ تو کہا سُن تو آ میرا ہی یہ حال

جیتی جی مر گئی خدا کی قسم ‏ — ‏ اسن بشتر نی دئی ہین درد و الم

نظر انصاف سی ذرا کرنا ‏ — ‏ نہین بیفائدہ میرا مرنا

سامنی اسکی چاندنی کیا ہی ‏ — ‏ کہین ایسا جوان دیکھا ہی

سچ تبا ایسی دیکھی ہین چتون ‏ — ‏ یہہ ملاحت یہ رنگ یہ روغن

نیم وا چشم پر یہہ حالت ہی ‏ — ‏ جان جاتی ہی قد قیامت ہی

پلکون کی زخم لگتی ہین کاری ‏ — ‏ ای ہین قربان اسپہ مین واری

تیغ ابرو نی بی اجل مارا
زلف سی آنکھہ مین ہی اندھیارا

صدقی مین ہونٹ کیا ہی پیارے ہین
چاند چہرہ ہی خال تارے ہین

کسنی ایسا مکان دیکھا ہی
کسنی ایسا جوان دیکھا ہی

ماہ وش کھیل کہلا کی پھر تو ہنسی
بولی کم بخت ہی بڑی خندی

اسلئی یہ سراغ دکھلایا
اس لئی تھا یہ باغ دکھلایا

بولی یہہ تجکو میری سر کی قسم
کہہ مفصل نہو جو بیش و کم

بولی مہ وش جو کہہ تو جھوٹ کہون
نہین جو امر سچ ہو وہ کہدون

سچ جو پوچھی تو ماہ پروین آہ
لگا مجھہ پر بھی اسکا تیر نگاہ

پھر ہوئی تو جو اسپہ شیدائے
مینی دل مین یہہ بات ٹھہرائی

آہ افسوس اسکو عشق ہوا
مین کرونگی نہ اب خیال ذرا

ورنہ مین بھی ہوئی تھی دیوانی
یہہ بلا جان تجھہ پہ تھی آنی

اب جو پوچھو وہ بھائی ہی میرا
نہ رکھو اپنی دل مین کچھہ کھٹکا

جبھی تک اوسپہ دل میرا تھا زار
آپکا سب بجا تھا ہوش و قرار

اب ہوئین آپ اوسپہ پروانا | بہائی ہینی پہر اوسکو اب جانا

ماہ پروین یہہ بولی پہر ہنس کر | نہ بناؤ یہہ باتین ای خواہر

تمہین اوسی لگاؤ دل کو ہوا | کچھ جلن مجکو ہی نہین اصلا

شوق سی میری جان بسم اللہ | مجکو اب اوسی کیا غرض ای ماہ

وہ جلی جو کسی کی ہو دشمن | عین راحت ہی چشم ما روشن

ہنسکی کہنی لگی وہ غیرتِ حور | ایسی فقرو نہین آگئی مین ضرور

تیری دیدیسی ڈری ای رنڈیے | کیون لئی مرتی ہی مجہی رنڈی

کتنی آفت ہی تو بہی او بد ذات | پیسش بندی کی خوب یاد ہی گہات

سو یہان کوئی یار باز نہین | عشق مین بہی کچھ امتیاز نہین

وہ مبارک رہی تمہین کو حضور | ہمکو خواہش نہین یہ ہی کہ حور

بولی نوبت نہین خدا نکری | دشمنون کو تمہاری عیب لگی

مجہسی چار آنکہہ کیجئی گا وزرا | صاف دیدہ ہی دیکہنا کتنا

کہپ کی کہنی لگی وہ غیرتِ ماہ | تم بہی کتنی ہو بد گمان واللہ

کوئی جانی کہ سچ ہی واہ بوا
یہہ ہنسی کی بری ہی راہ بوا

تم خفا ہو کہ خوش سنو میریجان
اتنا ہنسئی کہ رو ندی انسان

جب کہ کہسیانی ہو گئی وہ قمر
ناز سی بولی آپ پہر ہنس کر

ای پریرو مضائقہ کیا ہی
آدمی آدمی سی ہنستا ہے

تمنی تو کر دی زندگی دشوار
بات کرنی بہی ہو گئی دشوار

تمتو صاحب ہنسی مین ڈوبتی ہو
سیدہی بات تو نہ ٹیڑہی ہوتی ہو

خیر یون ہی سہی خدا کی پناہ
جان چہوڑو کہین بو العد

چلو تقصیر کی گناہ ہوا
بہولی مین مجکو اشتباہ ہوا

یہہ تو آزردگی کی بات نہ تہی
رنج کا گہر ہی سچ ہی خوش طبعی

مین ہون لاچار اپنی خلقت سی
دل لگی بن نہین قرار مجہی

یہہ اگر جانتی تو کیون ہنستی
کچہہ عداوت خدانخواستہ تہی

پاسداری تو اوسکی یہہ سب تہی
پر شرارت سی چوکتی کب تہی

عذر تو اوس سی کرتی جاتی تہی
اور پردہر کی پڑ سناتی تہی

گو بظاہر یہہ عذر خواہی ہی
دل کا مالک مگر خدا ہی ہی

اب ہنسی تو مجھی یہ آتی ہی
مجپر الفت جتائی جاتی ہے

بولی جھلا کی وہ پری تمثال
بس بس اب آگی مجکو ہوگا ملال

دیکھو پھر چھیڑ چھاڑ کرتی ہو
دیکھو پھر تم بگاڑ کرتے ہو

خیر ہی تمکو شرم کروگی کیا
اور کچھہ تہمتین دہروگی کیا

رمزین سننی کی دلکو تاب نہین
اب میری پاس کچھہ جواب نہین

پاس آؤ اب پھر اٹھا دونگی
لاکھون صلواتین مین سنا دونگی

اب کہانتک بھلا مین ضبط کرون
آخرش مین بہی پیار کرتی ہون

ناز و اغماض سی وہ رشک پری
مسکرا مسکرا کی کہنی لگی

لوگو کیا کوئی اپنا مونہہ سی لی
گو ہی آپسمین بہی بات کری

آپکا کوئی نام لیتا ہے
اسمین صاحب کا تذکرہ کیا ہی

یون ہین القصہ چھیڑ چھاڑ رہی
دو گہڑی تک اوسی ستایا کی

پھر جو ہمنشی مین کچھہ خیال آیا
گلی لپٹا کی اوسکو فرمایا

سن تو اوبی شعور یہ کیا تھا — چھل مین چھپنا یہ کیسا تھا
اری دل دیکھتی تھی مین تو تیرا — تونی کیون اسقدر برا مانا
ہنسکی کہنی لگی وہ رشکِ قمر — کیون برا مانتی مین ای گلِ تر
خوب کیا مجمین پانی مرتا تھا — کیا مجھی بھی وہ پیار کرتا تھا
ایسی بیہودہ ہوگئی تھی مین — دل لگی کیا نجانتی تھی مین
میری تو خود ہنسی کی عادت ہے — رونی صورت سی مجکو نفرت ہی
آدمی کیا جو خوش مزاق نہو — مین بھی ہنستی تھی ای بتِ شوخ خو
کہا اوسنی چلو نہ بڑھکر تم — عقل و ہوش آپکی ہوی ہین گم
کیا اس امر کا جو یہہ مذکور — ہوتا مجکو اگر تہے منظور
تجھسی ظاہر مین کرتی کیون یہ حال — اری تو بھی ہی بیوقوف کمال
ماہ پروین کراب نہ یہہ گرمی — سرد ہوکر دیکھا اوسی نرمی
وہ تیرا ہوگا اوسکو تو مطلوب — بندشین باندہتی ہو مجھہ پر خوب
ماہ پروین گلیمین باہین ڈال — بولی کیا کم ہی تیرا حسن و جمال

کیا نہو گی کسی پہ تو مفتون — کیا نہوگا تیرا کوئی مجنون

اب تو تدبیر کچھہ بتا ایسی — جو شگفتہ ہو میری دل کی کلی

کہا اوسنی کہ اور کیا تدبیر — نکرو پاس جانی مین تاخیر

ماہ وش کو وہ لیکی آئی ساتھہ — ہاتھہ مین اوسکی اپنا ڈالی ہاتھہ

بیدہڑک قصر پر ہوئی وہ روان — زیر نکمیرہ سوتا تہا یہ جہان

پہونچین دونو پلنگ پاس جو ہین — ماہ پروین قدم پر جا لگی وہین

سرسی پاتک بلائین لینی لگی — اور لاکہون دعائین دینی لگی

ہنسی بی اختیار مہ وش جو — ہو کی شرمندہ بولی یہہ رو رو

ہو گئین تم تو نیش زن واللہ — کیا ہنسی کا سخن یہان تہا واہ

کہین اسکی نہ آنکھہ کہل جاتی — بیٹھی بٹھلائی آفت ایک آتی

ماہ وش بولی تو ہی دیوانی — تیرا بہی حسن مین نہین ثانی

یہہ سوا تجہہ سی تو ہی اُسی سوا — لا خیال ایسی باتونکا نہ ذرا

کام تونی نہ کچھہ کیا اب تک — طعن و تشنیع کی سخن کب تک

بولی مجکو تو کچھ نہین آتا
بس فقط دل تو ہی پسیا جاتا

عشق مین نہین کسی سی کیا
مینی اسکا نہین مزا چکھا

کہا کچھ لی نشانی اسکی ضرور
کہ دل اور جانکو ہوا وسی سرور

اور تو اپنی کچھ نشانی دی
عشق کا حال تاکہ اوسکو کھلی

نہین معلوم عشق کچھ اصلا
سوتی لڑکی کا چوما مونہہ ہی تو کیا

ماں نہ خوش اور نہ باپ خوش ہوئی
بات وہ کر جو عقل کو ہووی

ہاتھہ مین اسکی ایک انگوٹھی تہی
تھی کئی لاکھہ درہمون کو لی

وہی اونگلی مین اوسکی پہنا دی
یہ نشانی بس اپنی گویا دی

صدقی بس اوسکی سات بار ہوے
چاند سی مکھڑی پر نثار ہوئی

مہر پرور کو جب انگوٹھی دی
اوسکی اونگلی سی مہر پھیر لی

سو تیکو حق کی حفظ مین دیکر
مہر پھرا وسکی اونگلی سی لیکر

مہر پہ اوسکا [illegible] تھا شام
وہان گئی اوس نام نی دیا آرام

ماہ وش نی کہا چلو بیٹھ
گوئی اس حال سی نہو آگاہ

زندگی ہی تو کل پہر آونگی | پہر یہین آ کی اوسکو پاونگی

چلین وہ تو وہانسی پہر یکبار | ماہ پروین کو تہا نہ غم سی قرار

مہ وشن اوسکو دلاسا دیتی تہی | موہنہ کی لاکہون بلائین لیتی تہی

کہتی تہی مطلبِ دلی ہی حصول | مین تیری صدقی اتنا کیون ہی ملول

رنج و غم تم نہ کہاؤ میری جان | بیوفا ہوتی ہین یہہ سب انسان

وہان تمنی لگایا دل اپنا | بی بسی کی سوا نہین چارا

رو کی آنکہون کو یون نکر تو لال | نہ پریشان کر اپنی سر کی بال

کل تجہی پہر یہان مین لاؤنگی | بلکہ کل اوسکو بہی جگاؤنگی

لہو پانی نکر تو ایک اپنا | ابہی تو غش ہی سی افاقہ ہوا

تخت پر وو تو آکی بیٹہین پہر | اوس سما گو وہ چہوڑ کر آخر

اپنی گہر وہ گئین بحالتِ زار | خواب مین یہہ یہان رہا سرشار

## بیدار شدن شاہزادہ و مہر خود تلاش نمودن

ساقیا دی مجہی شرابِ وصال | عیش و راحت سی دل ہوا پامال

ابھی واقف نہیں زمانی سی | ڈر نہیں دل کو جان جانی سی

سرد و گرم زمانہ چکھین اب | اب نہ چکھین گی تو ملیگا کب

دن جوانی کی گذری جاتی ہین | روز پیری کی دوڑی آتی ہین

ابھی ہی عشق مین مزا حاصل | بعد چندی ہوا تو کیا حاصل

تا کجا ملک و مال مین کاٹین | زر نقیر و تنکہ کب تلک بانٹین

تاج اورنگ کب تلک دیکھین | کب تلک دورہ فلک دیکھین

رہین کب تک مثال سرو آزاد | سنین قمری کی کب تلک فریاد

گل رخ کب تلک بہت تازہ | مونہہ پہ کب تک ملا کرین غازہ

سرمہ کب تک گہلائین آنکہون مین | حسن کب تک پہلائین آنکہون مین

اپنی بلبل کو کب تلک چھوڑین | کب تلک اوسی مونہہ کو ہم موڑین

عیش مین کب تلک ہون بیہوش | ساغر عیش کیجی کب تک نوش

تا کجا غرہ حسن پر ہم کو | تا کجا عیش مین ہو دل خوش ہم

اپنی قمری کی دل کو کردین شاد | عشق مین آپ ہی بنین شمشاد

ہوا جسوقت صبح کا تڑکا ‌ ‌ ‌ تتا ہر ایک ہوا سی جو کھڑکا

بلبلین آکی بولین شاخون پہ ‌ ‌ ‌ اونکی آوازین یک بیک سنکر

آنکھین یکبار کھل گئین سبکی ‌ ‌ ‌ روشنی تھی وہان عجب ڈہب کی

پہینی پہینی وہ روشنی اوسجا ‌ ‌ ‌ اور درختونپہ بلبلونکی صدا

اوسکی قطری بون مین تھی تیون ‌ ‌ ‌ موتیونکا گمان تہا یکسر

آیئنہ لیکی ہاتھہ مین کوئی ‌ ‌ ‌ مستی ہوٹونکی اپنی دیکھتی تہی

کوئی کرتی تھی محرم اپنی درست ‌ ‌ ‌ ڈہیلی بندونکو کرلیا جہٹ پٹ چست

دیکھکر کوئی اپنی بازو کو ‌ ‌ ‌ کہینچتی تہی کمان ابرو کو

کوئی نادِ علی کی ہیکل کو ‌ ‌ ‌ دیکھتی تہی کہ دل میرا خوش ہو

کوئی تیغی مین دیتی تھی چنّت ‌ ‌ ‌ تا اداکیجئی واجب و سنّت

بن چکی جب وہ سب پری چہری ‌ ‌ ‌ قصر پر یک بیک ستاری سی چلی

شوخیونسی وہ ہچکچاتی ہوئین ‌ ‌ ‌ ناز و غمزہ عجب دکھاتی ہوئین

مہر پرور کی پاس پہونچین سب ‌ ‌ ‌ عہد کی اپنی لئی ہوئی تہین سب

کھڑی تھی آئینہ لئی کوئی — کوئی کشتی مین تھی لئی کنگھی

کوئی رومال ہاتھہ مین لیکر — تھی مگس ران وہ مہر پیکر

جب کھلی آنکھہ مہر پیکر کی — آئینہ ایک اوسکو دینی لگی

نہ لیا آئینہ وہ پر اوسنی — نہر کی راہ لی مگر اوسنی

تھی جو کیوڑی کی نہر وہ لبریز — جسکی خوشبو بھی تھی بلا انگیز

بیٹھہ کر اوسکی بس کناری پر — مونہہ کو دہونی لگا وہ رشک قمر

آنکھین جو تھین خمار آلودہ — دہوکی اونکو ہوا وہ آسودہ

ہاتھہ دہونی لگا وہ غیرت ماہ — پڑی اونگلی پہ یک بیک جو نگاہ

دیکھا ہیرکی ایک انگوٹھی کو — کہ نہ رکھتی تھی مثل اپنا جو

مہر دیکھی نہ ہاتھہ مین جسدم — کیا کہون اوسکا کیا ہوا عالم

ایک تعجب نی اوسکو بس گھیرا — نازنینونکی سمت مونہہ پھیرا

کہا انگشتری یہہ ہی کسکی — مہر اونگلی سی میری کسنی لی

عرض کی سب نی کیا مجال بھلا — ہمنی دیکھی نہین وہ مہر شہا

حکم شہ نی دیا تہا ہمکو جب / قصر کی نیچی آئی تہی ہم سب

کیا بہلا اپنی تاب اور طاقت / جو گوارہ کرین یہہ ہم ذلت

کہا ڈہونڈو پلنگ پر جاکر / مُہر دوگی اگر میری لاکر

تو کرون کا نہال تم سب کو / کہین ایسا نہو پلنگ پہ ہو

ڈہونڈا جاکر پلنگ پہ سب نی / مہر پر کسطرح سی اونکو ملی

تہک چکین جب وہ ڈہونڈ کر سارے / مہر پہ دور سی یون کہا داری

کی بہت سی تلاش انگوٹہی کی / پہر نہ ہمکو پلنگ پہ وہ ملی

مُہر کا جب نہ کچہہ پتا پایا / مہر پرور کمال گہبرایا

کہا کم بخت چور تہا کیسا / لی گیا یہہ تو میری دل کو چُرا

منہہ کا دہونا ہی جب گیا وہ بہول / بس تجسس مین ہو گیا مشغول

پہرون پر جا بجا یہہ پوچہوایا / کچہہ ٹہکانا انگوٹہی کا نہ لگا

سخت حیرت ہی مُجکو ہون ششدر / لی گیا چور مُہر کو کیونکر

عرض کی پہریوالون نی یہی یہی / چور کا کہٹکا کچہہ نہین ہی ذری

کیا بہلا طاقت ہی شہِ جم جاہ — باغین ہم جو چوہ گو وین راہ
ہان زمین مین لگائی ہو جو سرنگ — پر ہین اسمین بہی اپنی عقل مین دنگ
آسمان پر سی یا وہ آیا ہو — یا ہوا انکی وہ سمایا ہو
دخل کیا کوئی جائی باہر سی — ہم سرکتی نہین ہین ور پر سی
یہ بیان جو کی والونکا جو سنا — بولی جسطرح ہو لگاؤ پتا
خادمان محل نی چہانا باغ — مہر کا پر لگا کہین نہ سراغ
ڈہونڈ کر جب ہو وین سب ناچار — عرض کرنی لگین یہہ آخرِ کار
کہین اصلا پتا نہین معلوم — دفعۃً مہر ہو گئی معدوم

## بیقرار ہونا [illegible] در عشق

ساقیا پہر وہی شراب چلی — وہی پہر جامِ لاجواب چلی
عشق نی کی نہین ابہی تاثیر — ابہی حالت نہین ہوئی تغیر
یہی کہتا تہا شاہِ نیک اختر — نکیا دل مین کچہ بہی خوف و خطر
کسنی چالاکی آج یہہ کی ہے — کسنی انگلی سی مہر لی ہی

اور پہنائی اپنی انگشتر — ہای بالکل ہوئی مجہی نہ خبر

تہا لبِ نہر ایسی حالت مین — غرق تہا یعنی بحرِ حیرت مین

نہ خبر سر کی تہی نہ پاؤنکا ہوش — بیکلی سی تہا دل مین جوش و خروش

کبہی کہتا تہا کیا یہہ کام کیا — واہ ای چور کیا ہی نام کیا

دل چرا کر تو لی گیا میرا — ہای کیونکر پتا لگے تیرا

تہی کرورو نہین درہم و دینار — مُہر میری تہی کیا تجہسے درکار

ای کم بخت زر لیا ہوتا — کوئی مہرو بشر لیا ہوتا

کیا سروکار میری مُہر سی تہا — ہای کیونکر لگی اب اوسکا پتا

یہہ پریکا [illegible] جسکا — [illegible] کن کن کا

بخدا حوصلہ بشر کا نہین — کام باہر کا ہی یہہ گہر کا نہین

ہی یہہ طاقت کہ میری انگلی سی — کوئی خادم جو مہر میری لی

دیکہا ہوگا مجہی پر یہہ سنہیے — ہوا دشوار اب تو رہنا نہیے

کبہی کرتا تہا دل مین فکر و ملال — ہای ای چور تجکو کیا ہی خیال

پاس آیا نہ کچھہ تباہی کا — اپنی ذلت کا میری شاہی کا

پاؤن کسطرح تجکو اے کم بخت — سنگدل ہی تیرا جگر ہی سخت

کبھی پھر دل مین اسطرح کہتا — ہی انگوٹھی کا جسکی نگ ایسا

کہو صورت کا کیسا وہ ہوگا — یون تشفی وہ دل کو دیتا تہا

پار ہوتا تہا دل سی فکر کا تیر — کبھی کہتا تہا کیا کرون تدبیر

کرون اوسکو اسیر مین کیونکر — ہای کسطرح پاؤن اوسکی خبر

عشق کا ہی خیال کچھہ آتا — فکر ہوتی ملال کچھہ آتا

کبھی کہتا یہہ کیسی الفت تہی — کیا فقط مہر سی محبت تہی

مجکو نسبت [illegible] ذکر ویسا ہی [illegible] — [illegible]

[illegible] جو گا مہ [illegible] — [illegible] تہا [illegible] آپنا

مہر پرور کا حال یہہ پہونچا — فکر مین جیسی ہوگیا سودا

نہ رہا حال دیکھہ کر یارا — باغ بہر مین ہوی سب آورا

کوئی کہتی تہی کس سی ہی ناموس — مہر پرور جو ہوگیا مایوس

کیسی کم بخت تھی یہہ انگشتر　　چین اوسکو نھین ذرا دم بھر

گوئی کہتی تھی سحر کا ہی کام　　مہر پرور کو کر لیا ہی رام

گوئی کہتی تھی ہی زبس بھولا　　فکر کا دفتر اس لئی کھولا

ہم سی لی عقل کرتا عشق اگر　　کیون بھلا پیتا اپنا خونِ جگر

پر خدا جانی عشق اسکو ہی　　یا اثر کر گئی ہی اور ہی شی

دیکھو دو روز مین کھلی گا یہہ سب　　عشق گر ہی تو پھر چھٹی گا کب

مہر پرور کی ایسی حالت ہی　　کہ ندامت پہ ایک ندامت ہی

یون لبِ نہر دو پہر گذری　　دیکھین کب چور انکا انکو ملی

[illegible]

[illegible] نشستن

چلی ساقی شراب کا پھر دور　　شربتِ وصل مین نہو کچھ اور

مست ہو کر کرین جو ہو کچھ کام　　بیخودی مین نہونگی پھر بدنام

می کشی مین نہ ہووی اب تاخیر　　ہم سی رندونکی ہی یہی تدبیر

ماہ پروین کا حال کچھ لکھہ دون
عشق سی آشنا قلم کو کرون

پہنچی اپنی مکان مین جسدم
کیا کہون کیسا اوسکا تہا عالم

صدقی مہ وش ہزار ہوتی تہی
مانتی کب تہی یہہ تو روتی تہی

کہتی تہی ہای ای فلک تحسین
کیون نہ مین لکواب کرون نفرین

کیسا جا کر پہنسا ہی یہہ کم بخت
کیونکر آسان ہوگی مشکل سخت

شب بہر اوس ماہ کا رہا یہہ رنگ
تیغ فرقت سی دل ہوا چورنگ

یاد مژگان عاشق بیتاب
نشتر تیز تہی پی رگ خواب

مثل تصویر چپ وہ سینہ فگار
زانوی غم سی آشنا رخسار

آرزو اضطراب دل کی مرید
شوق گلچین باغ حسرت دید

چشم بیخواب وقف بیداری
سوز جان درپی دل آزاری

صبر شیدای بیقراری دل
ضبط قربان خاطر بسمل

شب غم کی تو شکل سی بہی وہ ماہ
خواب مین بہی کبہی نہ تہی آگاہ

دفعتہ دیکھکر رخ شب غم
ڈر گئی وہ مہ سپہر حشم

گاہ ہمصحبتوں سے گھبرا کر | پوچھتی تھی گھڑی گھڑی وہ قمر
شبِ فرقت اسی کو کہتی ہین | لوگ آفت اسی کو کہتی ہین
جان لیتا ہی کام اسی شب کا | شامِ بلبل ہی نام اسی شب کا
جسمین سحری نہین یہی وہ شب | شبِ بیمار ہی اسی کا لقب
ہی بلاے فراقِ یار یہی | ہی شبِ اولِ مزار یہی
یہی ظالم بسر نہین ہوتے | اسی شب کی سحر نہین ہوتی
گاہ کہتی تھی وہ شکستہ جگر | ہمتو سنتی تھی سب سی یہہ اکثر
پہلی ہوتی ہین وصلِ یار سی شاد | بعد ہوتی ہی ہجر کی بیداد
سو یہان وصل تو نصیب کہان | دیکھنی کا بھی رہ گیا ارمان
کیا بلا آسمان اندھا ہی | ظلم مین بھی نہین سلیقا ہی
صبح کو ماںکو جب کیا مجرا | ماں نی دختر کا دیکھہ کر نقشا
کہا صدقی ہو زہرہ ای پروین | کیا ہوا آج کیون ہی تو غمگین
کہا ہی خیر والدہ صاحب | پر کہا دل مین تم کو کیا صاحب

عرض کی ماں سی خیر ہی امان　　کہا دلمین کرون وہ خاک بیان

بہاگی اوسجا سی اولٹی پاون پہرے　　بسترِ غم پہ آن کر وہ گری

آنکہہ پر مہر رکہکی روتی تہی　　بار بار اوسکی صدقی ہوتی تہی

اری کمبخت یہہ نصیب کہان　　مین کہان اور میرا حبیب کہان

جب کہا ماہ وش نی کچھہ کہالو　　بولی ہنسکر کہ بوجہہ مت ڈالو

تمہین بتلاؤ کہاون کیا کہانا　　ہی حرام اب تو آب و دانا

نہ تو دل کو قرار آتا ہے　　نہ وہ شوخِ نگار آتا ہے

اپنی حالت پہ آب حیران ہون　　کچھہ تو ہی رنج کچھہ پشیمان ہون

کچھہ ہی اپنی کئی کی لاج مجھی　　کچھہ نہین سوجھتا علاج مجھی

نہ تو بیخود ہی دل نہ ہوشمین ہی　　پری شوقِ دید جوش مین ہے

دل کو جسوقت آزماتی ہون　　تو بہت بیقرار پاتی ہون

صبرِ دل طالبِ اجازت ہی　　شرم کا بہی پیامِ رخصت ہی

جیبِ دامن کی ہاتہہ سائل مین　　پاؤن وارفتگی پہ مائل مین

ٹھنڈی سانسون سی ربط بہاتا ہے | آہِ سوزان کا ضبط بہاتا ہی

رات دن چشم منتظر وا ہی | طائرِ خواب شکل عنقا ہے

گریہ طوفان اوٹھایا چاہتا ہی | اشکِ خون رنگ لایا چاہتا ہے

ضعف طاقت کی چوری کرتا ہے | دردِ دل سینہ زوری کرتا ہی

ہی بہت شوق خستہ حالی سی | کم نصیحت نہین ہی گالی سی

درد سی ارتباط بڑہتا ہی | دل سبق بیخودی سی پڑہتا ہی

وحشتِ دل ہی سلسلہ جنبان | طوق و زنجیر پہنون ہی ارمان

تیرہ نظرون مین اب زمانہ ہی | گھر نہین کالا جیل خانہ ہی

دل ہی مشتاق سیرِ ویرانہ | بہاتا ہی وحشیون سی یارانہ

مرغِ جان کو ہی خانہ باغ قفس | کنجِ کمرہ ہی بدتر از محبس

رونا آتا ہی خندہ گل پہ | چٹکی لگتی ہی شورِ بلبل پہ

دل ٹھکانی نہین حواس نہین | اقربا کا لحاظ و پاس نہین

تم سی مجھکو جدا ندامت ہی | غرض ایک دل ہزار آفت ہی

گاہ کہتی ہی وہ گل رعنا — لوگو بتلاؤ از براے خدا

دل لگانی مین یہہ بہی ہوتا ہی — آدمی جان اپنی کہوتا ہے

ہم تو واقف نہ تہی کہ کیا ہی عشق — کونسی شی ہی کیا بلا ہی عشق

بولی بی لطف ہوکی وہ کم گو — بی تمہاری تو کچہہ عجیب ہی خو

کتنا دیتی ہو تہوڑی باتکو طول — گوفت کہانی سی رات دنکی حصول

کیون جوانی مین گہن لگاتی ہو — جان کیون مفت مین گنواتی ہو

ہیچ بیجا بہی کیا میری چڑہی ہے — اتنا اظہار عشق بہی چڑہ ہی

سنئی تو عقل ہی میری حیران — ابہی کی روز کی کہڑی میر یجان

کل تو دیکہی ہی یار کی صورت — چار دن بہی ہوی نہین صحبت

آج شکوہ فلک کا ہونی لگا — عشق لطف شباب کہونی لگا

ہوش کی اپنی کچہہ دوا کیجئی — بات کچہہ سونچکر کہا کیجئی

دن بدن اہی مہ سپہر غرور — آدمی سیکہتا ہی عقل و شعور

تم ابہی تک ہو ویسی ہی نادان — عقل کی بات کچہہ کری انسان

کارخانہ ہی یہہ تو الفت کا / روز یہان سامنا ہی آفت کا

تم ابہی سی ہو جان کی درپی / انتہا کا خدا ہی حافظ ہے

کوئی صاحب کہان تلک سمجہائے / کون بک بک کی روز مغز پہرائے

ای پری آدمی وہ بات کری / تا کہ سنکر نکوئی نام دہری

اتنی اچہی نہین ہی خودکامی / کیا نہین کچہہ لحاظ بدنامی

تمکو کیا جانی کیا سمائی ہے / کون سی بات دل مین آئی ہی

کہانا کہالی بہانہ یہہ ٹسوی / اری پہر چلنا رات تو ہولی

کر نہ ہلکان اپنی دل کو تو / رکہہ پرا ارمان اپنی دل کو تو

وہ یہہ حالت کری سن ای بہینا / جسنی معشوق کو نہو دیکہا

دیکہی جو کوئی آنکہہ سی اپنی / تو ہی بیفائدہ یہہ رنج دلی

بات کروہ نہی جو ساری عمر / کیون عبث کہوتی ہی یہہ پیاری عمر

اتنا غم ہی ابہی سی ای بہینا / ڈر یہہ ہی آگی ہو گا کیا نقشا

رہی حالت جو صبح و شام یہی / کاہیکو دشمنون کی جان بچی

ابھی کہنی ہین درد وغم سہنا | واری اچھا نہین ہی یون رہنا
دل اگر خوش ہی تو یہہ سب کچہہ ہی | ہو جو رنجیدہ تو یہہ کب کچہہ ہی
ماہوش جتنا اوسکو سمجہاتی | اور یہہ دل ہی دل مین گہبراتی
تہی زبس ذی شعور و صاحب ہوش | کہا موقوف کر یہہ جوش و خروش
یہہ مبادا کوئی یہان سن پائی | جان پہ دشمنونکی آفت آئی
باری مہوش نی خوب سمجہایا | لاکہہ دقت سی کہانا کہلوایا
اوسکو بہلایا کی وہ ساری دن | کٹ گیا رنج وغم سی باری دن
آسمان پر سی جب چلا خورشید | مہ وانجم کی کہل گئی سب بہید
ایک خوشی کی ہوا جگر پہ چلی | جلدی جلدی بس اوٹہہ کی کنگہی کی
کب شب زلف مین تہا فرق اظہار | پو پہٹی تہی سحر کی تہی آثار
شعلہ پیدا تہا دود پیچان مین | نہر جاری تہی سنبلستان مین
شب تاریک مین سحر تہی نہان | طور برپا تہی جو ہی شیر روان
بال باندہا ہی زلف کا مضمون | چاہون جب تیچ سی مین بندش دون

زلف تھی جدول بیاض سحر
زلف تھی گیسوی شب عنبر

دود شمع نگاہ مجنون تھی
طرہ زلف آہ مجنون تھی

سنبل باغ پر بھی طرہ تھی
موجۂ نکہت بنفشہ تھی

حلقہ حلقہ نہین پرافشان تھا
کوچۂ زلف مین چراغان تھا

چین گیسو ختن کی کلیان ہین
دل صد چاک قیس نالان ہین

صفت جعد کیجئی موزون
گو ہی چوٹی کا ڈھونڈھی مضمون

اونچی چوٹی گندھی ہوئی شفاف
نقرئی وہ پڑا ہوا موباف

صاف چوٹی سی آشکارا تھا
ایک دنبالہ دار تارا تھا

تھی وہ پیشانی ماہ کا ٹکرا
زلف کی نیچی تھا بلا ٹکھڑا

اوسکی پیشانی کر رہی تھی بیان
صاف ہی عکس ماہ مجبہ مین عیان

چین سیما تھین نور کی لہرین
گلشن رخ مین تھین روان لہرین

چین اک اک تھی عکس موج نگاہ
دفتر حسن پہ تھی بسم اللہ

رخ تھا تفسیر صورت و الفجر
نون ابرو تھا آیت و الفجر

زلف میں یوں تہا وہ رخِ انور | جیسی آغوشِ شام میں ہی سحر
خالِ رخ چشمِ حور کا تل تہا | یا سویدای دیدۂ دل تہا
غمزہ کرتی تہی چشم و ابرو پر | کہتی تہی خلق میں نہیں ہمسر
میری پتلی تو جان لیتی ہے | دوسری یہہ جواب دیتی ہی
کون سی بات میں بہلا کم ہوں | سحر و آفت ہوں قہر ہوں سم ہوں
تو کری گر مقابلہ مجہسے | تو تو حاضر ہوں لڑنیکو تجہسی
پر ہی شدت سی یہ تو امر بعید | وہ کری اوسکی کسطرح سی دید
بیتِ دیوانِ حسن تہی ابرو | طاقِ ایوانِ حسن تہی ابرو
پہر شمشیرِ ابروی برّان | گردشِ چشم تہی برنگِ فسان
فتنہ محکومِ چشمِ جادو تہا | حور ایک پیشکارِ ابرو تہا
گلِ گلدستۂ وفا آنکہیں | نرگسِ گلشنِ حیا آنکہیں
سحر و جادو میں تہیں وہ آنکہیں طاق | قتلِ عاشق میں شہرۂ آفاق
جہیپ جاتی تہی جنسی نرگسِ باغ | ملکِ خوبی کی تہیں وہ چشم و چراغ

لیکن یہہ کہگی مست اگر دیکہین | جام رکہی ہین طاق ابرو مین
خیرگی چشم کس پہ کرتی ہے | واسطی کسکی دیکہہ یہہ بہرتی ہی
ہین حلب کیسی آئینی رخسار | ہین لب لعل اوسکی شکر بار
کس چمک پر بہار عارض ہی | حیرت آیینہ دار عارض ہی
کوکب خال عارض تابان | اختر طالع مہ کنعان
دیکہہ کر نور عارض رنگین | آئینہ شرم سی ہو خانہ نشین
صاعقہ جسکو کہتی ہی دنیا | ایک شرارہ تہا برق عارض کا
اوسکو اسباب زیب کرتی ہی پیار | بوسی لیتا تہا غازۂ رخسار
ہی نہ دنبالہ دار چشم نگار | کمر ترک چشم مین تہا کٹار
ترکش تیر تہا وہ دنبالہ | ننگی شمشیر تہا وہ دنبالہ
ناوک بیخطا تہا تیر مژہ | اک خدنگ قضا تہا تیر مژہ
کیا صفت کیجی نوک مژگان کی | تشنۂ خون تہی ہر مسلمان کی
صف مژگان نی کام ایسا کیا | کہ ورق دلکا بس الٹ ہی دیا

سرمہ آنکھوں مین بس گھلانی لگے | درد و غم باد سی پھلانی لگے

ہنی انگشتِ قدرتِ یزدان | تھی برای نشان دہی وہان

بحرِ رخ مین نہ تھی عیان بینی | کشتی ابرو تھی بادبان بینی

ہنی و رخ پہ تہا نیا جوبن | شمع سورج مکھی مین تھی روشن

تنگ چورونکا ایسا کم تہا دہن | قفلِ دروازۂ عدم تہا دہن

دیدۂ مورد آبِ حیوان تہا | حلقۂ خاتمِ سلیمان تھا

سرِ اسرارِ غیب دانی تھا | غنچۂ باغِ لن ترانی تھا

لبِ جان بخش کا جو وصف لکھون | گُلِ آبِ حیات سی کرلون

تیغِ مصری تھی وہ ابِ شیرین | جسم جانِ عزیز دی شیرین

شہپرِ طائرِ تبسم تھے | یا لبِ موسیئے تکلم تھے

تھی اثر مین وہی لبِ پرنور | نوش دارو تھی دلِ رنجور

لب وہ شمعِ زبان کا شعلہ تھی | آتشِ رنگِ پان کا شعلہ تھی

باغ ہو طوطیٔ شکر لب ہو | وہ نہووی تو جشن پھر کب ہو

جب دہن مین زبان ہو صرفِ سخن ‌ ‌ پشتِ لب سی عیان ہو حسنِ سخن

لبِ نازک پہ کب مسی تہی نمود ‌ ‌ عکسِ مژگان سی ہو گئی تہی کبود

دیکہی مسی ملی جو اوسکی ہونٹ ‌ ‌ برگِ سوسن چبائی اپنی ہونٹ

نیلم اون ہونٹونسی ہو ہمسر کب ‌ ‌ مسی آلودہ دیکہہ کر وہ لب

تہی جوہر شناسِ طبعِ نفیس ‌ ‌ تیغِ لب پر دیا مسی نی کسیس

دانت وہ موتی کی کلیان تہی ‌ ‌ دانت ہیرکی صاف کنیان تہی

گوہرِ معدنِ تکلم تہی ‌ ‌ جوہرِ خنجرِ تبسم تہی

پاری آئینہ حلب کی تہی دانت ‌ ‌ قطری یا آبِ تیغِ لب کی تہی دانت

صاف ہنسنی نی عقدی کہولی تہی ‌ ‌ دانت ابرِ مسی کی اولی تہی

ناشپاتی تہا اوسکا سیبِ ذقن ‌ ‌ نازکی کہاتی تہی فریبِ ذقن

وضعِ چاہِ ذقن بلا کی تہی ‌ ‌ باولی گلشنِ صفا کی تہی

تل ذقن پر نہین ہویدا تہا ‌ ‌ ماہِ نخشب کنوین سی نکلا تہا

گوشِ نازک تہی پارۂ الماس ‌ ‌ دو ستاری قمر کی تہی چپ و راس

وہ بناگوش تھا ستارۂ صبح | یا منور تھا گوشوارۂ صبح
گردن ایک موتی تھا صراحی دار | شیشۂ می سمجھتی تھی میخوار
رشک نورِ سحر تھا نورِ گلو | شمع بزمِ قمر تھا نورِ گلو
ہی گلا یا کہ ہی صراحیٔ می | میٔ الفت سی بس لبالب ہی
غبغب اوسکا ہی شکل بہتّار | بوسی لینی مین کچھہ نہین تکرار
صاف جلدِ بدن تھا آئینہ سان | حرف پاتونکی تھی گلسی عیان
ہاتھہ آیا ہی یہہ نیا پھلو | پہنچی تھی وہ ساعد و بازو
شاخِ نخلِ گُلِ لطافت تھی | موجۂ لجۂ نزاکت تھی
دستِ رنگین تھا رشک پنجۂ حور | اونکی اونگلی تھی مثل شعلۂ طور
دستِ رنگین کا رنگ دیکھتا گر | رنگِ یاقوت ہوتا دست نگر
سینہ خجلت دہِ فروغِ سحر | نور افزای چشمِ شمس و قمر
مطلعِ آفتابِ صبح و صفا | ماہتابِ شبِ براتِ ضیا
نور کی اوسکی تھی وہ چھب تختی | پھر تھی چھاتیون کی بھی سیختی

کوئی شی اسقدر نہین ہی کرخت — دلِ ظالم سی بہی سوا تہین وہ سخت

سحر کی قمقمی وہ پستان تہی — جفنتِ سرخاب آبحیوان تہی

ہی یہہ مضمونِ دل پسندیدہ — نور سینہ ہوا اتہا بالیدہ

آئینہ صاف تہی وہ جلدِ بدن — منعکس دو طرف تہا سیبِ ذقن

شکمِ ابدار نہرِ طلسم — صاف تہا آسمانِ شہرِ طلسم

چشمۂ نور تہا لطافت مین — قرصِ کافور تہا صباحت مین

نئی موی کمر کی ہی یہ مثال — لوحِ الماس مین پڑا تہا بال

اپنی نظرونمین تو وہ موی کمر — دیدۂ ناف کا تہا تارِ نظر

گم یہان پر ہو خضرِ عقلِ بشر — جادۂ راہِ نازکی تہی کمر

پا تہا موئی میان غیرتِ بدر — سایۂ موی گیسوئی شبِ قدر

کمر نازنین مین ناف اسطرح — میم نقطہ کمر مین ہی جسطرح

دمِ نظارہ شک یہ ہوتا تہا صاف — عارضِ حور مین گڑہا ہی کہ ناف

ہا ہی پایا تہا کیا کمر کو طعا — پیچ ہی تہا نور کا کمر کو طعا

ساعدِ ماہ کا سہ زانو ‏ ساقِ پا دستِ ساقیٔ مہرو

دو نو ساقین تہین ستونِ بلور ‏ دو نو ساقین تہین یہ تنکِ ساعدِ حور

سورج اوس پشتِ پا کی آگی تہا ماند ‏ اوسکی تلوی کا ایک جواب تہا چاند

فرشِ گل پر اگر چلی وہ نگار ‏ رگِ گل پشتِ پا سی ہو اظہار

دمِ رفتار پشتِ پای صنم ‏ صاف دکہلاتا روی نقشِ قدم

قد تہا وہ نونہالِ گلشنِ ناز ‏ کبہی سروِ حدیقۂ اعجاز

نخلِ باغِ مراد قامت تہا ‏ چلنا ہنگامۂ قیامت تہا

گر تدرو اوسکی دیکہہ لیتا چہاون ‏ پہر نہ رکہتا کبہی زمین پہ وہ پاون

اوسکی سرکارِ حسن و خوبی کی ‏ اک نمکخوار تہی ملاحت بہی

تمکنت اوسکی باندیونکا تہا کام ‏ ناز و انداز خانہ زاد و غلام

عضو ایک اک بدن کا چست و گداز ‏ رخ بلا قہر ادا ستم انداز

موزون ناز و غرور و غمزا تہا ‏ جسقدر چاہئی بس اوتنا تہا

دیکہتا ناز کا محل جس جا ‏ اک ادا سی وہین ادا کرنا

ختم کرنا ستم کی جگہہ — رحم کہانا اوسے کرم کی جگہہ

غمزہ نشتر زنِ رگِ جان تہا — بہرِ دل نازِ تیغِ بُرّان تہا

قتل کرنیکی یاد سب گہاتین — غیرتِ سحرِ سامری باتین

بانئ غمزہ و کرشمہ و ناز — مُوجدِ طرزِ عشوہ و انداز

روز مرّہ بہت فصیح و لطیف — سُنلی سحبان تو دل مین ہووی خفیف

شوخ و طرّار بات بات مین قہر — آفتِ روزگار و فتنۂ دہر

کیا بیان کیجی کہ کیا تہی وہ — غرض اک قدرتِ خدا تہی وہ

نئی جوڑی پہرا وسنی منگوائی — بولی مہ وش سی جو تمہین بہائی

پہنو اُنمین سی ایک جوڑا نیا — باغکی سیر کو چلو بہینا

بولی مہ وش مجہی نہین درکار — تمہین یہ شاک کر رکہو طیّار

تیری ہی واسطی یہہ ہی زیبا — بس یہہ جامہ ہی تجہیہ قطع ہوا

ماہ پروین نی جوڑا اک پہنا — جا بجا تہا قرینی سے گہنا

کتنی سج دہج سی ٹہیک ٹہاک — کس قدر زرق برق تہی پوشاک

سادگی پر وہ سادہ روغش تھی — کتنی وہ وضع اوسکی دلکش تھی

نشہ تو بادۂ جوانی کا — اور دوپٹہ جامدانی کا

جسکی پرتو سی چادرِ مہتاب — چاک ہووی کتان کی طرح شتاب

عشق پیچان تھی صاف آٹی بیل — نخلِ قامت پہ چڑھ گئی تھی بیل

موج مین جامدانی کی پھڑیان — یون گل افشان تھین جیسی پھلجھڑیان

گوٹ لوذات کی وہ نورآگین — لوذ ہر ایک تھی لبِ شیرین

چسک اوسمین وہ کب تھی جلوہ پذیر — موجہ رنگِ گل تھا دامن گیر

جلوی دکھلا رہی تھی یون وہ چسک — جیسی ابرِ تنک مین نکلی دھنک

سوسنی گاچ کا وہ انگرکھا — اور وہ باریک تھا حریر آسا

بدن اوسمین سی یون تھا نور افزا — چاند پر جیسی اودی اودی گھٹا

زرد اطلس کی گوٹ جلوہ نما — صاف ہمرنگ عاشقِ شیدا

نور آگین وہ تنگ و چست انگیا — سب طرح قطع مین درست انگیا

وہ گلابی کٹوریان اوسکے — رگِ گل کی تھین ڈوریان اوسکی

جو کٹوری کا اوسکی بنگلا تھا ۔ دل گُشا کوہی کا نمونہ تھا

پائجامی کا گلبدن گلنار ۔ خنجری ایک ایک خنجر دار

ہر کلی پائنچی سے کے غنچۂ گل ۔ صاف چھڑیاں تھین طرۂ سنبل

یون بنت گوکھرو تہا اوسپہ عیان ۔ برق جیسی شفق مین جلوہ کنان

گوکھرو وہ مریضِ الفت کو ۔ دین جو تبرید مین تو صحت ہو

موتیونکی بنت بہی وہ نایاب ۔ موتی ایک ایک گوہر شب تاب

چمکی ایسی چمک دمک کی تہی ۔ چشمِ اختر تلک جہپکتی تہے

کرن اس نور کی منور تہی ۔ صاف مژگان چشمِ اختر تہی

سبزِ اطلس کی پائنچونمین وہ گوٹ ۔ اطلسِ طور بہی ہو جسپر لوٹ

لہر چٹکی کی اوسپہ یون تہی عیان ۔ جیسی سبزی پہ موجِ آبِ روان

ساقِ بلور اومین تہی یون لمع ۔ جیسی فانوس سرخ رنگ مین شمع

طول کیا پائنچونکا عرض کرون ۔ کچھہ وہ طولِ عمل سی بہی تہی فزون

شیفتہ تہی کا برق افگن دل ۔ تہا وہ پہٹا سجاف دامن دل

سلوٹین اوسپہ تہر جوبن کی | اور وہ چہرہ سین قیامت اُٹھن کی
نور کا وہ ازار بند دراز | تازیانہ برای توسنِ ناز
سر سی پاتک وہ گوہرِ خوبی | عطر مین موتیئی کی ڈوبی ہوئی
بالیان پہنی وہ مرصع کار | تہی لگی جسمین گوہرِ شہوار
بالیان وہ جڑاؤ ہیری کی | ساخت تہی اونکی اس طرح کی
دیکہی جب اونکو جوہریِ فلک | مہر و مہ کی لگائی وہ عینک
تاری گوندہی تہی جای مروارید | ہر نگین تہا سوای مروارید
نورِ چشمِ نگینہ خورشید | پارہ آبگینہ خورشید
عقل اسجا پہ دنگ ہوتی تہی | زیبِ گوش اوسکی وہ تہی موتی
عقدِ پروین سپہرِ حسن پہ تہا | یا عرق روی مہرِ حسن پہ تہا
دُرِ شبنم مین ایسی آب کہان | یہ جلا اور یہ لعاب کہان
پتّی کانون مین تہی جواہر کی | گرد بالکل تہی جسمین موتی لگی
سر کی چوٹی کا دیکہکر طاؤس | مارِ گیسو تہا جان سی مایوس

کب وہ صبحِ جبین پہ ٹیکا تھا
سحرِ حشر کا ستارا تھا

کانمین موتیون کی جہالے تھے
ابرِ گیسو کی یا کہ جہالے تھے

دیکھہ کر زیبِ گوش ہر جہالا
کہی بی شبہہ دیکھنے والا

شبِ گیسو مین سانپ کا من ہی
جہاڑیا موتیون کا روشن ہی

بجلیان کانونمین جڑاؤ تہین
مچھلیان ہیرے کی تہین جنمین لگین

بجلیان رشکِ برقِ ابرِ بہار
دلِ عاشق کو صاعقہ کردار

بجلیان نو برقِ خرمنِ برق
صاف تر تہین چراغِ دامنِ برق

حلقۂ چشمِ مہر تہا بالا
جسن مین بدر سی بہی تہا بالا

ہیکل اوس حور کی تہی پر افسون
غیرت افزای ہیکلِ گردون

خوشنما کیا تہی اوسکی گولی پہ
دیکھتی اوسکو حورِ خلد اگر

دلسی تا حشر رہتی اوسپہ نثار
یاد ہیکل گلی کا رہتی ہار

نورتن بازوؤنپہ یون تابان
تارے جسطرح گردِ کاہکشان

پہ سنہری تہی اوسکی جلد بدن
تہا خجل نورتن کا بہی کندن

کیا کہون گندنی تہا کیا وہ رنگ | ہر نگینہ کا ڈاک تہا وہ رنگ

نور کی پور پور وہ چھلّی | دل عاشق کی چور وہ چھلّی

ایک ہی حور کی جو ہاتہہ آئی | شاخ گل کی طرح وہ گل کہائی

وہ جہانگیریان تہین برق نظیر | قاتل ہوش و جان عالم گیر

تہا نگین وہ نور کا مالا | موتی ایک ایک حسن مین جسکا

صدف حسن کا تہا دُرّ یتیم | قیمت اوسکی خراج ہفت اقلیم

طوق تہا وہ جڑاؤ گردن مین | پڑتا تہا عکس جسکا دامن مین

وہ پری بند دست رنگین کا | دام تہا مرغ جان پروین کا

حور کیا وہ نگاہ غلمان مین | عشق پیچہ تہا دست رضوان مین

کیا پری بند کی پری ہی نظیر | پای دزد حنا مین تہی زنجیر

وہ مرصع تہی زیب دست کڑی | بی بہا تہی جو ہرا وسمین جڑی

دست نازک مین تہی کڑی اسطرح | شاخ گل مین لگی ہون گل جسطرح

شک یہہ تہا دیکہکر مینا | ہی زر آفتاب پر مینا

صاف کنگن طلای مہر کی تہی — جلوی بر عکس ضیای مہر کی تہی

جلوہ گر پاؤن مین تہی کیا پازیب — جلن اوسکا تہا دست بردِ شکیب

زیب پا اوسکی کب تہی وہ خلخال — بدر کی گرد ہالہ سان تہا ہلال

تہی زمرد نگار وہ خلخال — جسکی دیکہی سی ہوی دل پامال

زرِ خلخال پا زرِ گل تہا — شورِ خلخال شورِ بلبل تہا

بیٹہی جسدم پہنکی وہ پوشاک — ہر فرشتہ لگای جیب پر تاک

بولی مہوش سی میری خاطر سی — کام ہر چند کیا ہی ظاہر سی

صدقی خواہر ہو پہنو کچہہ گہنا — تمکوی جوڑا ای بوا پہنا

گر نہ پہنوگی کوی جوڑا نیا — رہونگی تمسی ای بوا مین خفا

خفگی جو میری گوارا ہے — اسلی جوڑی سی کنارا ہی

ماہ پروین ہوی صدقی یہہ تجہہ پر — مان لی کہنا میرا اب خواہر

جب تو ناچار ہو کی مہوش بہی — بولی تم کہتی ہو تو یون ہی سہی

پہر تمہین یار کو دیکہانا ہی — میری جوڑی کا کیا بہانا ہے

بولی پروین جب لے گئی نگرو — دل نازک پہ غمسی سل نہ دہرو

پہنو جوڑا نہین یہ باتین خوب — دل کو جو بہائی اور ہو مرغوب

زعفرانی او نہا کی اک جوڑا — عطر اور سہرا لگا لیا تہوڑا

اوسکو زیب بدن خوشی سی کیا — کہا بس اب تو خوش ہوئین بہنا

دونو آپس مین پہر گلی ہی ملین — روئی بی اختیار بس پروین

عشق کا جو خیال کچہہ آیا — دل بیتاب سخت گہبرایا

کہا منگواؤ تخت بس جلدی — بولی مہوش ہوئی ہی کس جلدی

لاچکو تخت از برای خدا — کہین موقوف دو لگا ہو کہٹکا

پہچکی جبکی مگر یہہ کہتی تہی — رنج و غم عشق مین وہ بہتی تہی

اچپلی یہہ بہی حسن مین تہی خوب — کوئی شی وہ نہ کہتی تہی معیوب

پہب گیا تہا وہ اوسکی صورت پر — سب کو حیرت تہی حقکی قدرت پر

آچکی تخت دو وہ جب باری — درد و غم بہول یہہ گئین ساری

کہا مہوش سی تخت پر ہو سوار — کرین پہر سوی باغ و دشت گذار

چڑہ گیان پہلی تخت پر وہ پریان | بیٹھین پہر اوسپہ جا کی وہ پریان
کہکشان کی طرف چلی وہ تخت | ماہ پروین کی جا گئی اوسدم تخت

ساقیا بد مزاج ہو نہ ذرا | یاد ہی عشق کا ہمین تو مزا
شاہون کو یہ فقیر کرتا ہی | یہ گدا کو امیر کرتا ہی
نقش اسکا جگر پر آفت ہی | دو دلون کی لئی قیامت ہی
تاج شاہون کا ہی ٹپک دیتا | ملک دل ہی خراج مین لیتا
رنگ اسمین سفید ہوتا ہی | دل بہت نا امید ہوتا ہی
تیغ ابرو سی بس اسی ہی کام | رستمون کو بناتا ہی یہ غلام
بہاتا تہا جنکی دل کو چنگ و رباب | دل جلا کر کیا ہی اونکا کباب
سرخ غصہ مین رہتی تہی جو سدا | عشق مین پہیکا رنگ اونکا ہوا
شب گیسو تو رات ہی اسکی | کیا کہون جو کہ بات ہی اسکی
بد قماشو نسی بازی کہلوا کر | ہمکو دیتا ہی گردشین در در

ہمنو یکلو بس اپنی ہین فن مین
نذرِ سر منت میر کو کیون دین

اسکی باتون نی دل کو دہلایا
مجکو دریای غم مین نہلایا

چہوٹی جاتی ہین بس میری چہکی
حضرتِ عشق ہین بہت پکی

کہیل سارا یہہ آفتاب کا ہی
یہہ فسون مجہہ پہ ماہتاب کا ہی

کیا دُوری اور کیا تِری سمجہی
بات اس عشق کی کری سمجہی

پانچ اور سات کیا کرین دلمین
آٹہہ اور چار کو بہرین دل مین

دولتِ عشق سی ہین مالامال
سب کو دیتی ہین ہم وو دستہ نہال

ٹیپ لیتا ہون عشق کی جب مین
رنج سہتا ہون دل ہی سب مین

کاٹ دیتا ہی یہہ ورق دل کا
سامنی دل ہی اوسکی ایک چہکا

کیا زبردست سی بہلا چارا
زیر دستونکا دل ہی آوارا

چکمہ کہاتا ہی ہر گہڑی مونہہ پر
ضرب لگتی ہی یہہ بڑی مونہہ پر

عشق کا حکم عشق کی ہی بات
چور ہم ہین ہمین نہین ہی ثبات

ہم تو نادار اور ہی وہ شاہ
ہم جگر سوختہ ہین وہ ہی ماہ

ہای کم بخت عشق خانہ خراب — دل جلاتا ہی سب کا مثل کباب

ابتراب ہم ہوی ہہین ہی شعور — اپنی دل مین ہی عشق ہی کا وفور

رنگ اپنا ہی یہہ جماتا ہے — ورق دل خراب جاتا ہی

خیر جو ہونی ہو وہ ہوا سجا — عشق کا بس نکر تو ذکر دلا

بس کمیت قلم کی باگ کو موڑ — شاہ کی تذکریکو بالکل چھوڑ

شاعریسی بھرا یہہ دل میرا — نہ سنونگا بکے تو بہتیرا

حال کچھہ اوس غریب کا ہو بیان — مہرپرور کا حال کر تو عیان

ماہ پروین کو تخت پر چھوڑ دو — مہرپرور کا ماجرا اسن لو

مہرپر تہا اوسی طرح غمگین — عشق اوسکو سکہاتا تہا آئین

کہتا تہا آج چور پکڑونگا — اوسکو زنجیر مین مین جکڑونگا

چور میرا نہین گیا ہے کہین — اوسکو لپکا ہی آئیگا وہیہن

اوسنی تدبیر پہر یہہ ٹہرائی — بات ہر ایک سی یہہ فرمائی

نہ ہی آج کوئی کوٹہے پر — چور آئیگا پہر ضرور ادہر

سرِ شام اوسنی فرش کروا کر — ڈالیان پہولونکی بہی ہروا کر
قفل دروازی مین لگا کر پہر — سو رہا بس پلنگ پر آخر
نیند اوسکو مگر کب آتی تہی — چور کی پیچہی جان جاتی تہی
نیند کیسی جہپکتی تہی نہ پلک — یاس سی دیکہتا تہا سوی فلک
رونا آتا تہا رو نہ سکتا تہا — ضبطِ نالہ بہی ہو نہ سکتا تہا
لب پہ ہر دم ہجومِ آہ و فغان — دل مین انبوہِ حسرت و حرمان
شدتِ دردِ فرقتِ دلدار — غلبۂ شوق و حسرتِ دیدار
سیلِ خوناب چشمِ تر سی روان — شعلہ انگیز آتشِ پنہان
لب پہ ہر دم وفورِ آہِ جگر — ہر گہڑی روئی یار پیشِ نظر
پکّی پہوڑی کی طرح دل مین ٹپک — ٹیس زخمِ جگر مین گاہ چمک
سب تہی اپنی جگہہ پہ غفلت مین — جاگتا تہا یہہ غم کی شدت مین
دو پہر رات جس گہڑی گذری — دیکہی کچہہ آسمان پر سرخی
پہر گہڑی بہر کی بعد کیا دیکہا — تخت اوسمین سی ایک ہوا پیدا

تخت وہ ہی جواہر و زر کا | کار بالکل ہی اوسپہ گوہر کا

اوسپہ دو کرسیان زر دکین | ہین قرینی سی ایک طرف بچہین

اون پہ بیٹھی ہین دو پری چہرے | کچھہ خوشی اور کچھہ ہی غم گھیری

چہری معلوم ہوتی ہین اسطرح | ماہِ کامل کی ہو جہلک جسطرح

زلفین بل کہا رہین ہین چہرے پر | ہی گہن چاند پر لگا یکسر

لبِ رنگین سی پہول جہڑتی ہین | عکس اونکی زمین پہ پڑتی ہین

مئی الفت سی آنکہین ہین لبریز | بہرِ عشاق جامِ زہر آمیز

پلکین سینی پہ نوکِ نشتر ہین | گہ کہٹکتی وہ دل کی اندر ہین

وہ پر افشانِ جبینِ نور آگین | جیسی سیمائی صبح پر پروین

نور مین شامِ زلف پرافشان | شبِ انجم سی بہی سوا تابان

کاجل آنکہونمین بہی وہ نور کا تہا | صاف وودِ چراغِ طور کا تہا

چاٹ کر سنگِ سرمہ تیغِ نظر | قتلِ عشاق پر تہی بستہ کمر

لعلِ لب پر مسی کا وہ جوبن | جسطرح پہولتی ہی شام مین

شوخ کیا رنگِ دستِ رنگین تہا — آبِ یاقوت مین گندہی تہی حنا
دزد و بر کف چراغ دزدِ حنا — گہات مین نقدِ دل کی صبح و مسا
رنگ لایا تہا رخ پہ کیا غازہ — شفقِ شامِ زلف تہا غازہ
تہی وہ اوس جامہ زیب کی پوشاک — گرد تہی جیسے اطلسِ افلاک
وہ ڈوپٹہ تہا دوش پر زرتار — جسکا تارِ شعاع تہا ہر تار
کرتی انگیا کی ہی وہ تیاری — کسقدر وہ کٹوریان بہاری
جلوہ اوسکا جو دیکہی حورِ جنان — ظنِ غالب ہی ہو اوسی یہہ گمان
نارِ جنت پہ بہرِ حفظِ نظر — تہیلیان ہین چڑہی ہوئی پر زر
نازکی اوسکی کیا بیان مین آئی — جو کہ دستِ خیال سی کملائی
پاییجامہ وہ پر زر اطلس کا — اطلسِ طور سی چمک مین سوا
کیا رقم اب ثنای زیور ہو — کہی کانِ جواہر اوس گل کو
سر کا چہپکا تہا یا تہا سایہ نگن — سنبلستان پہ موتی کا چمن
ٹیکا مانند کوکبِ تابان — زیبِ صبحِ جبین پر افشان

وقت جنبش کہین تو شایان ہی | بزم انجم مین زہرہ رقصان ہی

زیب گوش اوسکی وہ مرصع کان | صدف گوش تہی کہ ہیرکی کان

گرد تہی اونکی نور کی وہ گہر | اشک تہی شمع طور کی وہ گہر

بالیان کب تہین گوش زیبا مین | عقد پروین تہا گوش زہرا مین

بجلیان کانون مین وہ تابندہ | برق تابان ہو جنسی شرمندہ

حلقۂ گوش ہالہ سان پرتاب | ماہی دل کی واسطی قلاب

زور چینا کلی پہ اوسکی بہار | دل عروس چمن کا جسپہ نثار

وہ کہدہکی یون شکم پہ جلوہ کنان | فلک حسن پر سہا تہا عیان

جوشن ایک ایک انجم آسا تہا | لاجورد فلک کا مینا تہا

اکون پر بازوونکی وہ جوبن | اکی تہی بزم حسن مین روشن

پہونچیان وہ جو دست رس گہہ پای | صاف وزد حنا چرا لیجای

دست بند اوسکی وہ نزاکت زا | شاخ گل مین تہا موتیا پہولا

وہ طلائی حسین بند اوسکا | دل عالم شہید جسکا تہا

دستِ رنگین وہ اوسکی تہا عیان / آبِ زر مین تہا پنجۂ مرجان

کیا طلائی تہی زیبِ پا وہ چہڑی / موجۂ آبِ زر تہی یا وہ چہڑی

عطرِ گل مین بسی ہوئی وہ نگار / اور پہولونکی گہنی کی وہ بہار

وہ نفاست وہ تمکنت وہ شباب / وہ نزاکت وہ بانکپن وہ حجاب

چستی انگیاکی سینی کا وہ ابہار / اس خداداد حسن پر یہہ نکہار

وہ گدازی بدن کی وہ پہرتی / تنگ تنگ اونچی اونچی وہ کرتی

باری وہ تخت اوترا اوپر سی / صاحبِ تخت وہ نو پہرا اوتری

پہلی کی سیر باغکی ساری / بولی ایک اونمین سی پہر اکباری

چل ہوا اب نظارہ اوسکا کرین / تا کجا درد وغم جگر پہ دہرین

آج تو کہات اسطرح سے کیجئے / اسی بہی عشق کا اثر دیجئے

بولی وہ چل اوسی اوٹہاونگی / اور تیری پاس مین بٹہاونگی

کہا اسنی مجہی ہی ڈر لگتا / کہین ایسین بوا نہو کہٹکا

بیوفا ہوتی ہین یہہ سب واللہ / نہین کرتی کبہی کسی سی نباہ

بولی وہ تو تو ہی ابھی لڑکی — کیا ہوگی یہہ بات اوسپہ کھلی

کیا انگوٹھی نہ دیکھی ہووےگی — پاس تو اوسکی بہینا چل توبہی

مہرپرور کی بہی لگا ہی تیر — تیری حالت فقط نہین تغیر

مہرپرور نی جب سُنی گفتار — کہا دل سی یہہ ہی وہی عیار

مین نہ کہتا تہا چور سی کیا کام — مفت مین سبکو کردیا بدنام

اتنی مین دونو سوی قصر چلین — اسطرف یہہ کمال دلمین حزین

موںہہ چہپائی ہوئی بہ ناز و ادا — آنیکا دیکہتا تہا وہ رستا

آئین بالائی قصر دونو جب — بولین دل کو طپش ہی کچہہ بیڈہب

ہی بہن آج دال مین کالا — نہ کہین اسنی جال ہو ڈالا

جیسی بیدار کوئی ہوتا ہی — اسطرح موںہہ لپیٹی سوتا ہی

بولی پروین پہر اسکی کیا تدبیر — بولی مہوش معاف ہو تقصیر

کہا تقصیر کی ہی کونسی بات — از برائی خدا بتا کچہہ بات

خالی جاؤن نہ مجہسی ہووےگا — داغ کہاؤن نہ مجہسی ہووےگا

کہا جسطرح مین کہون وہ کرو — خواب غفلت اگر ہی اب اسکو

نہ تو جاگیگا اور نہ بولیگا — نہین تو اپنا موںہہ یہہ کہولیگا

ایکدم اس جگہہ توقف کر — راز کہل جائیگا یہہ سرتاسر

مہرپرور تہا اس قدر دانا — موںہہ جو ڈہانکا نہ اوسنی پہر کہولا

دیر گذری جو وہ نو کو او سجا — ماہ پروین نی ماہ وش سی کہا

بیخبر سوتا ہی یہہ غیرت ماہ — نہین بالکل اسی خبر واللہ

ڈر کسی کا اگر اسی ہوتا — قصر پر آن کر یہ کیون سوتا

کہا مہ وش نی بہنا تواب جان — جا نکال اپنی دلکی سب ارمان

پہونچی جب وہ پلنگ پاس وہ گل — [illegible] دوپٹا [illegible]

سات باری بلائین لینی لگی — [illegible] صدقی ہوی

اسکی دل مین کشش ہوی جو سوا — وہین کروٹ یہہ لیکی اوٹہہ بیٹہا

تہام کر ہاتہہ ماہ پروین کا — بولا یہہ چور ہی میرا لینا

مہر اسنی چرائی میری ہی — نہین معلوم کونسی ہی سی شی

دوڑو لوگو کہ چور پکڑا ہی — کیا کہوں رنج جو کہ پایا ہی

گر پڑی پاؤن پہ وہین مہوش — ہوگئی ڈر سی ماہ پروین غش

بولی ای شاہ بہر حق اللہ — مہرلی اپنی کیا ہمارا گناہ

کہا بتلاؤ کیا کرون اب حال — چوری مین ہی تمہین کمال الکمال

کہو مشکین تمہاری اب باندہین — اور گوڑی بہی تمکو لگوائین

کیون ابہی قید بہی کرون تمکو — بولی مہوش برای حق بخشو

نام و عزت مین فرق آویگا — چورونمین نام لکہا جاویگا

ہم کنیزین تمہاری ہین باللہ — جانی دو ہمکو چہوڑدو للہ

[illegible] ارسایہ [illegible] ال یار و [illegible]

[illegible] وقت [illegible] و پریان

ساقیا دی مجہی شراب وصال — اور ہی دل مین میری اب یہ خیال

ماہ پروین کو دیکہہ کر بیہوش — یہہ بہی بیخود ہوا جو آیا جوش

گر پڑی وہ نو جب پہ وہی رخ مین — ہوئی مہوش یہہ دیکہکر غمگین

مثل گل ہاتھہ پاؤن بہول گئی — آئی ہوش وحواس بہول گئی

اوس حزین کا تو کچھہ رہا نہ خیال — غم مین شہزادی کی ہوئی بیحال

سخت حیران تہی وہ ماہ منیر — بن نہ پڑتی تہی کوئی بہی تدبیر

بید کیطرح کانپی جاتی تہی — شعلی کیطرح تہرتہراتی تہی

بوئی گل لخلخی سونگہانی لگی — دامن اپنا صبا ہلانی لگی

گل نی چہینٹی گلاب کی دی کر — کچھہ کچھہ اوسکی بجا گئی تیور

موںہہ مین شبنم نی پانی ٹپکایا — تب کہین جاکی اوسکو ہوش آیا

واہوئی چشم مست ناز جو ہین — بولی خوش ہوکی وہ بت غمگین

شکر ہی شکر ای خدا تیرا — پہر مجہی انکو زندہ دیکہلایا

جیتی جی مین تو مرگئی تہی بوا — خود سی اپنی گذر گئی تہی بوا

باری ابتو ہی کچھہ مزاج بحال — بولی شرما کی ہان یہ جی ہی نڈہال

ماہ پروین کو جب ہوئی فرصت — اوٹہہ کی مہوشنی پہر بصد عجلت

ہاتھہ موںہہ اوس نگار کی بہی ہولائی — چہینٹی پانیکی دیکی عطر سونگہائی

کی بہت فکرِ رفعِ بیہوشی
لگئی اوسکی خود فراموشی

بولی گھبرا کی تب وہ حور مزاج
اور اب انکا کیا کرون مین علاج

ماہ پروین نی ہوش مین آکر
بولی اوس گل سی جوش مین آکر

ہیری افسوس تم بہی عاشق تہی
بس جتاتی تہی جہوٹ یہ نخری

پڑگئی چشم شرم پہ پردی
شوق بولا کہ موںہہ پہ موںہہ دہر دیجے

ہوگئی آمادہ مسیحائی
اپنی بیہوش کی قریب آئی

شرم سی چار سمت کرکی نظر
سر کو رکہا اوٹہا کی زانون پہ

چہیان لین کبہی بلائین لین
کثرتِ عشق کی دعائین دین

دل پہ آرزو جو بہر آیا
آنسو آنکہون مین بہر کی فرمایا

جانی اب آنکہین کہولتا نہین
جانی اب موںہہ سی بولتا نہین

دل بہرا آتا ہی خدا کی قسم
بہت اسوقت ضبط کرتی ہین ہم

کچہہ خفا مجہسی ہو تو فرماؤ
لو ہمین پیٹو تم جو شرماؤ

مین سمجہون تو میرا قصور ہی کیا
سببِ رنجشِ حضور ہی کیا

رنجِ تکلیف ہم کناری سے | یا خطا اور کچھہ ہماری سے

کون کہتا ہی تم گلا نکرو | بی تکلف کچھو حیا نکرو

ہم کو قائل کرو لڑو ہم سی | مثلِ گیسو اُلجھہ پڑو ہم سی

خوش ہو رنجِ فراق دور ہوا | عذر کرتی ہین لو قصور ہوا

خود مقر ہوتی ہین خطا پر ہم | ناحق اسدرجہ آپ ہین برہم

ناز برداری پہ کرتی ہین ناز | سب اوٹھاتی ہین عاشقِ جانباز

رنجِ فرقت کا ذکر زائد ہی | اسی کیا جی خدا تو شاہد ہی

عشق اپنا جو کرتی ہم اظہار | آپ کہتی یہی کہ ہے مکار

ہم ہین معشوق ہم کو زیبہ تہا | تمسی منظور کچھہ فریب نہ تہا

روٹہنی کا سبب ہی ہم سمجہی | یہہ رکہائی یہہ ضد یہہ دم سمجہی

جو حجت ہی ختم ابہی ہوجای | عذر باقی نکوئی رہنی پای

خیر بہتر عبث خفا ہین حضور | کہنی تک کیا ہی خود رسا ہین حضور

کون مانع ہی پوچہنا کیا ہی | آپکا کسنی ہاتہہ پکڑا ہی

لو اوٹھو مونہہ سے بولو بات کرو
بس زیادہ نہ ہمسے گھات کرو

آپ ہمکو اگر کھجائینگے
دیکھو پھر ہم بہی روٹھہ جائینگی

تنگ آغوش مین وہ لیتی تہی گاہ
چشم و ابرو پہ بوسے دیتی تہی گاہ

مس کئے اون لبونسے اپنے جو لب
جی گیا وہ اسیرِ رنج و تعب

دفعتہً آنکہہ کہولدی اوسنے
غور سے جو نگاہ کی اوسنے

دیکہتا کیا ہے وہ مئے غم نوش
کہ وہ خانہ خرابِ طاقت و ہوش

لئے بیٹھی ہے اپنے زانو پہ سر
دلسے خوش ہوکے بولا وہ گلِ تر

خواب ہے یا خیال ہے کیا ہے
میرا قاتل میرا مسیحا ہے

ایسے میرے بہلا نصیب کہان
مین کہان زانوئے حبیب کہان

بارے گردون نے کی مددگاری
چہوڑ دی خوے مردم آزاری

عشق بازی کا ہمنے پہل پایا
شجرِ آرزو نے ثمر لایا

دل مین پہر امتیاز کرنے لگا
اپنی قسمت پہ ناز کرنے لگا

کون ہے آج مجھہ سا خرم وشاد
کون ہے آج مجھہ سا بیغم وشاد

اپنی قاتل سی وہ دو ہون مین | جان نثار و نین سرخرو ان ہونین

تہا نہال ایک وہ ہی کیا ہی برگ | زیست بہی ہو گئی تہی شادی مرگ

چشم وا دیکہکر وہ شرمائی | سر کی نیچی سی ران سرکائی

ایسی یاقوت لب کی تہی معجون | دم مین طاقت بہی ہو گئی افزون

اوٹہہ کی بی اختیار وہ بیہوش | ہو گیا اوس پہ ایسی ہم آغوش

بولی غمزہ جتا کی وہ خوش خو | ہین ہین کیا خوب ہوش مین آؤ

گفتگو کیجئی الگ سی ذرا | لپٹی جانا مجہی نہین بہاتا

ابہی غش مین پڑا ہوا تہا یہہ کون | کسکو سکتا تہا مر رہا تہا کون

اتنا بدذات مین نجانتی تہی | یہہ تیری گہات مین نجانتی تہی

بیخودی یہ نہتی فقط دم تہا | پاس الفت میری لی سم تہا

توبہ اللہ رے مردوئی بدذات | مفت کی مینی رایگان اوقات

گر اقدمونپہ ماہ پروین کی | اور کہا عفو ہون گناہ میری

مین ہنسی تم سی کرتا تہا واللہ | مجہسی آزردہ ہو نہ غیرت ماہ

مُہر کی فکر مین خیال یہ تہا ‏ لیگیا کون وہ ملال یہ تہا

تجکو ای جانِ جان دیکہا تہا ‏ ورنہ تدبیر مین تو کیون کرتا

جیسی صورت کو تیری دیکہا ہی ‏ بخدا دل کا اور لیکہا ہی

حق تعالیٰ ہی حال سی ماہر ‏ یا میری جان تجہپہ ہی ظاہر

پوست اور گوشت نذر تیری کیا ‏ جامۂ عشق مینی تن پہ سیا

پاؤن پر گر پڑا وہ یہہ کہہ کر ‏ نہ برا ماننا تو ای دلبر

حرکت مجہسی جو ہوئی اسدم ‏ تہا میری دل کا اور ہی عالم

ضبط بالکل نکر سکا واللہ ‏ بات کرنیکی پائی کوئی نہ راہ

اس لئی کلمی یہ سناتا تہا ‏ جان و دل ہو چکی تہی دونو فدا

کہہ خوشی سی کہ مین ہوئی راضی ‏ بولی مہ وش کہ مین بنی قاضی

اٹہو بس اب ملاپ کروا دون ‏ صیغہ کہہ کہکی مین قبلت پڑہ دون

اری موقوف کر دی بس یہہ ہٹ ‏ بولی پروین بڑی ہی تو منہہ پہٹ

الی اسطرح پہر وہ با اسلوب ‏ جیسی ہو وصل طالب و مطلوب

جیسی

بیٹھی مل کر وہ تینوں پھر یکجا / قصہ پروین نی بس شروع کیا

حال اپنا وہ سب کیا ظاہر / اسکا بھی حال سن لیا آخر

دونی الفت طپش ہوئی دونی / ماہ وش تھی بڑی جو باتونی

اسی افسانی مین گذاری رات / کٹگئی بات مین وہ ساری رات

وصل مین تھی جو ہجر کی دہڑکی / قصہ عشق کو جلد کہتی تھے

وہ یہہ کہتا تھا مین غلام ہوا / یہہ یہہ کہتی تھی میرا کام ہوا

کہتا تھا وہ کہ مین ہوا شیدا / کہتی تھی یہ ہزار جان فدا

وہ یہہ کہتا تھا تجھپہ مین صدقی / یہہ یہہ کہتی تھی تیر دلپہ لگے

یون ہی کہہ کہگئی دونو روتی تھے / اشک رنگین سی مونہہ کو دہوتی تھے

مہر نیر ورہ یہہ بولا ای پروین / وصل کی روز ہوگا کیا آئین

بولی مہ وش کرو نہ اسکا غم / کہ مچلکا تو اسکا دیتی ہین ہم

اوسکا دل مین کرو نہ کچھ بھی خیال / جبکہ فرصت کا وقت ہوگا کمال

یعنی جب گھات بن پڑیگی سی مجھے / لی ہی آؤنگی مین اوڑا کی اسی

بولا یہ وقت کو ہی بتلاؤ / کہا شب کو نہ رنج کچھ کہاؤ

رات بھر اپنا دل رکھو ہنڈا / صبح کو ڈول ڈالو رخصت کا

کہا پروین نی ہائی ای باجی / بخدا کس قدر ہی تو پاجی

شرم تجکو ذرا نہیں بیڈر / اری تہر پڑین سکہانی پر

کہا مین تو ہون صاف صاف بوا / چور یسی بس رکہو معاف بوا

غرض اپسمین یون ہی ہنس ہنس کی / تہی خوشی کی کلام وہ کرتی

اتنی مین صبح کا ہوا تڑکا / تپا پتا نسیم سے کہڑکا

تہی اذان کی بہی اور گجر کی صدا / غل اوٹہا ایک سمت نوبت کا

کہا پروین نی مہر پرورسی / کیجئی ہم کو رخصت اب گہرسی

لو خدا حافظ اب تو جاتی ہین / درد و غم آپ کیا سناتی ہین

مہر پرور نی پاس سی دیکہا / اوس نی بہی آکی پاس سی دیکہا

لین بلائین جو ماہ پروین نی / مہر پرور بہی ہوگیا صدقی

ماہ وش نی بہی پہر بلائین لین / ہاتہہ اوٹہا کر بہت دعائین دین

بولی پروین یہہ ہوشیار ہے — اتنی سازش فقط ہماری ہی

بولی مہ وش کہ خیر یون ہی سہی — ہو کسی طرح تیری دل کو خوشی

لین بلائین تو بہائی کی مین — یہی شکوی ہین کیون کلام کئی

کہا کچھہ کہتی ہو نہین خوب کیا — بات کیون میری کاٹتی ہو بہلا

مہر پرور یہی ہنس کی یون بولا — یہہ پہیلی تو مین نہ کچھہ بوجھا

کہا ہی خیر کچھہ نہین صاحب — آپکی جو بلائین لین صاحب

طعن کرتی ہی مجھہ یہہ پروین — بہائی کی کیا بلائین لیتی تہین

بولی پروین کہ پہر بہلا ری بہلا — مدعا اونسی بہی یہہ کہول دیا

سنو صاحب یہہ ماجرا ہی یون — کہل گیا ہی چھپاؤن پہر مین کیون

ہوئی عاشق ہتی تم پہ مین جسدم — ہوا تہا میرا اور ہی عالم

ہوین بر رو جواب یہہ آنکہین چار — دنیا داری ہی دل مین آیا پیار

بولی مہ وش یہہ مہر پرور سی — کیا بہروسا ہو ایسی خواہر سی

کرتی ہی جو جلی کٹی مجھہ سی — کیا طبیعت تیری ہٹی مجھہ سی

میں نہ آونگی ساتھہ اب اسکی ‏ ‏ طعن و تشنیع کون اسکی سنی

بولی پروین اری نہیں یہ نہیں ‏ ‏ بی مزہ ہوتی ہین ہنسی مین کہین

ہنسی مین رونا ہی تمہارا کام ‏ ‏ کرو مجکو نہ ماہ وش بدنام

پھر پروہ یہی بولا ای خواہر ‏ ‏ رنج لاؤ نہ کچھہ ذرا دل پر

تمسی انسی ہنسی تھی رنج ہی کیا ‏ ‏ اس لئی تہا کلام یہہ نکلا

تم بہی دو باتین کہلو انکو خوب ‏ ‏ شان مین انکی ہوئین جو معیوب

بولی مہ وش نہیں خفا واللہ ‏ ‏ جو کہی وہ ہی ہاں کہی جاوی واہ

ہنستو ساتھہ آئینگی اگر ہی حیات ‏ ‏ رہو تم دونو خوش بڑی ہی بات

میری گنگا ہی یہہ تو کہدوائی ‏ ‏ کیون لگی ہونی مین خفا بہائی

بیچ مین اسکی مین نہ بولون گر ‏ ‏ حال ہو جائی اسکا نوعد کر

ماہ پروین سی بولی ای بہنیا ‏ ‏ چلو اب گہر کو ہو گیا تڑکا

پھر پرو رکی چشم بھر آئی ‏ ‏ ماہ وش پہر یہہ بولی ای بہائی

شعر

اٹھو رخصت ہو ملکی یک دیگر ‏ ‏ ماہ پروین یہہ بولی رو رو کر

صدقے تجھ پر ہوں مہر پرور آہ | جی نہیں چاہتا جدا ہی گو آہ
تجکو ایک لحظہ کسطرح چھوڑوں | جیتے جی کسطرح تجھ سے منہ موڑوں
کیا کہوں سخت ہوں مگر بیبس | کہ میرا گھر تو ہے مثال قفس
نہیں تجکو وہیں میں لیجاتی | والدہ سے مگر ہوں گھبراتی
ڈال کر پھر گلے میں ہاتھ اپنے | لال کیں آنکھیں رو کے اشکوں سے
حق کی حفظ و امان میں بس مگر | بیٹھی جا تخت پر وہ رشک قمر
نازنینوں نے جب کیا مجرا | ٹھنڈی سانسیں بھریں لیا مجرا
ساتھ پہچانے تخت تک یہہ گئی | تخت وہ اوڑ گیا یہہ روتی رہی

[illegible]

ساغر غم مجھے پلا دے اب | مجکو بے یار چین ہوگا کب
ہاے افسوس دار دنیا کا | ابھی تک میں نے کچھ نہیں دیکھا
مہر پرور جو غم سے گھبرایا | غزل اختر کی لب پہ یہہ لایا

## غزل

کیون اوڑی عندلیب گلشن سی
کیا تننگ آئی میری شیون سی

آنسو سوزش سی عشق کی ہین روان
آگ بہڑتی ہی میری دامن سی

نردِ الفت جو کہیلتا ہون مین
ہار جاؤنگا یار پرفن سے

استخوان مثلِ شمع جلتی ہین
سوز ظاہر ہی سوزشِ تن سی

دل خمِ زلف مین لٹکتا ہی
پیچ کہایا ہی ہم نی ناگن سی

تیرِ مژگان سی سینہ چہلنی ہے
کم نہین زخم دل کو روزن سے

چاک دل کی دوا کہان اختر
اسکا بخیہ نہوگا سوزن سے

پڑہ کی نی ساختہ یہ ... تا ... بخت مین لکہی جلن کہتا تہا

نہ تو سر کی خبر نہ پاؤنکا ہوش
بس غمِ یار سی تہا جوش و خروش

کہتا تہا رات پہر کہین آوی
ماہ رو آکی دل کو بہلاوی

آسمان پر کبہی وہ کرتی نگاہ
کہتا تہا تو کہان ہی غیرتِ ماہ

ساتھہ مجکو لیا نہ اس گل رو
کیون بہاؤن نہ غم سی مین آنسو

نو گرفتارِ دامِ عشق جو تھا
قفسِ غم مین تہا بہت کہٹکا

کبھی ٹہراتا دلمین یہہ تدبیر
چہوڑی سلطنت کو ہو جی فقیر

صبحِ فرقت جو ہو گئی ناگاہ
حال اسکا ہوا الم سی تباہ

ماہ پروین او وہ بحالتِ زار
روکی مہوش سی کہتی تہی ہر بار

اور تو کچھہ نہین خیال ہمین
ہان اگر ہی تو یہہ ملال ہمین

کچھہ عجب اپنی اولٹی ہی تقدیر
اخترِ بد کی دیکہنا تاثیر

ہمکو جا کر کہان پہنسایا ہی
کس پریزاد پر دل آیا ہی

جسی ہم ہمسی جو نہین آگاہ
واہ واہ واہ اسی مقدر واہ

سیکڑون تو ہماری عاشق ہون
خود بہی وہ چاہتی کی لائق ہین

ہم کبھی التفات بہی نکرین
بہول کر اونسی بات بہی نکرین

آسمان نا یہہ رنگ دکہلائی
بی نشانون کی دام مین لائی

بہی کہہ کہکی روتی تہی ہر بار
چین لیتا نہ تہا ذرا دل زار

چاہتی تہا بیان سی ہو تسکین | ماہ پروین ہوئی زیادہ حزین

جون جون وہ بیقرار ہوتی تہی | ساتہہ مہ وش بہی اوسکی روتی تہی

گاہ لاکہون بلائین لیتی تہے | کبہی اوسکو دلاسی دیتی تہے

صدقی مہوش تیری تیری قربان | بس نہ اتنا ہلاک ہو میری جان

گاہ باتونین دل کو بہلاتی | کبہی اوس ناسمجہہ کو سمجہاتی

دل کو سمجہاؤ ہوش مین آؤ | اس قدر ناسمجہہ نہ بن جاؤ

یون ہی اخفای راز کرتی ہین | یون ہی بدنامیون سی ڈرتی ہین

اک تمہین تو کسی کی شائق ہو | اک تمہین تو انوکہی عاشق ہو

بی خدا کی لئی جو اس مین آؤ | نہی نادان تو نہ بنتی جاؤ

ہمنی مانا بری ہی دل کی لاگ | فی الحقیقت بلا ہی عشق کی آگ

ہان بجا یہہ بہی ای پریرو ہی | دل پہ کیا آدمی کا قابو ہی

مگر اتنا تو دل مین کیجی غور | گر رہی گا یہی حضور کا طور

کیا کہین گی جو لوگ دیکہین گی | آپکا جب یہہ جوگ دیکہین گی

لاکہہ ہم اسپہ خاک ڈالین گے | گہاتسی ہم ہزار ٹالین گے

پرچہپی ہی اجی یہہ بات کوئی | پیش بہی جائیگی نہ گہات کوئی

تاڑ لیتی ہین لوگ ساختہ حال | کہل گیا گر خدا نخواستہ حال

کیسی دنیا مین ہوگی رسوائی | مدعی ہو گئی ہین سودائی

یہہ جو اتنی امید ہی کہ کبہی | شاید آنکلی اس طرف وہ پری

مہر پرور ادہر تہا خستہ جگر | مونہہ لپیٹی پڑا رہا دن بہر

وانی سی کام کچہہ نہ پانی سی | لال تہی گال خونفشانی سی

دیکہتا وہ اگر گلِ چنپا | رنگ عاشق کا یاد کرتا تہا

یہی حالت تہی ماہ پروین کی | چل رہی تہی جگر پہ غم کی چہری

ماہ وش کو نہ چہوڑتی تہی وہ | اپنی رگ رگ کو توڑتی تہی وہ

مہر پرور جو غم سی روتا تہا | سارا گہر بہیترا رہوتا تہا

نہر پہ کوئی رو رہی تہی کہڑی | حالتِ غش مین کوئی لیٹی تہی

بس اسی طرح سی گذارا دن | کٹ گیا رنج و غم مین سارا دن

دامن شب مین چھپ گیا خورشید | یعنی زیر زمین چھپا خورشید

لیکی تارونکی فوج نکلا چاند | سب نے آنکھونسی اپنی دیکھا چاند

شمع روشن ہوئی جو محفل مین | شعلے پروانونکی اوٹھی دل مین

ہر طرف آسمان پر انجم | نکلی خورشید کی ضیا ہوئی گم

جو کہ نازک دماغ تھی انسان | عاشقی کا وہ نہین ہوا ارمان

بلبل و گل نے بہی یہہ رشک کیا | جاری آنکھونسی بحر اشک کیا

کوئی معشوق کی طلب مین تھا | جوش غم سی کوئی غضب مین تھا

کوئی کہتا تھا یار آویگا | اب میرا غمگسار آویگا

دیا یہہ حکم مہر پرورنی | روشنی ہوئی باغ مین ساری

روشنی ہوئی ہر مکان مین خوب | سب قرینی سی اور با اسلوب

شیشہ و جام لاکی دہروادو | مے رنگین بہی اونمین بہروادو

جو کہا تہا وہی ہوا یکبار | جام رکھی گئی جواہر کار

روشنی جا بجا لگی ہونے | جلدی جلدی لگا یہہ مونہہ دہونے

روتی روتی جو کئین آنکهین لال | اونکو دهوکر هوا مزاج بحال

بهاری جوڑی بهت سی منگوائی | جال هیرکی اوسپه ٹکوائی

سج لیا جسم په پهر ایک جوڑا | چاندکو رنج دیکی دل توڑا

کمر کی بند کرکی اوسنی پٹ | پهنا پاجامه کارچوبی جهٹ

سرمی کی دو سلائیان دی کر | کنگهی کرتی لگا وه رشکِ قمر

بهاری ٹوپی بهی سر په رکهکی پهر | بیٹها مسند په نازسی آخر

حسنِ محفل طلب کیا یکبار | حکم کی دیر تهی که تها طیّار

حسنِ محفل جو سامنی آیا | ایک ستاری نی کهولا پیچ اوسکا

طرزسی پهر عجب لطافت سی | کیا کهون مین که کس نزاکت سی

صاف رومال سی وه کی مهنال | هاتهه پر رکهه کی اور دکهاکی چال

کیا غرض یسی پهلی تو مجرا | پهر نزاکت سی اوسکا پیچ دیا

مهر پیروری هاتهه مین لیکر | رکهه لیا هنسکی اپنی زانو پر

هنسکی اوسنی وهین کیا مجرا | کیا چنبر کو جاکی پهر سیدها

نورہ پوش ایک اوٹہا کی کشتی کا
قدردونا آئی باہر ادا

لی گلوری وہ مہرپرورنے
اسنی مجرا کیا آدب سی اوسی

کرکی تسلیم جو ہٹی پیچہی
مہرپرورنی یہہ کہا اوس سی

جوڑی تم جا کی سب بدل ڈالو
اور گہنی بہت سی سب پہنو

حکم جوڑی بدلنی کا جو دیا
سب نی مجرا خوشی سی آکی کیا

محفل آراستہ نمودن ماہ پیکر و رقص شدن
و آمدن پریزادان و مساہرہ و طلب نمکرا سنتہ

مئی شیرین پلاوہ ساقی اب
تلخی ہجر بہول جاوین سب

رنگ آب وصال کا ہی جمی
خار غم دل مین کب تلک کہٹکی

سب خواصون نی حسب حکم یہان
ازسر نو سجا تمام مکان

صاف کرکی وہ ایک ایک مقام
فرش دیبا ہی چین بچہایا تمام

مسند او سپر لگای اک پر زر
تکئی رکہی قرینی سی لاکر

اک مسہری سجی دولہن کی طرح
اور بسایا اوسی چمن کی طرح

کارچوبی دوشالونکی پردی  
جابجا وه درون په لگائی

لاله گون ایک اک دوشاله تها  
تختهٔ لاله سبسے نکالا تها

کچهه عجب رنگ کا تها طور اونکا  
تها زمانی کا دور دور اونکا

کنجِ گلزار کنج تهی اونکی  
پلّی میزانِ حُسن کی پلّے

سقف و دیوار و در سپهر آسا  
شیشه آلات سی سجی کیا کیا

روشنی کردی جابجا جس آن  
نور سی بهر گیا تمام مکان

اوٹ پهولونکی تهی جو کچهه بنوای  
حُسن سی وه هوا کی رخ په لگای

ڈالیان میوونکی چنین هر جا  
میوه میوه تها باغِ جنت کا

کشتیون مین گلوریونکی بهار  
عطردانونمین عطرِ مشکِ تتار

چهگهڑی پاندان اور چنگیر  
رکهی تهی آینکی تهی اونکی دیر

باده خواری کا لاکی سب سامان  
چن دیا ایک میز پر اوسی آن

کنبرِ الماس کی وه نورانگیز  
آب یاقوت رنگ سی لبریز

وه زمرد کی خوبصورت جام  
جنکو مینای چرخ تاکی مدام

تھالیان لعلونکی وہ نادرکار — کہین سینین کباب کی ایتار

تھی وہ گلدستونکی حباب کہین — وہ ظروف پر آب و تاب کہین

یہہ قرینہ جو اوس جگہہ پہ ہوا — ماہ کو بہی ہوا تھا بس سکتا

چاندنی شرمسار ہوتی تہے — صدقی فصل بہار ہوتی تھی

سامعو مین کہون وہ کس ڈہب سے — نازنین نی سجین وہ جس ڈہب سی

زلفین کالی بلائین تہین سب کی — ٹہڑی ٹہڑی ادائین تہین سب کی

تھی لکھوٹی وہ پانونکی لب پر — جیسی عاشق کا ہووی خون جگر

مسیان گھڑی گھڑی ہو تو نیر — تھا وہ عاشق کا دود آہ مگر

کاجل آنکھونمین یوست کی دورے — صاف رخسار اور مونہہ گورے

بجلیون کی جہلک وہ کانونمین — انیٹھونکی چمک وہ کانون مین

تیزہ بازی وہ کرتی مژکان سی — باندہ لیتی تہین دل کو وا مانسی

گوئی چنتی تہی ماتہی پر افشان — کوئی کرتی تہی عیش کا سامان

مانگ کو کوئی صاف کرتی تھی — حسن پر کوئی لاف کرتی تھی

کوئی کہتی تھی ای میری بہینا
ذرا اگلجلوئی تم مجھی دینا

کوئی کہتی تھی ہی مجھی ارمان
اپنی شیشی کا عطر دو بیجان

کوئی آئینہ دیکھہ کر کہتی
کل جمین میری آنکھہ ہی کیسی

لاکہہ کو کرتی ہون نظر مین شہید
کیون ہوا مین یہہ آنکھین قابل دید

کوئی کہتی دوگانا مین واری
دی سر و تا تو کا تون پیاری

غرض اسطرح کا سمان تہا واہ
دنگ ہوتا جو کرتا ایک نگاہ

سب کی سب ہو چکین جب طیار
حکم اونکو ہوا یہہ پھر اکبار

جتنی گانی کی فن مین ہون یکتا
ہوین حاضر وہ آکی سب اسجا

تیس اونمین سی اپنی پھرتیاری
جوڑی تھی ڈاک کی نئی ساری

عہدہ دار اپنی سب لئی عہدی
سامنی تھی کھڑی قرینی سی

کوئی جوڑی کھڑی ملاتی تھی
کوئی نازو ادا دکھاتی تھی

ہیکدان ایک کی بغل مین تھا
خاصدان ایک تھی لئی اوسجا

پڑی تبلی پہ تہاپ بہی اکبار
اونمین سی ہوگئین کھڑین دو چار

کان سارنگی کی مروڑی گئی — شانی طبلی کی ساتہہ توڑی گئی

ہوئی اسطرح پہر تو اوسکی گک — کہ فلک پر ہوئی جو دنگ ملک

باین کی دل مین گہس گئی آواز — اوسکی سارنگی پہر ہوئی دمساز

گو کہ تبلی طمانچی کہاتی تہی — خوشی ہو ہو کی غل مچاتی تہی

ساتہہ اوسکا مجیری دیتی تہی — تال سُرجان پر وہ لیتی تہی

آیا دہرپت پہ جو مین اونکا خیال — ہوئی سب دور دلسی رنج و ملال

راگ اور رقص مین انہین چہوڑو — ماہ پروین کا حال اب سُنلو

کہ کٹا سارا دن اوسی غم مین — نہ رہی اشک چشمِ پُرنم مین

کہتی تہی یا الہی آدہی رات — اوٹہہ رہی تانکوئی عیش کی بات

اوسکو بہلاتی تہی بہت مہوش — پر یہہ کہاتی تہی دن مین سو غش

فکر مین شب کی صبح سی گذری — باری فضلِ خدا سی رات ہوئی

کہا مہوش نی بہنا ہو طیار — ہوگا مشتاق وہ تمہارا یار

چلو دل اوسکا آب کرو ٹہنڈا — دہو کی موہنہ تم لگاؤ اب سرا

خوش ہوئی سنکی اس کلام کو وہ ۔ یاد کرتی تھی دن سی شام کو وہ

پہنا گہنا وہ جتنا تھا درکار ۔ تخت اوسنی طلب کیا یکبار

یہی رکھتی تھی قصد وہ خوشخو ۔ کہی مہ وش کہ ای ہوا اُوڑہو

پھینک اُتنی مین بس ہوئی پٹ سی ۔ تخت سی یہہ اوتر پڑی جہٹ سی

بولی ہو خیر آج یا اللہ ۔ کسی کم بخت نی یہہ پھینکا آہ

بولی مہ وش نہین خطر کچہہ بہی ۔ جسنی پھینکا اوسی پہ پھینک پڑی

سیر کا حیلہ کر کی مادر سی ۔ بیٹہہ کر تخت پہ چلین گھر سے

کہا پروین نی آہ بہینا جان ۔ بہری ہین میری دل مین کیا ارمان

کہین ٹہرہ پہ یہہ نہ کُھل جاوی ۔ کہ غضب ہو بلا ہی نو آوی

کہا مہ وش نی کر نہ یہہ باتین ۔ عشق کی ہین بہت بڑی راتین

مہر پرور تہا منتظر بیٹھا ۔ اتنی مین رات کا پہر وہ بجا

بجلی اک سر پہ آن کر چمکی ۔ سمجہا دل مین کہ ہی یہہ امر وہی

دی صدا اسنی آہی صاحب ۔ غم نہ کچہہ دلپہ لائیی صاحب

تیری ہی واسطی یہ محفل ہے | میرا دل تیری غم مین بسمل ہی
آ مین قربان مین تیری صدقے | میری سر کی قسم جو جی مین ڈٹی
جام صہبا مجھی پلا کم بخت | حال اس عشق کا بہت ہی سخت
کیا یہہ پیر فلک کی ہی بیداد | کہ جوانون کو کرتا ہی برباد
کب کسی کو یہہ سونی دیتا ہی | غم فرقت سی جان لیتا ہی
کسی معلوم تھی یہہ بیدادی | ہای شاہونکی خانہ بربادی
وہ تو معشوق جان کر بولا | کہ ادہر آ مین تیری صدقی ہوا
جادوگرنی تھی یاسمن اک نام | کہین جاتی تھی تنہا اوسی کچہہ کام
اوسنی دیکھی جو یہہ صدای نشاط | بیچہی پای نشاط کی جو بساط
ارض پر پایا بدر کامل کو | ہاتہہ سی دیا وہین دل کو
اوسپہ طرہ یہہ اوسنی دی آواز | اور بہی دل سی ہو گئی دمساز
اور آواز دی تو عشق کی دی | کہ وہ بس اوسکی دل مین جا کی چہپی
مضطر پرور رہتا بی خبر بہولا | و فر عشق ہای کیون کہولا

بر ملا آ کی کون پہچانے — ایسی باتون کو بس خدا جانے

یہہ جو آواز اوسکی سن پائی — تخت لائی زمین پہ گھبرائی

مہرپرور کی ائی بہرو پاس — مہرپرور کی موہنہ پہ چہائی یاس

دیکہا عورت ہی اک قوی جثا — خوف کچہہ دل مین آیا کچہہ غصا

قشقہ سیندور کا کہچا یک سر — اک لڑی موتیون کی ماتہی پر

کاکلین موہنہ پہ واہیات پڑین — روغنِ نارجیل سے چکپن

سرخ تہا چہرہ پتلیان تہین زرد — اور جمی موہنہ پہ راہ کی سب گرد

لٹین موہنہ پر لٹکتی تہین اسطرح — کوہ پر سانپ پہرتی این جسطرح

ہاتہہ مین ناریل تہا چوڑی دار — دوسری ہاتہہ مین لئی ہوی مار

ایسی آتی تہی موہنہ سی اوسکی باس — جیسی ہووی بہرا ہوا سنڈاس

کہا ایجان مین ہوئی حاضر — مین نہین تیری حکم سی قاصر

مہرپرور بہت ڈرا دل مین — کہا ہی خوب بیٹہو محفل مین

نہ سوا اسکی موہنہ سی کچہہ نکلا — آئی آئی بہت اچہا

یاسمن شاد ہوگئی اور ہنسکر | آ ہی بیٹھی وہ پاس مسند پر
سانپ اور ناریل چہپا ڈالی | جا لگی اسکو پڑ گئی لالے
مہر پرور کی تہی نہ جانین جان | بیقراری ہتی ہر گہڑی آن
کہ یہہ آئی بلا کہان سے آہ | ڈر کی ماری تہا حال غم سی تباہ
وہ تو کچہہ بول بہی نہ سکتا تہا | جوش حیرت سی موہنہ کو تکتا تہا
گائین تہین جو مہر پرور کے | خوف سی بن گئی تہین پتہر کی
موہنہ سی کچہہ گاتی تہین نکلتا تہا کچہہ | حال مین کیا کہون ہوا کیا کچہہ
مہر پرور نی ڈر کی یہہ پوچہا | نام اپنا تو دے تجہے بتلا
کہا ہی یاسمن ہمارا نام | پر نہین جانتی تمہارا نام
بولا ڈر ڈر کی مہر پرور جب | کہتی ہین مجکو مہر پرور سب
ہنسکی بولی کہ یاسمن قربان | دیوتا کی قسم ہو میری جان
مہر پرور پہر اور گہبرایا | نام ناحق یہہ اپنا بتلایا
ڈر کی ماری ہتی اسکی جان ہوا | کرتی تہی اختلاط حد سی سوا

مفت کی پائی جو شراب اوسنی — دیکھی رکھی ہوئی کباب اوسنی

مہرپرور سی بولی ای صاحب — یون نہ بان اپنی کھولی ای صاحب

راگ اور رقص کیون ہوا موقوف — میری آنی سی ہو گیا موقوف

کچھہ یہہ مکتب نہین ہی میری جان — کبھی رنگ و رقص کا سامان

تمنی سمجھا ہی مجکو کیا کھیلا — مین تو یون آئی جیسی ایک ڈھیلا

مین تو آخوند کچھہ نہین صاحب — مجھسی ڈرنا نہ تم کہین صاحب

مہرپرور نی یہہ اشارا کیا — گاؤ نوشی کہ از برای خدا

ہو کسی طرح گانہ ہین نہ قصور — رات جلدی کہین یہہ ہو کافور

باری گانا ہوا شروع ادہر — می سی اسنی اودہر بہرا ساغر

مہرپرور سی بولی ای گلرو — میری ہر کی قسم اسی لی تو

ہان سوا اوسکو کیا یہہ دیتا جواب — جل کی دل ہو گیا مثال کباب

پہر ہٹانی سی جام مونہہ کو لگا — دیا سب پیکدان مین وہ گرا

جام مونہہ سی لگا کی مونہہ پہیرا — پیکدان مین گرا دیا سارا

اپنا قصہ یہہ سہن لگی کہنی — درد و غم یہہ لگی اودہر سہنی

کہا ہی باپ پہر اجادوگر — نام زنہ نوت رکہا ہی اسکا مگر

اسکو دیتی ہین سات شاہ خراج — دی دیا ہی اونہین کو تخت و تاج

جاگی تہی تخت پر مین آج کی شب — سنی آواز مینی تیری غضب

ہوا دل مین مزا محبت کا — تو نی بہی دم بہرا محبت کا

نشہ مین آئی پہر جو اوسکو ترنگ — اور رکہہ سوچہی اوسکی دلمین امنگ

بیٹہی بیٹہی اوٹہا کی دونو ہاتہہ — کہا جانی چلو گی میری ساتہہ

ماہ پروین کی غم مین تہا مردہ — ہو گیا مثل گل یہہ پژمردہ

طائر رنگ اوڑ گیا اک بار — جان بہر سفر ہوئی طیار

کہا ڈر کر کدہر ہی طبع شریف — نہین ہر روز لائی تشریف

گہر سی نکلا نہین کبہی نہ نہار — روز محفل رہی گی یہہ طیار

بزم مین ہو جی گا آکی شریک — اسی بہتر نہین جگہہ نزدیک

کہا ای جان جان بہت اچہا — پر کوئی وقت ایسا دو بہرا

بی تکلف ہو وصل مجکو نصیب ای مین قربان تو ہی میرا حبیب

پر میری جان گر یہی ہی کلام مجہہ سوا اور سی نہ رکہنا کام

دوسری کی نہ دیکہنا صورت اور نکرنا کسی سی اب الفت

کہا اسنی کہ اسکا ذکر ہی کیا نہ کرونگا یہہ کام مین حاشا

بولی کب وصل سی کروگی شاد کہا میری اگر سنو روداد

تمسی ظاہر تمام حال کرون ورنہ کیون آہین رنج وغم سی بہرون

کہا کہدی نہین ہی کچہہ کہٹکا تیری صورت پہ جان ودلسی فدا

مہر پرورنی پہر کہا دل سی پیچہا پکڑا ہی میرا ساحرنی

دی نجات اس سی مجکو یا اللہ مین مسلمان ہون یہہ ہی گمراہ

عاقبت دل مین یہہ بنائی بات سوچتی سوچتی نکالی گہات

کہا اسنی بڑا ہی یہہ قصّا تمسی کہتا ہون آج تہوڑا سا

ہوا تہا گہر مین اپنی جب پیدا میری ماباپ مجہہ تہی شیدا

جمع والدنی سب کئی رمّال کہا دیکہو پسر کا میری حال

یعنی دیکھو نصیب ہین کیسی
زائچہ کہینچ کر کہا سب نی

سعد طالع تو خوب ہی یہہ پسر
دیتی ہین ہم مگر یہہ شہ کو خبر

کہ نہ عورت سی ہو کبھی واقف
سب رہین اس سی آدمی واقف

اسکو صحبت کسی سی ہو گی اگر
اوسکی گرمی کریگی دل پہ اثر

جان بالکل بچی کی پہر نہ کبھی
یہہ جو تقریر والدہ نی سنی

سب مبدل ہوئی الم سی خوشی
کہ نہ شادی بہی کر سکی اسکی

بعد مدت کی مین ہوا جو جوان
دل مین آنی لگا کچہہ اور گمان

ہوا مان باپ پر جو روشن حال
دل مین کرنی لگی وہ رنج و ملال

عورتون سی کیا مجھی باہر
اسی باعث سی مین ہوا جان بر

ایکدن پہر پدر جو گہبرایا
دوسری بار قرعہ پہکوایا

بار دیگر بہی جو حال سنا
میری بہی گوش زد کیا سارا

سنکی مجکو بہی ہو گئی نفرت
خوف جان سی نہین رہی غیرت

مر گئی میری والدین مگر
ابتلک تو نہین ہون اس سی خبر

پھر کہا دل مین مہر پرور نی — ساز اس سی ضرور کچھہ کبھی

کہا تجھہ پر سی صدقی ہون ایجان — وصل کا تیری ہی بہت ارمان

سخت اس امر نی کیا ناچار — یہی منظور ہو تو ہون طیّار

کہا اوسنی یہہ مہر پرور سی — چارہ ہرگز نہین مقدر سیے

امر یہہ اوسکو بس گوارا ہو — جسنی عاشق کو اپنی مارا ہو

مجکو الفت ہی مین نہین جلّاد — کہ جو معشوق پر کرون بیداد

مین بہی دیکھونگی یہہ کتاب مین حال — کہ تجھی کس لئی مضر ہی وصال

کوئی تدبیر اب کرونگی مین — ہجر مین کب تلک مرونگی مین

ساقیا دی مجھی شرابِ کہن — ذہن ہو جس سی تیز چست بدن

مہر پرور یہہ دل مین کہتا تہا — بات کا سب بگڑ گیا نقشا

لشکرِ رنج ہی مجھی گھیرے — پائی ہین داغ ایسی بہتیری

دل تڑپتا ہی بیقراری ہی — رات دن غم سی اشکباری ہی

رازدان ہای کون ہی اسجا — جسپہ ظاہر ہو ماجرا دل کا

دل ہی دل مین پڑا ہی اب ناسور
آنکھہ سی ہی نہان وہ غیرتِ حور

کیسی برگشتہ ہو گئی تقدیر
کیا کرون ہائی وصل کی تدبیر

کوئی مونس نہین محب اصلا
کس سی احوال مین کہون دلکا

کس کو یہہ ماجرا سناؤن مین
اوس پری کو کہان سی لاؤن مین

کس لئی کی تہی ساری طیاری
صحبتِ عیش و رقص و میخواری

میری خم خانہ سی وہ رند ہی دور
ساقیا اسمین میرا کیا ہی قصور

شیشہ و جام بہی ہین سب تیار
پر نہو وہ تو پہر نہین درکار

رنج کہاتا ہون جوشِ الفت مین
کاٹتا ہون عجب مصیبت مین

تجکو مطلق خبر نہین ای یار
سارا سامان ہی یہان طیار

توسنِ خامہ اب نہین یارا
ماہ پروین کا حال لکھہ سارا

تخت پر بیٹھہ کر وہ رشکِ قمر
پہنچی مہ وش کو ساتہہ جب لیکر

دیکہا آکر یہان تو سامان اور
نظر آیا نیا نیا کچہہ طور

دیکھی بالائی مسند ایک بلا
اوسکی پہلو مین مہر کو پایا

بولی مہ وش سی دیکھو ای بہنا — اس جگہہ تو یہہ ماجرا ہی بنا

وہ بہی بولی کہ سچ تو کہتی ہو — کس لئی رنج دل پہ سہتی ہو

بیوفا ہوتی ہین یہہ سب انسان — بیوفائی کا کرتی ہین سامان

کہا تدبیر اسکے بتلاؤ — کہا اس حال مین نہ تم جاؤ

دیکہین اوپر سی سب تماشا ہم — پاس جاوینگی اب نہ جانا ہم

جب سنی گفتگو تمام و کمال — اور سب کا سنا مفصل حال

کہ بچاتا ہی اوس سی یہہ خود کو — بولی مہ وش سی پری وہ خوشخو

تو تو کہتی تہی بیوفا ہی یہہ — بہینا دل مین سمجہہ کہ کیا ہی یہہ

کہا مہ وش نی اسپہ مین صدقی — کیا یہہ معلوم تہا کہ ہین ایسی

مگر افسوس کیا ہوا یہ حال — کیسی کم بخت نی یہہ ڈالا جال

کاہیکو وصل ہونی دیگی یہہ — نہ کبہی پاس سونی دیگی یہہ

دیکہہ اسکی کرونگی مین تدبیر — تیری سر کی قسم نہین تاخیر

وزرہ جائی یہان سی یہہ بدبخت — تو اوتارین یہان پہ اپنا تخت

دیکھین کہتا ہی شاہ کیا ہم سی / کام رکھتی ہین اوسکی ہمدم سی

مہر پیکر کا تہا اودہر یہہ حال / مضطرب تہا ملال و غم سی کمال

مضطرب تہا کمال وہ مہرو / مونہہ پہ ہوتی تہی جب وان آنسو

جلد پہر اونکو پوچہتا تہا وہین / خوف تہا یہہ نہ دیکہہ پائی کہین

دیکہہ کر سوی چرخ ڈرتا تہا / لاکہون تدبیرین دل مین کرتا تہا

سانس ٹہنڈی کبہی وہ بہرتا تہا / بی اجل جان سی گذرتا تہا

کبہی آپہی بلائین لی لی کر / ہاتہہ اوٹہا کر دعائین دی دی کر

کہتا تہا صدقی ای میری اللہ / عشق نی کر دیا ہی حال تباہ

دیکہہ کر وہ دعائین دیتی تہی / تخت پرسی بلائین لیتی تہی

یک بیک اوٹہہ کی پاس جلدی / ہاتہہ اوسکا پکڑ کی کہنی لگی

ہی مین جاتی ہون تو نہ کہبرانا / کچہہ نہ دلپر ملال و غم لانا

کل اسی وقت شب کو آؤنگی / دنکو فرقت کی رنج کہاونگی

مین ہون بیجان جان ہی تجہہ مین / نہین طاقت جدائیکی مجہہ مین

بولا مونہہ پہیر کر خدا حافظ — کہا دل مین کہ ہو بلا حافظ

سنکی یہہ تخت پر ہوئی وہ سوار — ہوئی ظاہر یہان خوشی کی بہار

ماہ پروین جو دیکہتی تہی یہہ سیر — دلمین کہتی تہی یا یمن سی بیر

جبکہ وہ اوس طرف روانہ ہوئی — داخل باغ یہہ یگانہ ہوے

ماہ پروین نی شکل دکہلائی — مشتری برج مہر مین آئے

دیکہی صورت جو مہر پرور کی — زرد تہی رنگت اوس گل تر کی

ناز و انداز سی وہ غیرت حور — مہر پرور کی آکی بیٹہی حضور

رنج کی تیز گفتگو آئی — شکوہ آمیز گفتگو آئی

تم گل یاسمین کی بلبل ہو — غافل راہ عشق بالکل ہو

عشق مین اوسکی تم کرو نالی — تم تو ہو اوسکی بیاہنی والی

باغ عالم مین ہی مجھی افسوس — عشق پر میری پڑگئی کیون اوس

مثل شبنم کی ہم تو گریان ہین — گلکی مانند آپ خندان ہون

لالہ سان اوسکا داغ اوٹہایا ہے — آپ نی تازہ گل کہلایا ہی

شرم آئی نہ کچھ حجاب کیا — عشق کا نام کیون خراب کیا

اسی صورت پہ ہی یہہ صورتِ عشق — کچھ بہی آئی تمہین نہ غیرتِ عشق

پاسِ الفت تمہین مگر نہ رہا — دور ایسی ہوئی کہ ڈر نہ رہا

اوسنی اوسی جو یہہ کلام کیا — مہرپرور نی دل کو تہام لیا

رکہہ دیا اوسکی پاؤن پر سرکو — ترکیا اپنی دیدۂ تر کو

ایسا ناواقفِ محبت تہا — ایسی باتون سی غرقِ حیرت تہا

حال ابتر الم سی ہونی لگا — غم سی بی اختیار رونی لگا

عرض کی اتنا غصہ کیا ہی ضرور — بی خطا ہون نہین ہی میرا قصور

مین برا یا بہلا ہون تیرا ہون — نہین ممکن کہ غیر کو چاہون

مجسی ای بت میرا حشر اچہی — اور کو دل جو تجہہ سوا سمجہی

مست تیری شرابِ حسن کا ہون — ذرہ اس آفتابِ حسن کا ہون

تجہہ سوا کسکو ای قمر دیکہون — اور کو بہول کر اگر دیکہون

کور آنکہین ہون انہین نور رہنہو — حور بہی ہو تو یہہ قصور رہنہو

سخت لاچار سخت ہون مجبور　　ایک اس دل پہ ہی یہہ غم کا وفور

مار ڈالو تو غم سوا ہو جای　　نہین معلوم پہر کہ کیا ہو جای

یہہ بلا کسطرح سی گود پڑی　　خار ہی اسکی صحبت ایک گھڑی

یاسمن نام تو بتاتی ہے　　مجھسی الفت بہت جتاتی ہی

کچھہ بن آتی نہین کرون مین کیا　　جان جاتی نہین کرون مین کیا

وصل کی روز مجھسی ہی طالب　　مین ہون بیزار حاضر و غائب

تیری زلفون کی ہی قسم مجھکو　　اس بلا کا نہو جو غم مجھکو

یہہ تمنا ہی کوئی گہات ملی　　اس بلا سی مجھی نجات ملی

کل پہر آویگی جان لینی کو　　بد بلا ہی ملال دینی کو

ماہ پروین نی جب سنی تقریر　　بولی قربان تجھپہ مہر منیر

میری لائق تو تیری لائق مین　　میرا عاشق تو تیری عاشق مین

مہر کی لاکھون ہوتی ہین عاشق　　کون ہوتا ہی ماہ سی فائق

کب پری کی ہین جستجو کرتی　　ایسی گل کی سبھی ہین بو کرتی

خندی اپنی دونونکو روئی گے | مشکل آسان یہہ بہی ہوئی گی

کس لئی ہوتا ہی میری قربان | غم نکہا غنچہ نکہا تیری قربان

جلدی کہبرا کی کچہہ نہ کام کرو | مکر سی اوسکو تم تمام کرو

کل وہ جب جا چکی گی آئینگی ہم | شکل اپنی تمہین دکہائینگی ہم

لگی ہونی سحر کی طیاری | رات اسی باتونین کٹی ساری

ماہ پروین ادہر کو راہی تہی | جان نی رخصت اس سی چاہی تہی

باغِ عالم مین یاسمن تہی جو دور | اپنی جوبن پہ تہا اسی بہی غرور

زعم مین بہی یہ حسن مین ڈوبی | جانتی تہی کہ ہون گلِ خوبی

حسن پر مثلِ سرو اکڑتی تہی | آدمی کیا ہوا سی لڑتی تہی

مہر پرور کی عشق سی مردہ | خارِ الفت سی اوسکی پژمردہ

رکہتی تہی عشق کا دماغ بدل | لالہ کی طرح تہی وہ داغ بدل

مہر پرور کی عشق کا تہا درد | یاسمن کی طرح تہا چہرہ زرد

مہر پرور کی بس یہہ حالت تہی | نام سی یاسمین کی نفرت تہی

دیکھتا تھا نہ یارِ تمکین سے — عشق تھا اسکو ماہ پروین سے

یاسمن کو کنیز جانتا تھا — اوسکو اک بدتمیز جانتا تھا

اور کا باغبانِ گلشن تھا — مثلِ صیّاد اسکا دشمن تھا

سنبلین زلف کا تھا سودائی — یاسمن کی کب اسکو بو بہائی

قصد اسکی سوا نہ تھا کچھہ اور — اسکو کانٹون مین کہینچی کسی طور

باغِ عالم مین اسکو ذک دیجی — پنکھڑی پنکھڑی سے الگ کیجی

اسکو تھی ناپسند خو اسکی — اسکو تھی جان و روح بو اسکی

ہوش دنیا نہ تھا نہ غم دین کا — دھیان ہر وقت ماہ پروین کا

اتفاقِ زمانہ سنئی اور — طور یہ تھا یہان ہان یہ طور

اوسطرف تھی وہ بیقرار وہان — تھی کھلی چشم انتظار یہان

اوسکو چلنی کی اپنی حسرت تھی — اسطرف یہہ مخلِ صحبت تھی

فوجِ انجم کی لیکی ماہ چلا — بہاگ کر مہر اپنی راہ چلا

ہوگئی ذرّی اک قلم نابود — ماہ پروین کی تھی فلک پہ نمود

بند و بست اسکا ہوگیا سر دست — ماہ کی فتح مہر کی تھی شکست

کھچ گیا ہر طرف کو پردۂ شب — تارے روشن ہوئی فلک پر سب

بند و بست زمانہ ہر جا تھا — خانگی کارخانہ ہر جا تھا

مرد و نسی ہو گیا زن و گھ بیر — نکلی کرنی کو چاندنی کی وہ سیر

غل زنانی جو تھا سواری کا — رتبہ تھا مہ کو چوکی داری کا

تھا جو عاشق سی شوق آسایش — کی بہت اوسنے اپنی آرایش

رازسی عشق کی جو آگہ تھی — ماہ پروین کی وہ بھی ہمرہ تھی

مہ پیکر کی باغ پر آکر — ٹھہرین معمول سی بہ یکدیگر

ناگہان اسمین یہ بلا آئی — یاسمن بھی شتو ہی ہوا آئی

سب مہیا تھا عیش کا اسباب — جمع تھی صحبت شراب و کباب

جکی خاطر ہو عیش و عشرت سب — رہی محروم وہ تو ہای غضب

جس سی اس طبع کو کدورت ہو — اوس سی دو دو پہر کی صحبت ہو

سامنا غیر جنس کا ہووے — خفقان کیون نہ پھر بھلا ہووے

اپنی لیلی کا جو کہ مجنوں ہو
خنجر سی کیوں نہ دل جگر خوں ہو

تہا یہ فرہاد اپنی شیریں کا
شیفتہ دل سی ماہ پروین کا

یاسمن سی بہی زرد ہوتا تہا
اوسکی پہلو سی درد ہوتا تہا

تفرقہ یہہ فلک نی ڈالا تہا
شعبدہ تازہ اک نکالا تہا

کس بلا سی اسی تہا اولجہایا
ذرہ سی مہر کو تہا لڑوایا

اوسکا ملنا تو اسکو قہر ہوا
شہد لب اسکو غم سی زہر ہوا

جب سی چہوٹا تہا یار جانی سی
تنگ تہا اپنی زندگانی سی

اوسکی صحبت سی دل کو نفرت تہی
ماہ پروین کی قہر فرقت تہی

بس کہ پیش نظر وہ صورت تہی
مثل آہو کمال وحشت تہی

دیکہتا تہا نہ بہی کبہی سوے چشم
شیر تہی اسکو اوسکی آہو چشم

ہوش تہا کچہہ نہ طیش سی دلکو
رنج ہوتا تہا عیش سی دلکو

مصلحت سی خموش رہتا تہا
رنج دلپر تمام سہتا تہا

جو کہ تہا ناگوار کرتا تہا
جبر سب اختیار کرتا تہا

چار ناچار دل کو سمجھا کے
دل ہی دل میں غم و الم کہا کے

منتظر رہتا تہا وہ آنے کا
غم نہ تہا اوسکو جیکی جانیکا

محفلِ عیش سب وہ تہی طیّار
اوسکا مشتاق بیٹہا تہا لاچار

خارِ غم دل پہ اک کہٹکتا تھا
لب پہ دم آنکر اٹکتا تھا

بیکلی تہی زبس کمال اوسی
کیا کہون جیسا تہا ملال اوسی

واشدِ دل نہ تہی چمن کی وہ سیر
جانتا تہا ہر ایک گل کو غیر

ہر روش اوسکو بیقراری تہی
مثلِ بلبل فغان و زاری تہی

غم سی پژمردہ ایسا تہا وہ جوان
حُسن کی بس بہار پہ تہی خزان

چہوٹنا کب خیال خام مین تہا
ایسی صیّاد کی وہ دام مین تہا

بیٹہا تہا وہ جو بد دماغ اوسجا
یاسمین آئی باغ باغ اوسجا

کہل کہلا کر ہنسی وہ صورتِ گُل
ہوا اسکی چراغِ زیست کا گُل

زرہ تہا چہرہ شکلِ مہرِ کمال
مثلِ سنبل تہی سب پریشان بال

بیٹھی اسطرح پاس وہ عیّار
پہلوی گُل مین جیسی بلبلِ زار

مائلِ اختلاط ہوتی تہی — تلخ بزمِ نشاط ہوتی تہی

مُند ہی یہہ وہ تیز کرتی تہی — طبع نازک گریز کرتی تہی

اوس سی ہر بات مین بچاتا تہا — آنکہین نیچی نہین جی چرُاتا تہا

مثلِ صیّاد گہات کرتا تہا — لاکہہ حیلون سی بات کرتا تہا

دورِ جامِ شراب جب آیا — ہوگیا اور بزم کا نقشا

اوڑ گئی ہوش نشۂ می سی — ہوئی غافل جہان کی شی سی

در و دیوار ہو گئی مدہوش — شرم پنہان لحاظ تہا روپوش

یاسمن کو نکچہہ بہی ہوش رہا — ٹوٹا بندِ نقاب شرم و حیا

ہوئی گستاخی سی مقابل ہاتہہ — بی تکلف گئی حمائل ہاتہہ

مہرپرور کہا کیا کتنا — یہہ بُرا ہی بُرا نہین اچہا

اس سی لازم ہی تم پشیمان ہو — ہو کی معشوق جی کی خواہان ہو

کہہ چکا ہون یہہ مین براہِ نجوم — گرد کرون وصل ہون ابہی معدوم

اس لئی تمنی ہون کنارہ کش — ورنہ میرا بہی دل ہی تم پر غش

اسقدر تمکو بے حجابی ہے | اسمین حد سی فزون خرابی ہی
مین یہہ کہتا ہون اسلیئی تمکو | اتنی جلدی ہی کس لیئی تم کو
اسکی خواہش سی ہو نہ بہرہ ہم تم | بہاگی جاتی ہین کیا کہین ہم تم
وصل کا غم تمہارا سہتا ہون | جو کہا تہا وہ اب بہی کہتا ہون
فائدہ تم کو ہی ضرر مجکو | مار ڈالو گی تم مگر مجکو
مجکو اہلِ نجوم نی ہی کہا | وصل ہی زہر تجکو عورت کا
یہ سبب ہی فقط جدائی کا | دہیان لاؤ نہ کچہہ برائیکا
چند سال اور اب گذر جائین | نحس دن جائین نیک دن آئین
وصل کی پہر مدام باتین ہین | پہر یہی دن یہی تو راتین ہین
وصل سی ہجر مین مزا ہی زیاد | پہر کو آتی ہی جو اسی یاد
ٹلانا نہین یہہ بہتر ہی | جلدی کا سارا کام ابتر ہی
عقل سی یہہ تو ہی نہائت دور | ساری عالم مین ہی مثل مشہور
دیر کا کام تو ہی رحمان کا | جلد کا کام سب ہی شیطان کا

بیکلی سے نہو جئی بیکل ہمین توڑینگی باغ حسن کا پہل

یاسمن کو ذرا جو ہوش آیا اور یہہ مدعا بگوش سنا

گری غیرت سی پا بگل ہو کر ہوی خاموش کچہہ خجل ہو کر

آتش شوق نی لگائی آگ وصل و فرقت مین ہی ازل سی لاگ

شکل شعلہ نہ ایک جا ٹہری سر کی آگ آ کی زیر پا ٹہری

رہ گئی اپنا دل مسوس کی وہ بولی پہر اسکو کوس کوس کی وہ

جیسا کہویا ہی تو نی میرا مزا تو بہی اپنی کئی کی پائی سزا

وصل مین تجکو سرگرانی ہی شعلہ ور آتش نہانی ہے

جہوٹ باتین یہہ سب بناتی ہو پہپہلیان اب مجہی کہلاتی ہو

ایسی گہبرائی وصل ہونی مین ہو چہپی پہرتی ہو کونی کونی مین

[illegible]

کیا ضرر مرد کو وصال مین ہے بات بیجا یہہ بس خیال مین ہی

جان تم پر نثار کرتی ہون تم کو مین دل سی پیار کرتی ہون

مین برائی تمہاری چاہونگی | تم سوا کس سی پھر نباہونگی
یہہ خیال اپنی دل سی دور کرو | وصل بندا ہی تم ضرور کرو
دل مین اپنی نہ کچھہ کرو وسواس | مارتا ہی مجھی تمہارا ہراس
خیر مرضی جو یہہ تمہاری ہے | جان مجکو تمہاری پیاری ہی
نہ سہی وصل مہربان نہ سہی | خیر مایوس مین رہی تو رہی
تم سلامت رہو مین شاد رہون | تمسی جو ہیا ہی اتحاد رہون
تم جیو مین جیون نہین یہہ خیال | زندگی ہی تو ہو رہیگا وصال
نہین ہی وصل کی اگر صورت | صبر اور شکر ہی بہر صورت
غرض ان باتو نمین وہ رات کٹی | اور باتین رہین وہ بات کٹی
اسمین تہوڑی سی شب رہی باقی | ہوئی بیہوش مطرب و ساقی

## آمدن مہ جبین پری زاد انشب تنہا پیش بدر منیر باہم شکستہ [illegible]

ساقیا دی شراب آتش رنگ | کہ دکھاؤن سخن کا اب نیرنگ
وہ سناؤن تجھی نئی مضمون | زرد ہو جس سی عارض گلگون

سنّی والا ہی سُنکی دنگ رہی — انوری کی نہ موہنہ پہ رنگ رہی

رتبہ میرا جہان سی اعلی ہی — یہ سخن اُردوی معلّی سے ہے

لن ترانی سی مجکو نفرت ہی — وادیٔ ایمنِ محبت ہی

مین دکہاؤن جو معجزِ تقریر — جان پڑجای بول اوٹہی تصویر

مین دکہاؤن جو طبع کی گرمی — نرہی ہٹ دہرم کی ہٹ دہرمی

نہ رہی سنکی محفلونکو ہوش — شمعِ طورِ کلیم ہو خاموش

ہند مین ہون جو زمزمہ پرداز — صدقی ہو روحِ بلبلِ شیراز

نہین آتی مجہی سخن سازی — اب دکہاتا ہون اپنی جانبازی

اس لئی اب مجہی بہت کد ہی — ماہ پروین کی آمد آمد ہے

جوش ہی نشۂ محبت کا — مین سمان اب دکہاؤن صحبت کا

جب خزان ہوچکی وہ گل کی بہار — چاندنی نی دکہایا لطف اکبار

یاسمن اپنی گہر ہوئی داخل — ماہ پروین ہتی رونقِ محفل

اوترہی جب آسمانسی وہ نو تخت — مہر پرور کی جاگی خواب سی بخت

ماہ پروین کا حسن جب چمکا — سارا جلوہ اسی کی تہا دم کا

باغ مین حسن ماہ وش یون تہا — چاند نی نی ہو جیسی کہیت کیا

حسن سی ممتنع بہی ممکن تہا — فی الحقیقت کہ راتکا دن تہا

تین حسن ایکجا یہہ باہم تہی — مہر و مہتاب و شمع ہمدم تہی

روشنی ماہ کی تہی اوسی ماند — چودہوین رات کی تہی تینو چاند

چاند نی دیکہنا جو تہا منظور — ماہ پروین بنی تہی غیرت حور

سب سراپا سفید تہی پوشاک — رخ مہتاب پہ لگی تہی خاک

تہی ستارونکی پاؤنین پاپوش — دیکہکر جسکو جان ہو بیہوش

حسن پر اپنی یہہ اکڑتی تہی — چاند نی اوسکی پاؤن پڑتی تہی

یون ہی مہوش نی بہی کیا تہا بناؤ — دل مین تہی چاندنیکی از بس چاؤ

مہر پرور غریب بیچارا — اونکی شوخی نی تہا اسی مارا

ناز غمزیکا وار ہوتا تہا — مہر پرور نثار ہوتا تہا

پستا تہا اونکی آن بان پہ یہہ — اپنی کہیلی ہوا تہا جان پہ یہہ

تیغِ ابرو سے دل تو بسمل تھا — تیرِ مژگان کا اونکی گھایل تھا

یہہ بھی تھا خوبرو حسین کمال — اوسکی تیرو نسے وہ بھی تھے غربال

حسن نے اسکی بھی تھا کام کیا — کام اونکا بھی تھا تمام کیا

اوسکی صورت کو یہہ بھی تکتی تھین — دنگ تھین رنج سے سسکتی تھین

رات وہ تھوڑی صبح کا سامان — تھا زیادہ وصال کا ارمان

اسکی وہ بس مین اوسکی یہہ بس مین — دونو کے دل ملے تھے آپس مین

رکھتی تھین شوقِ وصل یہ آنکھین — دونو کی ہو رہین تھین چار آنکھین

ہو رہی تھی کنائے ہر سو سے — دونو باہر تھے اپنے قابو سے

چھیڑ چھاڑ اونکی ہوتی تھی باہم — طعن و تشنیع کی سخن ہر دم

لگی ہونے جو گفتگو بر رو — طعن مین یاسمن کی آتی تھی بو

ماہ پروین یہہ کہتی تھی ہنسکر — ایسی کی دام مین بھلا پہنسکر

ہمکو کاہیکو شاد کیجے گا — بھول کر بھی نہ یاد کیجے گا

اوسکی تم باغ کی تو گل چین ہو — ہم سے کسطرح تم کو تسکین ہو

گل بی خار وہ ملا ہی تمہین
خار ہین ہم سی کام کیا ہی تمہین

میری آتی ہی چھوٹی وہ ہمدم
مجھہ سا ہوگا نہ کوئی ہمسر قدم

ایسی گل رو کی عندلیب ہو تم
سچ تو یہہ ہی کہ خوش نصیب ہو تم

وہ نہین تم کو ملنی کی زنہار
مجھسی تم کو تو مل رہین گی ہزار

عشق کرکی مین خوش کمال ہوئے
ایسی الفت سی بس نہال ہوئے

سچ تو ہی تم نہ کیون کٹو مجھسی
یہہ نہو ویگا بس ہٹو مجھسے

ناز بیجا کسی ہو دکھلاتے
مجکو یہہ چوچلی نہین بہاتی

تم کو لذت ہو وہ مزا پاوی
اوسکا چھوٹا میری بلا کہاوی

نمکین حسن پر تو مرتی ہو
پھیکی باتین یہہ مجھسی کرتی ہو

لب شیرین کی بوسی لیتی ہو
تلخئ ہجر ہم کو دیتی ہو

وہ لذیذ آپ کو مٹھائی ہی
پستۂ لوز اوسکی بہائی ہی

شربت وصل آپ پیوین گی
زندگی ہی تو ہم بہی جیوین گے

ہم ہی الفت مین تمکو بٹا ہی
اپنا بہی تمسی دل یہہ کہتا ہی

دی

اوس سی بہر دم خوشی تمہاری ہے | خون دلکی یہان نہاری ہی

وہان تو شغلِ شراب ہوتا ہی | دل ہمارا کباب ہوتا ہے

راہِ الفت نئی نکالی ہی | عشق مین خوب پوری ڈالی ہی

خوب الفت کی غم سہو گی تم | ربوڑیکی پہیر مین رہو گی تم

گر یہہ ہی عشق دہوکی کی ٹٹی | خوب دیگی تمہین گہسن پٹے

اوسکی صورت پہ آپ پستی ہین | ہم یہان اپنی پاؤن گہستی ہین

رنگ کیا کیا ابہی دکہائی گی | نقلِ مجلس تمہین بنائی گی

خرمۂ لب کا تم تو چکہو مزا | مثلِ بادام توڑی دل اپنا

جنسِ حسن اوسکی تمکو تو بہائی | مول ہم لیوین رنجِ بالائی

اوس سی تم عشق پاک صاف رکہو | صاحب اس بندی کو معاف رکہو

میرا دشمن جو آپ نی پالا | کچہہ نہ کچہہ تو ہی دال مین کالا

اوس سی تو آپکی ہو دلکو فرح | مین جلون نانِ سوختہ کی طرح

مین ہون پختہ نہ مجہسی گہاتین کرو | کسی کچونسی ایسی باتین کرو

عمر بہر تم جو اس سی تارک ہو / حلوا کہاؤ دیسے ابھی بیٹھو

خوش رہو اس سی دل گو شاد کرو / غم نہین ہی نہ مجہکو یاد کرو

ایسی باتو نکا ٹہل نہ بیڑا ہی / جیسا مونہہ ویسا ہی تہپیڑا ہی

اوسکی مائل تمہاری مائل وہ / میری دشمن ہی میری قاتل وہ

یہی حق مین تمہاری ہی بہتر / یون رہو اوس سی جیسی شیر و شکر

اسمین تم کرتی سات پانچ ہو کیا / سچ جو ہی بات اسکو آنچ ہی کیا

عشق مین اوسکی آپ اوبلتی ہین / آتش غم سی ہمتو جلتی ہین

مہرپرور نی جب سنی یہہ سخن / ہوا دل کو کمال رنج و محن

کہا سچ ہی قلق یہہ لیگا کون / تم نہ دو گی جو طعنی دیگا کون

طعن و تشنیع سی سُناتی ہو / کیون جلونکو بہلا جلاتی ہو

مجکو اس باغ حسن سی پہل ہی / میوۂ حسن اوسکا حنظل ہی

اوسکی الفت مین مین نہین بہولا / رخ گلرنگ یہہ نہین پہولا

نہین بہونرا ہون یاسمن کا مین / باغبان ہون تیری چمن کا مین

گوئی تدبیر ہی نہ چارا ہی — زندگانی سی اب کنارا ہی

آبرو ہی میری خدا کی ہاتھہ — کس بلا سی ہوا ہی میرا ساتھہ

ماری مرتی نہ کاٹی کٹتی ہے — رنج بڑہتا ہی عمر گہٹتی ہے

تمہین تدبیر کوئی بتلاؤ — جو نہ آتا ہو مجکو سکہلاؤ

بات کوئی نہین بتاتی ہو — اولٹی تم سیدہیان سناتی ہو

کس کو بتلاؤ تم سوا دیکہون — تم نہو پاس پہر تو کیا دیکہون

بہتر از حور ماہ پروین ہے — اسی دم سی مجہی تو تسکین ہے

ایسا حسن و جمال ہی تیرا — خواب مین بہی خیال ہی تیرا

قید زلف اسیر دام ہوئین — تیرا بندہ تیرا غلام ہوئین

صاف دل سی نہ تو مکدر ہو — وہ سزا دی جو حق مین بہتر ہو

طعن و تشنیع تمنی کی یہہ کیا — دل مجروح پہ نمک چہڑکا

گر پڑا پاؤن پہ یہہ وہ کہہ کر — رہ گئی اشک آنکہونسی بہہ کر

ماہ پروین نی دیکہہ کر یہہ طور — سر قدم سی اوٹہا لیا فی الفور

لیں بلائیں ہزار بار اوسکی — لوٹی وہ حسن کی بہار اوسکی

کہا صدقی عجب فشار مین ہون — ہر طرح تیری اختیار مین ہون

تیری عاشق ہون تیری شیدا ہون — تیری دیوانی ہون مین سمجہا ہون

تو اگر ایک سی ہزار کری — دل میرا تو بہی تجھکو پیار کری

تیری باعث سی سکو چاہون مین — جو کہون منہہ سی وہ نباہون مین

یہہ فقط چہیڑنی کی واسطی تہا — بغض اسکا نہین ہی مجھے اصلا

تیری مین مائل محبت ہون — تیری مین خیر خواہ دولت ہون

رنج تو دی تو مجکو راحت ہی — تجکو چہیڑون یہہ میری شامت ہی

رنج دیوی فلک تو دوری کیا — بی خطا ہی تیرا قصور ہی کیا

رنج تقدیر مین جو لکہا ہی — نہین تدبیر سی وہ مٹتا ہی

یاسمن بہی جو ہو تو کیا غم ہو — تو سلامت رہی تیرا دم ہو

رہین یون ہین نہین یہ ممکن دن — یہہ بہی کٹ جائینگی کسی دن ان

نہین یہہ آپسمین باتین یکدیگر — یک بیک ہو گئی نمود سحر

دو نو چلنی پہ ہوگئین طیار ‌‌ تخت پر پھر ہوین وہ اپنی سوار

اپنی وہ شہر کو چلین ناگاہ ‌‌ مہر پرور کی جان تھی ہمراہ

دل لگا گھلنی کاہشِ غم سی ‌‌ دل جلا سوزِ آتشِ غم سی

کیتکی کی شراب دی ساقی ‌‌ نشا مین مجھسی کام لی ساقی

قلقلِ می ہوا و خندۂ جام ‌‌ نشا مین خوب مجھہ سی ہووی کام

می گلرنگ سی چھکا دی مجھی ‌‌ کچھہ تو کیفیت اب دکھا دی مجھی

می کی دینی مین کچھہ نکر تو درنگ ‌‌ شعبدی پہ ہی چرخ مینا رنگ

آج بھی دور پھر شراب کا ہو ‌‌ کس کو معلوم ہی کہ کل کیا ہو

کم نہ تھی صبح غم قیامت سی ‌‌ گھر وہ پہنچی عجب حالت سی

مہر پرور کا رنگ ادہر فق تھا ‌‌ رنج سی سینہ اوسطرف شق تھا

جان بلب یہہ فراقِ دلبر سی ‌‌ رنج اوسی عشقِ مہر پرور سی

اسکو یاد اوسکی اوسکو یاد اسکی — یاسمن باعثِ عناد اسکی

آنکہون مین شب کا وہ سمان چہایا — عشق کا کچہہ نہ تہا مزا پایا

صحبتِ شب جو یاد آتی تہی — غم ہی غم سی تو جان جاتی تہی

کہتی ہتی زندہ بدتر از مردہ — جان سی بیزار دل سی افسردہ

آرزو ہی کہ ہوئی شام کہین — دن قیامت کا ہو تمام کہین

صورتِ یار تا نظر آوی — بیکلی سی یہہ جان کل جاوی

آمدِ یاسمن کا دہڑکا تہا — آتشِ غم کا شعلہ بہڑکا تہا

رات جو جو زیادہ ہوتی تہی — موتِ پروین کی یاد ہوتی تہی

سینہ تہا داغدار مثلِ انار — پہلجہڑی ہتی ہر آہِ آتش بار

ماہ پروین کو تہی یہہ بیتابی — آہِ سوزان بنی ہتی مہتابی

گہڑی کیا کرنی عشق تہا کہوٹا — صبر کی تہا متاع مین ٹوٹا

کہان طاقت ہتی ماہ پروین — صورتِ چرخ تہا وہ چکر مین

ماہ پروین کا نام ہر دم تہا — گر زبان ہو قلم تو کیا غم تہا

ثابتِ عشق تھا نہ وہ بھگا — عشق نے کیے لوکا کو لگا چہکا

کہتا تھا میری دل کو لوٹا ہی — یہہ کہان سی پٹاخا چھوٹا ہی

صدقِ جان اوسپہ مہرپرور کے — یاسمن کی ہی بو پچہو نذر کی

اوسکی آنکی بوجو آئی سے — جان تن مین نہین ہوائی ہی

سخت ہی رنج تفرقہ پرواز — دل جلاتا ہی چرخِ آتش باز

دل جلاتا یہہ مہرپرور کا — پاؤن تک پہونچا تھا وہان سرکا

رات جب آئی اک پہر کی قریب — آگ پہر پہنچی اسکی سر کی قریب

اوسکی سر پر بس اک بلا ٹوٹی — وہ ستاری کی طرح آ ٹوٹی

صاف دل اوس سی تھا وہ مہرنشا — یاسمن سی غبار دل تھا کمال

ماہ پروین کی عشق مین مبہوت — اسکا اک نکتہ اوسکو تھا باروت

تھی جو آراستہ وہ محفلِ عیش — مہرپرور سی تھی یہہ مائلِ عیش

اسکا پہلو جو خار تھا اوسکو — بیٹھنا پاس بار تھا اوسکو

مسکراتی جو سنا تھہ پہرتی تھی — خرمنِ دل پہ بجلی گرتی تھی

ابر کی طرح دل ہین روتا تہا | ظاہرا اوس سی خلطہ ہوتا تہا

گرمی کی باتین اوسکو بہاتین نہین | رعد نالی تہی ٹہنڈی سانسین تہین

کہلتی کسطرح اسکی دل کی کواڑ | غم کا ٹوٹا ہوا تہا اسپہ پہاڑ

لاکہہ وہ چہیڑ چہاڑ کرتی تہی | طبع اسکی بگاڑ کرتی تہی

رکہتی تہی سر وہ اسکی زانو پر | تکیہ تہا اسکو اپنی مہرو پر

راحت اوس سی بہلا اوسی کب تہی | وہ تو پہلو مین نیشِ عقرب تہی

کہتا تہا غم کمال ہی مجکو | موت اوسکا وصال ہی مجکو

شوق ظاہر وہ کرتی تہی بار | کان ڈالی یہہ سنتی تہی لاچار

باتین وہ کرتی تہی ہنسانی کو | مستعد تہا یہہ داغ کہانی کو

موہنہ ملانی سی یہہ خجل ہوتا | چٹکی لیتی تو دردِ دل ہوتا

ڈالتی تہی گلی مین وہ باہین | کہینچتا تہا یہہ سیکڑون آہین

وہ گلوری اگر کہلاتی تہی | خون ہوتا تہا جان جاتی تہی

وہ سنگہاتی جو اپنی زلف کی بو | سونگہہ جاتا تہا سانپ بس اسکو

وہ دکھاتی تھی اپنی غمزہ و ناز ۔۔۔ سیج کرتی تھی جسم سی پرواز

قصد کرتی تھی وہ لپٹنی کا ۔۔۔ شوق تھا اسکو پیچھی ہٹنی کا

وہ بلا خیز تھی یہہ رنج انگیز ۔۔۔ تھی ادہر سی طلب ادہر سی گریز

رنج ہوتا تھا بسکہ باتون سی ۔۔۔ یہہ ہٹاتا تھا اوسکو لاتون سی

کہتی تھی اسکو کونسا ہی مرد ۔۔۔ کہین عورتسی بھاگتا ہی مرد

اسکا یہہ سن ہی یہہ جوانی ہے ۔۔۔ اسپہ پھیکا ہی کیسا پانی ہے

ہرطرح چھیڑتی ہو نمین اسکو ۔۔۔ ہای کیا اسکی ہوگیا حس کو

میری کسطرح ہو اسی خواہش ۔۔۔ ایسا کیون ہوگیا یہہ بی خواہش

سخت حیرت کا کارخانہ ہی ۔۔۔ مرد تو ہی مگر زنانہ ہے

کہان اپنا نصیبا پھوٹا ہے ۔۔۔ سچا موتی نہین یہہ جھوٹا ہی

طبع کو یاس دل نی جب گھیرا ۔۔۔ مہر پرورسی اوسنی موہنہ پھیرا

انجمن سی وہ آئی خلوت مین ۔۔۔ بیٹھی تنہا پھر اوسکی صحبت مین

پوچھنی پھر لگی وہ ہوکی اوداس ۔۔۔ سچ بتا مجکو ہی ادہر سی پاس

تیرِ مژگان کا کسکی گھائل ہی | کس پہ مائل بتا تیرا دل ہی

کس کا بیمارِ چشم ہی تو بتا | مین کرون تا کہ تیری فکر شفا

مئی الفت سی کس کی ہی سرشار | نقدِ جان کس پہ تیری ہی نثار

کسکا بازارِ حسن دیکھا ہی | سچ بتا مشتری تو کسکا ہی

میری الفت ہی ناگوار تجھی | کسکی اوپر ہی اتنا پیار تجھی

مین تو راغب ہون تجکو نفرت ہی | مجکو الفت تجھی عداوت ہی

مجھسی کر تو بیانِ حالتِ دل | تا سنون تیری کچھ مصیبتِ دل

جسکا عاشق ہو اوسکو بلوا دون | چاند سی شکل اوسکی دکھلا دون

کہدی رکھتا ہی گر مرض کوئی | نہ چھپا تو جو ہو غرض کوئی

کر نہ پرہیز اس مقام مین تو | دیر کر بس نہ ایسی کام مین تو

سحر تجھ پر ہو گر کسی نی کیا | تو کرون ردِ سحر کی مین دوا

ہر طرح تیرا مین علاج کرون | کل جو کچھ کرنی تھی وہ آج کرون

مجھسی پوشیدہ کر نہ راز اپنا | دور رکھ سارا امتیاز اپنا

تیری عاشق ہون تیری مفتون ہون — تو ہی لیلی تو مین ہی مجنون ہون

تو جو یوسف عزیز دلہا ہی — بندی دل سی تیری زلیخا ہی

فائدہ کیا جو رنج پنہان ہی — پردی پردی مین تیرا نقصان ہے

مجسی تجکو اگر کنارا ہے — یا تجھی کوئی اور پیارا ہی

دشمن ای جانِ جان نہ بن میرا — یاد رکہہ یاد رکہہ سخن میرا

ایکدم مین ہلاک کر دون گی — اوسکو بہی پر خاک کر دون گی

نامراد اب ہو نہین پائی مراد — تیری ممکن نہین بر آئی مراد

دور رکہو یہہ دل سی اپنی خیال — پہر نہ تم ہو نہ وہ پری تمثال

اسی مین خیر بس تمہاری ہی — نہ چہپاؤ جو جان پیاری ہے

جو کچہ سچ ہو وہ بیان کر دو — ہو بہو حال سب عیان کر دو

مہر پرور نی جب سنی یہہ بیان — بولا ڈر ڈر کی خیر ہی ای جان

جو مزا مجکو تیری چاہ مین ہی — کس سی یہہ لطف سیم و راہ مین ہے

تیری نینونکا مجکو سودا ہے — پہولہل تیری حسنِ عشق کا ہے

عارضہ مجھکو کوئی اور نہین | ہان وہی عارضہ ہی جان یقین

عرض آگی ہی کی تہی خدمت مین | نہین کچھہ فرق اگلی حالت مین

گفتگو سنکی یاسمن نی تمام | ہنسکی بولی کہ اسمین کیا ہی کلام

ہم زلیخا کی طرح ہووین پیر | آپ ہووین جوان نہ ہی تقدیر

نئی سر سی جو پھر جوانی ہو | تمسی تو لطف زندگانی ہو

کہکی وہ تو وہان سوار ہوئی | اسطرف صحبت آشکار ہوئی

آیا پھر دور ماہ پروین کا | وصل تہا اوس سی حور تزئین کا

زیب محفل ہوئی جو وہ محبوب | ہوئی یکجا یہہ طالب و مطلوب

یاسمن کا وہ حال تہا جتنا | مہر پرور نی کہہ دیا سارا

ہنس پڑی کہلکہلا کی مہ وش بہی | ماہ پروین کو آگیا غش ہی

مہر پرور جو مسکرانے لگا | غنچہ گلشن مین جی چہپانی لگا

ٹہری آپسمین مشورہی باہم | کیجئی اس بلا سے کے آمد کم

آشتی آشتی مین کام کرین | جنگ کا اسکی اہتمام کرین

کسی صورت سی پاس سی دور　　اس بلا کا نہین ہی رہنا ضرور

ماہ وش تھی غرض بڑی چنچل　　آخر اوسنی یہہ فکر کی اول

مین ہی اس درد کو مٹاتی ہون　　سیر اسکی تمہین دکھاتی ہون

کی مٹانی کی اوسکی طیاری　　سوچی دل مین عمر کی عیاری

کیا کہون مکر اوسکی کیا کیا کیے　　یہہ کمندِ بلا مہیا کیے

دارو بیہوشی کی بنائی پہر　　یہہ طبیعت مین بات آئی پہر

کرکی زہرا سی حال سب اظہار　　اوس سی لڑوائین اسکو آخر کار

یہہ بلا جب نہو کسی عنوان　　تب تو ہو ماہ مشتری کا قران

سعد طالع ہی بخت یاور ہی　　ماہ پروین ہی مہر پرور ہی

اخترِ بخت ہی جو سعدِ سعید　　شب شبِ عید ہی تو دن ہی عید

اسی تدبیر مین کٹی وہ رات　　دو نو گہر کو چلی بنا کر بات

پہنچین جب اپنی گہر وہ نیک شیم　　ماہ پروین و ماہ وش باہم

## ماہ پروین و مہوش از فریب شکایت یاسمین ساحرہ نمودن

## مادرش و آزرده شدن مادرش و رقعه نوشتن بساحره

وی مجھی ساقیا می گلرنگ
نشا مین ہو ہی تا لڑای کا ڈہنگ

تاک انگور سی شراب کہی
نقشۂ جنگ بی حساب کہی

گئی مہوش یہان سی عیّاره
جہوٹ کا اوسنی باندہا پشتاره

کشتئ مکر کی عجیب روان
وه اوٹہا یا شریر نی طوفان

بحرِ خون تا روان ہو چار طرف
شور و غل تا عیان ہو چار طرف

کشتئ عمر بہی ہو طوفانی
یکہی ہر ایک کا لہو پانی

اس کناری سی اوس کناری تک
غرق ہونی مین ہو کسی کی نہ شک

عقل مین اوسکی جو کہ آیا تہا
ماه پیکر وین کو وه سکہایا تھا

یعنی انداز بدلو اب اپنا
یہہ بگاڑو بناؤ سب اپنا

آنکہون مین اشک اپنی بہر لائے
چلو اسطرح آگی زہرا کی

تمکو روتا ہوا جو پائی گی
حال پوچہی گی داغ کہائی گی

اسطرح آنسو آنکہون سی آوین
لینی کی دینی تا کہ پڑ جاوین

کر کی تدبیر دل مین پر سواس — ماہ پروین گئی جو ماں کی پاس

اوسکو غمدیدہ دیکھہ کر زہرا — پیٹی ہاتونسی خوب سر زہرا

بولی واری تیری تری قربان — صدقی ان آنسوؤنپہ میری جان

وجہہ کیا ہی یہہ آج رونی کی — بات کیا ہی یہہ جان کہونیکی

کسنی تیرا یہہ دل دکہایا ہی — کسنی واری تجھی رولایا ہی

کیون ہی اشک دیدۂ تر سی — وار ڈالون اوسی مین تجھہ پر سی

کسنی ایذا دی میری دلبر کو — چھیڑا کیون میری ماہ پیکر کو

اسکو رونی سی لگ گئی ہچکی — کسی صورت نہ تہمتی تہی ہچکی

پوچہتی تہی وہ اسکو سو سو بار — اسکی کہلتی نہ تہی زبان زنہار

سر سی پاتک بلائین لیتی تہی — لاکہہ تسکین اوسکو دیتی تہی

یہہ زیادہ جو مچلی جاتی تہی — جان زہرا کی لب پر آتی تہی

کوئی پانی اوسی پلاتا تہا — اسی ہرگز نہ ٹہرا جاتا تہا

جان چہوٹی بڑونکی بیکل تہی — ساری گہرمین عجب ہلچل تہی

اس سے سب پوچھتی تھی آ آ کر — لوگ کرتی تھی پیار جا جا کر
جوشش گریہ سے یہ ہکلاکی — کرتی تھی آدھی بات شرماکی
کوئی ہرگز نہ کچھ سمجھتا تھا — سب کا جی تلملی دم الجھتا تھا
حد سے افزون جو ہو گئی مضطر — گر پڑی پائے ماہ پروین پر
بولی صدقے گئی بیان تو کرو — حال دلکا ذرا عیان تو کرو
ہٹ گیا کچھ جو اوسکی رونی کا جوش — صورت بت وہ ہو گئی خاموش
جب کہ زہرہ کمال گھبرائی — ماہوش نی یہ بات فرمائی
تو ہی اے لڑکی کچھ ذرا کہہ ڈال — کچھ تو معلوم ہو کہ کیا ہی حال
ماہوش نی کہا کہ خیر ہی خیر — کل گئی تھی جو ہم برائی سیر
یاسمن ہی جو ایک جادوگر — وہ بھی آئی تھی بہر سیر ادہر
باپ کا اوسکی نام زیبق ہی — سخت نادان سخت احمق ہی
اوسکو دعوائے سحر ہی ایسا — سامری اپنی فن مین تھا جیسا
نہین اوسکو کسی کا پاس ادب — کبر و عجب اوسکو ہی نہایت اب

گاؤ سالہ پرست ہی وہ پیر
بز اخفش ہی اتہی مین شریر

اوسکی بیٹی ہی ہمسی کی ہی چہیڑ
شیر و نکی موہنہ پہ چہیڑتی ہی وہ

تخت پر وہ اودہرسی آتی تہی
ماہ پروین اودہرسی جاتی تہی

اوسنی قصداً اسی تو چہیڑا ہے
بس اوسی چہیڑ کا بکھیڑا ہے

تخت کو اسکی اوس سی پہونچی گزند
اوسنی نخوت سی کرلین آنکہین بند

کہہ کی بیہودہ موہنہ سی سو سو بار
ہشت اور مست پر ہوی طیار

سحر کا پہلی روز دکہلایا
پہر جو کچہہ اوسکی ہیاین آیا

تخت ہم دونو کا اوڑا ایسا
مہر پرور کی باغ مین وہ گرا

ہم کہان اور اوسکا باغ کہان
دل کہان اور یہہ ایسا داغ کہان

مہر پرور جو شاہزادہ تہا
اوسکا اندیشہ بس زیادہ تہا

ہنس پڑا وہ تو دیکہہ کر صورت
اسکی لیکن بری ہوی حالت

ماہ پروین کی دیکہہ لو پوشاک
تن مین ہی صورت کتان سب چاک

ہاتہہ اور پاؤنمین بہی چوٹ آئی
خاک مین سب ملی یہہ رعنائی

ڈوبی غم سے یہہ بحرِ غیرت میں — روز و شب رہتی تھی یہہ حیرت میں

اسی غم سے یہہ روز روتی ہے — اسکو خجلت کمال ہوتی ہے

پری ہو کر یہہ ہے غضب کی ذلیل — سامنے آدمی کی ہوئی ذلیل

اسکا انصاف ہے تمہارے ہاتھ — کچھ نہیں ہو سکے جو اوسکے ساتھ

سنی تقریر جب یہہ زہرا نے — لگی مانند بید تھرانے

کہا قدرتِ خدا دیکھو — ہو گئی اسکو کیا بلا دیکھو

میری بیٹی کا یہہ جو حال کیا — مجکو بہی اوسنے اور کچھ سمجھا

بڑھ چلی ہم سے اسکی یہہ طاقت — آئی ہے اسپہ کونسی آفت

ہوئی آتش کا خوب پرکالا — سحر کا اسکی ہوئی مونہہ کالا

ہمسے لاف و گذاف کرتی ہے — ہم پہ یہہ ہاتھ صاف کرتی ہے

سحر کی داؤن پر جو مرتی ہے — ہم ہی سے اولٹی چال کرتی ہے

نرد کی طرح مار کہاوے گے — جیتی بازی یہہ ہار جاوے گی

تین تیرہ کرونگی مین اسکو — بیچ کی جاتی ہے یہہ کہان دیکھو

اوسکو اس بات پر سزا دونگی ‏ کوئی اوس نئی چال پہ گونگی

باپ کی سحر پر وہ بھولی ہے ‏ اسی جگ پر وہ اپنی پھولی ہی

سحر سب تنگ اوسکا کر دونگے ‏ رنگ بے رنگ اوسکا کر دونگی

سرخرو اوس سی اب کری کالا ‏ سحر پرور پہ جب جو ڈالا

گھر سی نکلی نہ بیٹھی جب تھک کی ‏ مین اوڑا دونگی ہاتھ کی چھکی

ہر پرور کو جا کی سیلے وہ ‏ کسی کچھ نہی کھیل کھیلے وہ

سحر مین ایسی آئی ہی وہ پری ‏ میری بیٹی سی لڑنی پر جو اڑی

کسکو ہی اوسی سحر مین یارا ‏ وہ جو ہی پانچ تو مین اوتھارا

سحر آتا نہین سوا فی پرنا ‏ سب بہ شیخی ہین تین کانی ہیت

فاحشہ ہی وہ سخت آوارہ ‏ یارہ مین اب بھی اسکی دس بارہ

نہی پاربو پہ اپنی مرتی ہی ‏ روز پوبارہ پہ کیا کرتی ہی

ماہ پروین سی کیا کیا اوسنی ‏ مجکو رنج و الم دیا اوسنی

وہ جو لرتی ہی میری پاس آئی ‏ سحر اپنا مجھی تو دکھلائی

باپ اوسکا تو بہروا احمق ہی — سخت کنٹک ہی نام زشتی ہی

سحر اوسکا اگر زیادہ ہی — سیر اہی لڑنیکا ارادہ ہی

کل اوسی ایک نامہ لکہونگی — اوسکا جادو بہی آزما لیونگی

پست وہ اور بالادست ہوئین — وہ ہی کافر خدا پرست ہوئین

اوس سی لڑنیکو کب مین قاصر ہون — وہ بہی حاضر ہی مین بہی حاضر ہون

دل مین اندیشہ اوسکا کسکو ہی — یہی میدان ہی یہی گو ہی

میری اس لعل کو ستایا ہی — ہستی کو مفت مین رلایا ہی

اسی غمسی مجہی ہی حیرانی — ایک اسکا کیا لہو پانی

اوسکو صدقی کرونگی اسکی ساتہہ — جہان دائی نی اوسکی دہوئی ہاتہہ

یہہ ہی شہزادی اور وہ کمتر ہی — کیا بہلا اسکی وہ برابر ہی

بات ٹہرانی پہر یہہ ٹہرا کر — اک عطارد رقم کو بلوا کر

ماہوش کی زبانی سب سنکر — جو کہ گذرا تہا ماہ پرشین پر

دیکہکر اپنی مشتری کا حال — مثل مریخ غصی مین تہی لال

اسقدر رہتی وہ درو و غم تحقیق مین | کرتی تھی ایک آسمان زمین
غصی مین جو کہ مونہہ مین آتا تھا | یک قلم سب وہ لکہا جاتا تھا
پہلی القاب پیچھی تھا آداب | اور مطلب وہ تھی کہ دل ہو کباب
یار نا مہربان و نافرمان | سامری کیش و دشمن ایمان
دشمن جان دوستان صفا | یار بیرنگ باعث ایذا
بیوفا یار دوست دشمن رو | خار پہلو و ظالم بد خو
بیوفا آشنای بیگانہ | سبزۂ بی بہار و بیگانہ
مایۂ فتنہ و فساد و بلا | باعث شورش و جفا و عنا
بی ادب بی تمیز و کور نمک | پر فن و حیلہ ساز و شور نمک
رہزن دین و کافر غدار | شعبدہ باز و ساحر غدار
موجد جور و صاحب بدعت | صاحب ظلم و راغب بدعت
بعد انجام خیر و لطف سلام | در پی ظلم و شر رسان انام
گل بی رنگ و یاسمن صورت | نیک صورت کمال بدسیرت

زور صورت پہ یہہ غرور ہوا — حسن کا اسقدر وفور ہوا

حسن مین اس سی کیا بہلی تو ہی — زرد اک گل کی سی کلی تو ہی

پیرسن مین خوشی سی پہولی ہی — یہہ تو بتلا کہ کس پہ پہولی ہی

زہرنی پر کمر جو باندہی ہی — اور لڑنی پہ سب سی آندہی ہی

کون تہو کی گا ایسی صورت پر — کس کی پہولی ہی تو حمایت پر

سحر کی جو غرور مین تو ہی — سامری کی مگر تو جورو ہی

کانٹی کی طرح لپٹی جاتی ہی — مجکو ذنبق پہ تو ذہراتی ہی

خوف تجکو نہین دلیرونسی — روبہ بازی یہہ ہمسی تیرونسی

نازنخری دکہاتی ہی کس کو — چٹکیون مین اوڑاتی ہی کسکو

نہ پہگہل اسقدر نہ جوش مین آ — ہوش مین آبس اپنی ہوشین آ

یاسمن بنکی جو ہوئی ہی عزیز — تو تو میری چنبیلی کی ہی کنیز

حسن مین تو نی سب کو جو پیلا — کوئی عاشق ہی تیرا البیلا

حسن مین بدترونسی بدتر ہی — میری لونڈی گلاب بہتر ہی

تیری ایک ایک گلی مین تو رونگی
سر ترا ہو گریسی پہو رونگی

نہین پہچانتی کسیکو ذرا
ہو تیا بند ہی سے تجہسے گویا

یہہ امیر یکا ہی جو شوق تجہی
آج کس بات پر ہی فوق تجہی

گل خیرو جو باپ ہی تیرا
اوسکو ہی ہمسر یکا ہی دعوا

چہیڑ ہمسی کری یہہ قدرت ہی
ہو نہہ تو دیکہو یہہ شکل و صورت ہی

دیکہہ احمق نہ بن نہ نادان ہو
اپنی افعال پر پشیمان ہو

راہ والونکو تنگ کرتی ہی
رستہ چلنی مین خنک کرتی ہی

ماہ پروین جو میری ہی دلدار
نوک چوکا اوس سی کرتی ہی ہر بار

دیکہہ کر تونی تخت پروین کا
مہر پرور کی باغ مین پہنچکا

زور رتوت کا تجہہ مین یہہ دم ہی
رنڈی کا ہیکو تو تو رستم ہی

کاہیکو ہوگی زیست کی صورت
تجہہ پہ اور تیری فعل پر لعنت

بی سبب اسطرح جو رنج دیا
ماہ پروین کو تونی کیا سمجہا

تونی ناحق جو چہیڑا اوس سی کی
کونسی اوسنی تجکو ایذا دی

میری اس آستان دولت پہ — سجدہ کرتا تہا رو نہ تہرا پہر

اسکا بہی کچہہ نہ تجکو پاس آیا — خوف آیا نہ کچہہ ہراس آیا

تجہسی تو لاکہون دیکہی بہالی ہین — بال و پر سحر مین نکالی ہین

پاس آداب کی خلاف کیا — ہمین پر پہلی ہاتہہ صاف کیا

سبکہی کیا طور بیحیائی کا — ہمین سی حوصلہ لڑائی کا

ملک تجہسی سوا ہی مال سوا — غصہ تجہسی سوا جلال سوا

سحر کی تو کری جو کوئی بات — لات و عزا پہ تیری مارین لات

پہونک دونگی تجہی رولا دونگی — صفحہ ہستی سی مٹا دونگی

سب سی تہا پیک جو سوا طرار — لشکر مین ثانی عمر عیار

برق رفتار نام تہا اوسکا — جلد چلنا تو کام تہا اوسکا

خط دیا اوسکو وہ ہوا راہی — ماہ پروین نی بات یہہ چاہی

مہر پرور کو چلکی دیجئی خبر — تا کہ شادی سی ہو وہ بہرہ ور

تخت پر اپنی ہوکی وہ نو سوار — راہی باغ ہو گئین یک بار

منتظر انکا مہر پرور تھا دم غم ہجر سی لبون پہ تھا

یاسمن جا چکی تھی اپنی گھر اوترین اتنی مین یہہ وہان آکر

دیکھہ کر انکو شاد ہوا اختلاط آگی سی زیادہ ہوا

حال خط کا بیان کیا سارا درد دل کا عیان کیا سارا

مہر پرور یہہ سنکی گھبرایا نازنین جسم مین عرق آیا

بولا طرفہ بلا یہہ آئی ہی بی طرح سحر کی لڑائی ہی

کہین آسان ہو یہہ مشکل کام اسکی آغاز کا ہو نیک انجام

ساتھہ مین بھی چلون تو بہتر ہی اس لڑائی مین جانکا ڈر ہی

ماہ پروین لگی مین ڈال کی ہاتھہ بولی مین لیچلونگی تجکو ساتھہ

کب یہان تجکو رہنی دیتی ہون تجکو ہمراہ اپنی لیتی ہون

تخت پر اوسکو اپنی بٹھلایا شہر مین اپنی لاکی پہنچایا

باغ تھا جو کہ دل کشا اوسکا اوسمین جا کر اوسی اوتار دیا

دیکھی زہرا نی اوسکی صورت جب ماہ پروین سی پوچھا اوسکا سبب

کہا اوسنی یہہ میری مہمان ہین — یاسمن کی غضب سی حیران ہین

جبکہ گلگشت سی پہری بہتی مین — اونہین کی باغ مین گری تہین

جان انہین نی میری بچائی تہی — راحت انکی سبب سی پائی تہی

مغتنم انکی تو نظاری ہین — انکی احسان مجہہ پہ ساری ہین

رکہتی ہون انسی عشق والفت مین — لائی ہون انکو بہر دعوت مین

ملی زہرا بہت محبت سی — رکہا گہر مین کمال عزت سی

دور فرقت کی ہوگئی غم وہم — زہرہ و مشتری رہی باہم

مہر پرور سی خالی باغ ہوا — یاسمن کی جگر پہ داغ ہوا

برق رفتار پہنچا صورت برق — سیر کرتا وہ غرب سی تا شرق

زہرا کا جا کی نامہ پہنچایا — صورت رعد خوب چلایا

پہر گرج کر وہ غصی سی برسا — گبر تہرائی ہل گئی ترسا

دست ذنبق مین جب دیا نامہ — اوسنی تعظیم سی لیا نامہ

پہر تسلیم سر کیا پہر خم — ہوا نامی کی حال سی محرم

جب سنی یاسمن کی بی ادبی — وہین بیٹی پر آ گئی ـــ غضب

سخت شرمندہ وہ بخیل ہوا — اپنی چشمون مین ذلیل ہوا

برق رفتار کو بلایا پاس — اور توقیر سی بٹھایا پاس

سب سنی اوسکی گفتگو اوسنی — نہ کہا کچہہ بہی روبرو اوسنی

دیکی انعام اوسی روانہ کیا — بیٹی کو تیر و نکا نشانہ کیا

کہا تو پہنچی نہ پائیگا — نامہ بر جو یہان سی جائیگا

پیچہی سی بہیجتا ہون عرضی شتاب — لکہونگا ہر سوال کا مین جواب

پہر کہا یاسمن کو لاؤ جلد — صورت اوسکی مجہی دکہاؤ جلد

خوب اوسکی اوسی سزا دونگا — اوسکو کانٹون مین پرو دونگا

دون وہ ایذا کہ وہ کری فریاد — خوب ہی اسکو دن یہہ آئین یاد

یاسمن کا یہان یہہ حال ہوا — ایک تو ہجر کا ملال ہوا

دوسری باپ کی ملال کا غم — دو ہی دن مین عجب ہوا عالم

ایسا کانٹا لگا کلیجی پہ — کانٹا سا سوکہہ کر ہوی لاغر

پایا آخر کو یہہ مآل عشق — نخلِ قد ہو گیا نہال عشق

زہر کھا بیٹھی کرتی تہی وہ تلاش — مثلِ بلبل کلسی تہی پرخاش

کٹتی تہی روز و شب تامل مین — تہی وہ وحشیا و غم کی جنگل مین

بیکلی سی جو پیچ کہاتی تہی — باہر اندر وہ آتی جاتی تہی

سرو قد کی فراق مین ہر سو — مثلِ قمری کی کہتی تہی کوکو

اتنی مین یہہ کسی نی جا کی کہا — پتلی تہی باپ نی ہی ٹوکیا

مستعد ہو گئی وہ جانی پہ — ہوئی راضی بلا اٹہانی پہ

جوشش غم سی ہو گئی خونبار — کانپتی تہی قدم صبا کردا

پہنچی پیش پدر بحالِ محن — جہکی مجری کی واسطی گردن

دیکہی صورت جو اوسکی زینت نی — غصہ مین ہاتہہ اوٹہایا احمق نی

یاد لیلی کی اپنی جو آئی — بید مجنون کی طرح تہرائی

صدق تہا ضرب دست اوسکی پڑی — بیچ مین آئی اوسکی چہوٹی بہنی

سب یہ بولی نہ دو سزا پہلی — کرلو ثابت تو کچہ خطا پہلی

پوچھتی کر لیجی حال استفسار
پھر سزا دیتی ہین نہین تکرار

اسقدر تم ہو کس لئی مغموم
حق ہو ناحق تو کیجئی معلوم

شرمگین ہی بہت یہہ عزت دار
ہاتہہ اوٹہاؤ نہ اسپہ تم زنہار

کوئی ثابت ابہی قصور نہین
جان ناحق جو دی تو دور نہین

ایک تو جان جای بیٹہ کی
اور ہو خلق مین ہبی بدنامی

کوئی کرتا ہی کام یہہ انسان
بات کب ہی یہہ عقل کی شایان

ہوئی ناصح جو سب نصیحت مند
آئی ذہن کو بات سبکی پسند

یاسمن کو بلا کی بتہلایا
خط جو زہرا کا تہا وہ دکہلایا

ہوئی مضمون خط سی جب آگاہ
کہا حاشا نہین ہی میرا گناہ

مجکو حضرت کی ہی قسم سر کی
اپنی گہر سی جو ہون کہین سرکی

وہ کہان اور مین کہان کمبخت
ماہ پروین ہی کیسی کیسا تخت

قتل کیجی گنہ جو میرا ہو
آنکہین پہوٹین جو تخت دیکہا ہو

ماہ پروین کجا کجا مہوش
مجہی کس روز وہ ہوئین پیش

نام اوسکا سنا ہی مدت سی | پر مین واقف نہین ہون صحبت سی

وہ سراندیپ مین یہان مین ہون | وہ کہان اور بس کہان مین ہون

کہو اس بات کو مگر تحقیق | میری ذمی ہو یہ اگر تحقیق

خوب دریافت آپ اسی کیجے | جسی اقرار نامہ اک لیجے

کچھ بہی ثابت اگر ہو میرا قصور | کیجئی قتل اپنی جانسی دور

نہین تو بس او نہین سزا دیجے | یا مجہی یا اونہین مٹا دیجے

سنتی ہی یہ اوسی جلال آیا | خط کی لکہنی کا بس خیال آیا

غرض جسوقت اوسنی انشا کیے | لکہی تعریف لات و عزا کیے

## جواب نامہ

قبلہ و کعبہ پری الستان | مالک قاف و تاج بخش جہان

روشنی بخش ماہ و مہر منیر | ذرہ پرور سپہر با توقیر

مشتری بخت و خصلت زہرا | اختر سعد و صورت زہرا

کوکب جاہ و دولت و اقبال | صاحب فضل و نیر اجلال

صاحب ملک شاہ جن و پری | واقف رسم و راہ جن و پری
جلوہ فرما ہوا جو رقعۂ خاص | ہمکو پہنچا وہ از رہ اخلاص
خط نے عزت کی سرفرازی کی | آپ نے مہربان نوازی کی
جب تلک ہووے باش خلقت ہو | ذات والا صفات حضرت ہو
جیسے سب طالبان دولت ہین | ہم بہی اک بندگان دولت ہین
اس عنایت سی ہو گیا رتبہ | مجھسی ناچیز کا بڑہا رتبہ
کب ہوئی یاسمن سی بی ادبی | اوسپہ تہمت عبث یہہ آپ نے کی
سیکڑون قسمین وہ تو کہاتی ہی | ہمکو تہمت نہین یہہ بہاتی ہی
وہ جو دختر تمہاری ہی شاہ | یہی اوسکی سدا ہی رسم و راہ
ہر کسی کو وہ رنج دیتی ہی | دم مین اپنی وہ سب کو لیتی ہی
تمنی خود اوسکو بی حجاب کیا | آپ کی چاہ نے خراب کیا
ابہی کیا سن و سال ہی اوسکا | ابہی سی ایسا حال ہی اوسکا
حسن پر اپنی ہی غرور اوسی | کبہی تنبیہ کیجیہ ضرور اوسی

نام اپنا نہ یون خراب کرو — ایسی فعلون سی اجتناب کرو

ماہ پروین یہ نام کیسا ہی — آسمان پر دماغ اوسکا ہی

حسن پر اپنی ناز کرتی ہی — ہم سی بہی اب نیاز کرتی ہی

حسن یارونکو یہہ دکہاتی ہے — اور کٹنی تمہین بناتی ہی

شرم آتی نہین تمہین اسکی — ایسی بیٹی خراب ہو جسکی

اوسکی مان زر ہرہی ہوئی وسی — بلکہ اور اختلاط اوس سی کری

کٹنی جب اپنی مانکو بیٹی بنای — ایسی مانکو خدا جہان سی اوٹہای

مجکو اس بات کی تو حیرت ہی — یہہ بہی افسوس کوئی غیرت ہی

اسپہ ہی حوصلہ بگڑنی کا — اسپہ دعوی ہی مجسی لڑنیکا

اپنی دل مین ذرا قیاس کرو — کچہہ تو عزت کا اپنی پاس کرو

کب سمجہتا ہون اس غریب کو بہی — مین نہ مانو تمہارے دیو کو بہی

لکٹی کی طرح مونہہ کرون کالا — آتش سحر کا ہون پرکالا

میرا کوئی اگر چہلا لوکا — تو یہہ جانو کہ قاف کو پہونکا

میری جادو کی لو جو اوسپہ گری ۔ ماہ پروین فلک پہ پہنچتی پہری

نام زہرا کا گر دکہاتا ہون ۔ ناچ کیا کیا تمہین نچاتا ہون

اسقدر رنج مجہسی پاؤ گے ۔ تال اور سم کو بہول جاؤ گی

سحر مین تم پہ اسقدر کر دون ۔ ابہی چاہون تو جانور کر دون

کچہہ نہ سوجہی تمہین سوا ای بلا ۔ رہو تا حشر مبتلای بلا

ساری اس فوج کی صفائی ہو ۔ نہ تمہین سحر سی رہائی ہو

آپ رکہین طلسم مین تو قدم ۔ دیکہنا کیا سلوک کرتی ہین ہم

دونگا اسطرح کی گزند تمہین ۔ دم مین کر دونگا سحر بند تمہین

تمہین تمکو گریز گاہ نہو ۔ ہاتہہ سی میری اب پناہ نہو

کچہہ نہ درکار مجہکو سامان ہو ۔ جمع سارا اگر پرستان ہو

سب کو دم بہر مین تہ تیغ کرون ۔ رنج سی کچہہ نہ مین دریغ کرون

نہ ہو رسوا تمام مردم مین ۔ تم لڑو مجہسی جان کیا تم مین

لکہہ کی خط مین یہہ اوسنی حال تمام ۔ لکہتا سرنامہ پر پہر اپنا نام

جمع ساحر وہان جو تہی ساری — دیکھہ کر ایک کیطرف باری

خط دیا اوسکو اور یہہ کی تقریر — جلد پہنچا اسے نہ کر تاخیر

جا کی زہرا کو خط یہہ پہنچانا — نہ اوسی کچھہ خیال مین لانا

تہا جو اوسکا عقاب جادو نام — بن گیا بس عقاب وہ ناکام

اوسنی پیدا کیا پر پرواز — اوڑ گیا لی کی خط کو وہ جانباز

اوسطرف کو تو وہ ہوا راہی — بات دشمن نی دل مین یہہ چاہی

یکجی جمع ساحرونکی فوج — فوج ہووی مثال دریا موج

رقعی لکھہ کی فوج بلوائی — ہرطرف ہوگئی صف آرائی

آپ قائم طلسم مین وہ ہوا — فوج کا مورچہ بندہا ہرجا

مردہی جاگ اوٹھین افغانش کا غل — ہرطرف ہوشیار باش کا غل

قلعہ کی گرد آتشین دریا — صاف دوزخ کا وہ نمونہ تہا

سیکڑون لوک قلعہ کی ہرسو — اوسکی حاکم تہی گلشن جادو

تختی لوح وہ جواہر کارہ — جیب سی بس نکال کر یکبار

اودھر پر اوسنے اوسی دیا قابو ۔ نام تہا جسکا گلشن جادو
اعتماد اوسکا بس نہو کیونکر ۔ بڑی بہائی کی اوسکی تہی دختر
حسن مین اسقدر وہ تہی مقبول ۔ یاسمن دیکہہ کر جسی ہو ملول
یہہ بجا ہی کہین جو غیرت مہر ۔ گرد ہی تہی اوسکی آگی صورت مہر
آمد و شد کی راہ کردی بند ۔ قلعہ کو کردیا زمین سی بلند
تہا خزانہ طلسم کا جو جو ۔ کردیا اوسنی ایک جا سب کو
پہر کیا اوسنی بند قلعہ کا در ۔ پل و تختہ اوٹہا دیا یکسر
متعین وہ چوکی دار کئی ۔ دس جہان تہی وہان ہزار کئی
سحر کی جو کہ یاد تہی منتر ۔ سب کو سکہلائی اوسنی جا جا کر
الغرض قاصد خجستہ لقا ۔ ملک زہرا مین جب کہ جا پہنچا
دست زہرا مین دی دیا نامہ ۔ رمز عن اوسنی پڑہ لیا نامہ
لگی فوجونکی ہونی طیاری ۔ حلقہ زن فوجین ہوگئین ساری
غنث کی غنث فوجکی پریکی پری ۔ الحذر جنسی آسمان گری

قلق

پیش خیمہ برون شہر ہوا
شور ہر جا یہہ تہا کہ قہر ہوا

دل چلا اک سمت ایک سمت غریو
مستعد جلنی پہ دو لشکر دیو

ہمہ پر دور بہی غرق آہن تہا
زیر ران برق وار توسن تہا

ساتھ فوج و نشان و طبل و علم
کوچ اپنا کیا بجاہ و حشم

ساقیا بزم جام و مینا ہو
تا فی عشق کا تماشا ہو

رنگ پہر کچھہ نیا نکالی عشق
کسی جا اور داؤ ڈالی عشق

دل لگانیکی کچھہ سبیل کری
پہر کسی اور کو قتیل کری

پہوک دینی پہ لای راک یہہ پہر
اور گہر مین لگائی گ یہہ پہر

گہر کئی اسنی متصل غارت
اور اب ہو متاع دل غارت

وار دات اور سنی آخر کار
یا سمن تہی جو قلعہ کی مختار

قلعہ مین استقامت اسکی تہی
ساحرون پر حکومت اسکی تہی

ایک دن نکلی سی گہبرا کر ... یاسمن سے نکلے سیر کو باہر
خارخارِ الم سی حیران تہی ... مثلِ شبنم غمو نسی گریان تہی
مہرپرور کو یاد کرتی تہے ... ٹہنڈہی سانسین وہ دل سی بہرتی تہے
غنچۂ دل فسردہ رہتا تھا ... بیشتر دردِ گردہ رہتا تہا
عشقِ معشوق مین جو تہا پہلا ... دل مضطر بہت ہی تہا جلا
پہر تو ہمت قیس مین بہی وہ نہ تہی ... عشق مین ہمت بہت ہارا تہی
منحرف غیر کی طرف سی دل ... سیر تہا سیر کی طرف سی دل
جہان رہتی تہی گلشنِ جادو ... اوسی جانب سی نکلی وہ مہ رو
بہرِ تفریح وہ خجستہ خو ... محو تہی سیرِ باغ مین ہرسو
یاسمن ناگہان ہوئی داخل ... ہوا دونون مین اختلاط بدل
بیٹہی پہر پاس جا کی یون یہہ ملول ... جیسی اک شاخ مین لگین دو پہول
یاسمن کا جو دیکہا چہرہ زرد ... ہوا دل مین کمال اسکی درد
رہ سکی یہہ نہ دیکہہ کر رخسار ... لگی کرنی یہہ اوس سی استفسار

رنج ہوتا ہی دم نہین دم مین
گھلی جاتی ہو کسکی تم غم مین

زرد رنگت جو یہہ تمہاری ہی
کونسا درد تم پہ بھاری ہی

عارضہ ایسا کونسا ہی تمہین
کونسی اسقدر جفا ہے تمہین

غم پوشیدہ صاف پیدا ہی
عشق اس چہری سی ہویدا ہی

کس کی تم چشم کی ہوین بیمار
تیغ ابرو سی کسکی دل ہی فگار

کسکی الفت مین ہی ملال تمہین
روز و شب کسکا ہی خیال تمہین

ایسا یہہ انتظار کسکا ہے
تیر مژگان دو سار کسکا ہے

کسکی الفت مین دل یہہ کھویا ہی
کونسی گل کا دل یہہ جویا ہی

رہتی ہو کسکی عشق مین مدہوش
گئی تاب و توان و عقل و ہوش

یاد آئی جو یار کی صحبت
ہوی مدہوش حواس کی رخصت

اگلی صورت نہین وہ شکل نہین
شکل پوشش وہ طرز اکل نہین

رنگ وہ روپ حسن کا نہ رہا
ہنسنا وہ بولنا کدہر کو گیا

کسکی فرقت مین داغ دیدہ ہو
کونسی سہ ہو ستی کشیدہ ہو

کونسی گل کی تم ہو بلبل زار  —  تیر مژگان سی دل ہی کسکا دوچار

کس پری کا ہی جنون تمکو  —  روز و شب ہی جو غم فزون تمکو

کسکی شیدا ہو کسکی مائل ہو  —  تیغ ابرو سی کسکی گھائل ہو

کسنی دل آپکا دکھایا ہی  —  کسکی یہہ عشق نی ستایا ہی

بولی آئی نہین یہہ طور نہین  —  عشق ہی کچھہ مرض تو اور نہین

جب بہن نی کئی یہہ اوس سی کلام  —  یا نہین ہو گئی حیا سی تمام

یاسمن بولی یون بحالت زار  —  کیا کرون اپنا حال دل اظہار

دل پہ کسکا یہن اجارا ہی  —  عشق سی کس بشر کو چارا ہی

جسکو چاہی یہہ دل خراب کری  —  جان لی مورد عذاب کری

اتفاقات کی ہی یہہ بہی بات  —  دل نی پہیکا کہان مجہی ہیہات

جیسی گہبرائی ہی طبیعت آج  —  اسی صورت سی اکدن یہہ مزاج

سخت گہبرایا بیقرار ہوا  —  سیر کا شوق ایکبار ہوا

یہہ تو تہی سیر کرتی ہر جا پر  —  ہوا ناگاہ ایک سمت گذر

سر پہ اپنی بلا یہہ آ پہنچی
پہر یہ وہ کی باغ جا پہنچی

ایسی کیفیت آئی پہر تو نظر
سر و پا کی رہی نہ مجکو خبر

پہر پری رو سا مہ لقا دیکہا
کیا کہون انکہون نی کہ کیا دیکہا

جو ہین آپسمین آنکہین چار ہوین
برچہیان تہین کہ دل کی پار ہوین

لمحہ لمحہ تہا حالِ دل تغیر
پہر یہہ حالت ہوئی بقولِ میر

ہوش جاتا رہا نگاہ کی ساتہہ
صبر رخصت ہوا ایک آہ کی ساتہہ

عقل نی ہاتہون ہاتہہ چہوڑ دیا
تاب و طاقت نی ساتہہ چہوڑ دیا

عشق نی دل مین پاون پہیلائے
طبع نی اور رنگ دکہلائے

ہاتہہ پہنچا اگر گریبان تک
نہ بچا پہر تو مجہسی دامان تک

نام اور ننگ سی گذر بیٹہی
قصد الفت کا اوس سی کر بیٹہی

بزم اوسکی جو عیش تزئین تہی
اوسی صحبت سی مجکو تسکین تہی

شمع مین اوسکی انجمن کی ہوی
مین ہی بلبل اوسی چمن کی ہوی

خلطہ و رابطہ بہم پہنچا
عشق سی اوسکی لب پہ دم پہنچا

چین تہا جبتک اوس سی یار تہی مین ‏ اوسکی بی دیکہی بہت ا رہتی مین

روز محفل مین اوسکی جاتی تہی ‏ روز اوس سی مزی اوڑاتی تہی

اوس سی سرگرم اختلاط تہی مین ‏ اوسی کی باعثِ نشاط تہی مین

ہی بشر سی وفا کجا ہوتی ‏ ذات انسان ہی بیوفا ہوتی

مین تو تہی اوسپہ جان و دل سی فدا ‏ وہ کسی اور گل کا بلبل تھا

ماہ پروین سی اوسکو الفت تہی ‏ اور میری نام سی عداوت تہی

اوسکا دل اوسکی چال پر مائل ‏ اوسکی حسن و جمال پر مائل

ظاہرا دوست بن کی مرتا تہا ‏ باطناً دشمنی وہ کرتا تھا

اوسکی اوپر نثار رہتا تہا ‏ اوسی ہمکنار رہتا تہا

اوس سی ہر رات عیش کرتا تہا ‏ اوسکی الفت کی دم وہ بہرتا تہا

لی اوڑی وہ پری ہانسی اوسی ‏ اب مین پاؤن بہلا کہانسی اوسی

شعلہ کی طرح سر کو دہنتی ہون ‏ روز اسی آگ مین مین بہنتی ہون

یاسمن جب یہہ کرتی تہی تقریر ‏ حال ہوتا تہا اسکا غم سی تغیر

دل پہ خارِ الم گذرنے لگا ۔ گدگدی دل مین عشق کرنی لگا

عشق نی صورت اپنی کہلائی ۔ ہاتہہ پاؤن مین سنسنی آئی

گل سا چہرہ وہ زرد ہونی لگا ۔ دلمین سنستی ہی درد ہونی لگا

عشق نی دل کو خون ناب کیا ۔ عقل نی ہوش کو جواب دیا

زردئ عشق دل مین بسنی لگی ۔ چہری پر زعفران ہنسنی لگی

گہٹ گئی بیحساب قوتِ پا ۔ لگی دینی جواب قوتِ پا

دل ہوا موم کی طرح سی گداز ۔ رنگ چہری سی کر چلا پرواز

موہنہ کی اوپر ہوائی چہٹنی لگی ۔ جان رہ رہ کی تن مین گہٹنی لگی

مضطرب روح اس قفس سی ہوئی ۔ تنگ وہ تنگئ نفس سی ہوئی

یاسمن نی جو غور کی یکبار ۔ عشق کی صاف کہل گئی آثار

کہا دل سی کہ خیر ہو یارب ۔ اس سی مجہی نہ بیر ہو یارب

جوشش رشک سی ملال ہوا ۔ دشمنی کا اوسی خیال ہوا

غیظ کچہہ دل ہی دل مین پی کہا کر ۔ پاس سی اوٹہہ چلی یہہ جہنجہلا کر

سیر نی اور طرفہ داغ دیا ‏ ‏ ‏ دل کی بہلانی کو یہہ باغ دیا

اوسکی جاتی ہی پہر ہوا یہہ حال ‏ ‏ ‏ بند ہگئی دل مین اور اور خیال

عشق کا جوش جب کمال ہوا ‏ ‏ ‏ سر کو ہر موی سر و بال ہوا

ہو گئی دو ہی دنمین صورت زرد ‏ ‏ ‏ آینہ نی دکہائی رنگت زرد

عشق نی کر دیا یہہ حال اوسکا ‏ ‏ ‏ خاک مین مل گیا جمال اوسکا

نہ وہ زینت رہی نہ زیبائش ‏ ‏ ‏ نہ خود آرائیان نہ آرائش

موںہہ لگانا مسی کو چہوڑ دیا ‏ ‏ ‏ آشنا لب کو دود دلسی کیا

عار سی زینتو نسی آنی لگی ‏ ‏ ‏ آئینہ سی بہی موںہہ چہپانی لگی

ذکر غازہ جو روبرو آتا ‏ ‏ ‏ رنج سی رنگ رخ بدل جاتا

میلی کپڑو نہ میل کرنی لگی ‏ ‏ ‏ اور ہی رنگ مین گذرنی لگی

ہاتہہ کہینچا حنا سی بہی سر دست ‏ ‏ ‏ چوڑیونکو ہوی نصیب شکست

خود نمائی سی دل چہپانی لگی ‏ ‏ ‏ آنکہہ سُرمی سی بہی چرانی لگی

دوسری نی بہی پاؤن پہیلائی ‏ ‏ ‏ ضعف کو روز حیلی ہاتہہ آئی

خون دل لب پہ آکی تہمنی لگا | طرفہ لاکہی کا رنگ جمنی لگا

روز کم گوئی اوسکی بڑہنی لگی | زردی رخ ہی مونہہ پہ چڑہنی لگی

رات دن شورش خموشی تہی | ٹہنڈہی سانسونسی گرمجوشی تہی

طاقت دل جواب دینی لگی | بوسی ہونٹونکی خشکی لینی لگی

بدلی کہانیکی تو غذا غم تہا | جای آب اشک چشم پرنم تہا

لب پہ نالی ہتی قہقہونکی عوض | شورش آہ چہچہون کی عوض

نشۂ عاشقی سی ہتی بہوت | رات دن مونہہ لگا ہوا تہا سکوت

سر پرست اوسکی ہتی پریشانی | موی سر پر فدا تہی عریانی

خود فراموش یاد یار مین مست | بادۂ عشق کی خمار مین مست

شرم ذلت نہ پاس بدنامی | بیخود عشق و محو خودکامی

گاہ بیخود تہی گاہ محزون تہی | گاہ لیلی تہی گاہ مجنون تہی

دہہروں رہتی تہی چپکی آئینہ سان | بسکی باتونسی ہوتا تہا خفقان

عشق کا اسقدر بڑہا سودا | کہ وہ رہتی تہی اپنی جیسی خفا

سامنی روز و شب تہی صورتِ یار — جان و دل مین بہری تہی الفتِ یار

چپکی رہتی تہی خستہ حالی سی — گفتگو صورتِ خیالی سی

مست و مدہوش عشق مین تہی خوب — جان پہ بن رہی تہی بی محبوب

شرم گین آنکہہ شرم کہائی ہوئی — ہر کسی سی نظر لجائی ہوی

رہتی تہی بات سُنکی یہہ خاموش — نہ اسی تہا جواب کا کچہہ ہوش

گہر مین اسکی انیس تہی جو جو — جوشِ حیرت سی رنج تہی سبکو

لا نہ سکتی تہی کچہہ زبانون پہ — جانین دیتی تہی پر بہانون پہ

نرگس جادو اوسکی تہی ہمدم — اوسکو اس حال کا بڑا تہا غم

عشق جب روز و شب نے یاد ہوا — راز یہہ باعثِ فساد ہوا

نرگسِ جادو تہی جو محرمِ راز — دیکہہ کر اوسکی عشق کی انداز

گلشنِ جادو سی لگی کہنی — اشک رخسارون پر لگی بہنی

کسکا بی دیکہی تیرِ عشق لگا — کون ابرو کمان تجہی بہایا

کس کی گیسو کا دل مین سودا ہے — گلِ رخسار کسکا دیکہا ہے

نشا ہی کسکی چشم میگون کا
یہہ جو عالم ہی جانِ محزون کا

درد سر عشق کا یہہ خوب نہین
اس مرض سی نجات جان کہین

اب بہی باز آؤ اسکو ترک کرو
دیکہو تم مبتلا ہی عشق نہو

جان جائیگی ہاتہہ آئیگا کیا
ساری عالم مین ہوؤ گی رسوا

مانو اب بہی کہا تو بہتر ہے
ورنہ یہ سوائی اسکی گہر گہر ہی

گلشن جادو بولی سنکی سخن
دل پہ قابو نہین کیا کہن

آپ سی کب یہ کوئی کرتا ہی
جان کر کوئی آپ مرتا ہی

جو لکہا ہی وہ پیش آتا ہی
بخت کیا کیا مجہی دکہاتا ہی

نرگسِ جادو ہو گئی معقول
سمجہی سمجہانا اب ہی اسکو فضول

صحرانورد شدن مہر پرور وماہ پروین وغیرہ ولایدئی انگیختن وکنار دریای مہیب خیمہ نمودن

ساقیا پہر مجہی ہی شوقِ شراب
نشہ مین ہوگا وا طلسم کا باب

سامعین اب سنین بیان طلسم
آگی لکہتا ہون داستان طلسم

مین شہنشاہ ہون معانی کا
صفحہ لوحِ طلسم ہی میرا

خامہ افسون طراز میرا ہی  
کار اعجازِ صد مسیحا ہی

اس عجائب سی آشناسب ہون  
درِ مضمون اسی سی واسب ہون

بعد قطعِ منازلِ بسیار  
کر کی طی وہ مراحل آخر کار

مہر پرور غریبِ ناواقف  
سحر اور ساحری سی کیا واقف

گہر سی باہر اوسی نکالا ہی  
عشق نی کس بلا مین ڈالا ہی

پاؤن ایذای راہ سی مجروح  
سو جہتی تہی نکوئی راہِ فتوح

چہرہ ی گوری وہ ہو گئی کالی  
راہ کی ماندگی سی متوالی

پاؤن پی ملورسکی پڑتی تہی  
لو نسی جنگل کی دم اوکہڑتی تہی

دمبدم وقتِ دم شماری تہا  
بوجہہ سرکا بدن کو بہاری تہا

رات کی اوس اور دن کی دہوپ  
تر ہا تہا کسیکی حسن کا روپ

رنج و آفت سی جان جاتی تہی  
مانگنی سی نہ موت آتی تہی

دیکہو نیرنگِ چرخِ شعبدہ گر  
جای انصاف ہی مقامِ حذر

جو کہ نازونسی پرورش پائی  
آسمان اوستی خاک چہنوائی

فرشِ گل پر جسے نہ آئی قرار
اوسکی زیرِ قدم ہو بسترِ خار

جو کبھی گھر سے بھی نہ نکلا ہو
وہ گلِ تر ہو اور یہہ صحرا ہو

رگِ گل سے جو پاؤن ہون افگار
پار ہو اونسے یون سرِ ہر خار

وہ بتِ نازپرور اور یہہ سفر
وہ مہِ حور پیکر اور یہہ سفر

وہ گلِ گلشنِ نزاکت زا
اور یہہ وادیِ قیامت زا

آسمان جسکا اک بگولا تہا
طول مین عمرِ خضر جادہ تہا

جب اوڑاتی تہی بادِ تند غبار
کالی آندہی کی صاف تہی آثار

وہ حرارت وہ فصلِ تابستان
منزلون تک تمام ریگستان

شرر افشان چنار سا ہر بید
ذرّے ذرّے مین تابشِ خورشید

ہر گڑہے مین تنور سی حدت
ہر بگولا الاؤ کی صورت

دامنِ دشت پر سحابِ غبار
صورتِ ابرِ سحر آتش بار

چاہ و چشمہ کہین نہ دجلہ و نیل
قحطیِ آب نے ڈہری تہی سبیل

پانی اتنا تہا کہ تر ہو زبان
بجز اک آبِ گوہرِ دندان

تشنہ لب یہہ ہر ایک حیوان تہا
متلاشیِ آبِ پیکان تہا

تابش ایسی کہ شب تو کیا دن کو
لو کی شعلونسی شمع روشن ہو

دیکہہ کر شعلۂ ہوا کے لپک
خوف سی کانپتا تہا شیرِ فلک

مرغ صحرا سر اپنا دہنتی تہے
سیخ موجِ ہوا پہ بہنتی تہی

سنگریزی ہی تہی غیرتِ اخگر
تہا شجر بہی تو آگ کا تہا شجر

دامنِ کوہ مین بہی ہر پارہ
بہر کبکِ دری تہا انگارہ

پہہا لا پای نظر مین پڑتا تہا
سایہ تک ایڑیان رگڑتا تہا

جن ادہر سی راہ چلتی تہی
پرِ سیمرغِ قاف جلتی تہی

شعلہ ایسا زمین سی اوٹہتا تہا
چرخ مین تہا فلک بہی مثلِ طلا

موجِ آتش تہی صاف موجِ سراب
ریگ ماہی ہی تہی بہن کی کباب

تہا جو بادِ سموم کا جہونکا
نارِ دوزخ کا ایک زبانہ تہا

سر پہ جب آفتاب آتا تہا
پاؤن مین سایہ لپٹا جاتا تہا

دیکہتا خواب مین جو وہ ہامون
نام الفت نہ لیتا پہر مجنون

شدتِ تشنگی سی وہ پرغم
سونہہ مین پیتا عقیق لب ہردم

وہ کڑی دہوپ اور ریت وہ گرم
پاؤن اوس مہر کی وہ نازک نرم

نہ تو رہبر نہ راستا معلوم
نہ کسی ملک کا پتا معلوم

جبر سی جب قدم اوٹہاتا تہا
تہام کر سر کو بیٹہہ جاتا تہا

ایتو ر آتا تہا ہر قدم ہر گام
تہی ہویدا علامتِ سرسام

تمتمائی ہتی نازنین رخسار
گل سی تلوی ہتی خارسی افگار

جیب و دامن کی دہجیان لیکر
پاؤن مین باندہتا تہا وہ خودسر

مونہہ پہ لیلی کی دامن صحرا
گاہ وہ زار زار روتا تہا

گاہ حق سی مدد کا طالب تہا
آسمان سی کبہی مخاطب تہا

ای فلک ظلم کی بہی کچہہ حد ہی
مجہسی پائی سبب تجہی کد ہی

کچہہ تو قہرِ خدا سی ڈر ظالم
اسقدر تو ستم نکر ظالم

اری او بانئ فساد و جفا
اب نہین راستا چلا جاتا

طاقتِ پا جواب دیتی ہی
قوت اب ہاتہہ کہینچی لیتی ہی

رحم کر بندۂ خدا ہون مین — ہدفِ ناوکِ بلا ہون مین

جانتا ہو جو ملکِ یار کی راہ — مجھہ دلِ افگار کو بتا للہ

شورشِ دل یہ کہتی تھی ہر بار — اف نہ نکلی زبان سی زنہار

ہر قدم تھا یہہ قولِ پامردی — رہیو سرگرم بادیہ گردی

دیکھنا جی چھوڑنا میری جان — موہنہ کڑی سی نہ موڑنا میری جان

ہمتِ دل نہ ہارنا اصلا — پالا جیتا ہوا ہی یہہ تیرا

کم نہ فرہاد سی ذرا رہنا — دو قدم قیس سی بڑہا رہنا

چاہنی والونکا ہی کام یہی — آزمائش کا ہی مقام یہے

منزلِ اولِ محبت یہے — وادیٔ امتحانِ الفت ہی

کس خرابی سی کس مصیبت سی — اپنی منزل پہ آنکر پہنچے

پایا دریای آتشین کا جوش — اوڑ گئی سبکی دیکھہ دیکھکی ہوش

ساحرون کو جو دیکھتی باہم — لہراتی تھی موت کی ہر دم

نکوئی یار و آشنا انکا — دم وہ مثلِ حباب تھا انکا

رنج و تکلیف تا کجا پاوین — کہتی تہی کاش ڈوب ہی جاوین

مرنی سی روز کی صفائی ہو — مر چکین تا کہین رہائی ہو

نیک و بد سی تمیز تہی سب کو — جان شیرین عزیز تہی سب کو

چار و ناچار صبر کرتی تہے — رنج و غم جان پہ گذرتی تہی

مہر پرور کی عقل حیران تہے — ماہ پیکر وہین بہی ڈرسی حیران تہے

دوست گریان تہی خندہ زن دشمن — ہوئی میدان مین یہہ خیمہ زن

جان دینی پہ تہی سب آمادہ — ہر جگہہ پال خیمی استادہ

ہر طرف چوکیدار تہلائی — کہ نہ ساحر کوئی ادہر آئی

سب کو اسدرجہ تہی گرفتاری — اپنی کرتی تہی خود خبرداری

متعیّن وہان جو تہی ساحر — انکی آنی سی ہو گئی باہر

پاس اونکی تو وہ نہ آتی تہی — دور سی سب کو دیکہہ جاتی تہی

ہوش انکو یہان نہ تہا حاشا — اونکو یہہ سیر بہی تماشا تہا

ہر طرف آتی جاتی پہرتی تہی — مثلِ گل کہل کہلاتی پہرتی تہی

روز و شب خوابی مین گذرتی تھی | رات بیداری مین کٹتی تھی
مہر پرور کو تھی یہ تب تشویش | رہتی تھی اوسکو روز و شب تشویش
جستجو تھی کوئی وہ شئ ہوئے | کہ یہہ راہِ طلسم طی ہووے
فکر کوئی نہ پیش جاتی تھی | کوئی تدبیر بن نہ آتی تھی
غوطہ زن اس خیال مین غیور | کیونکر اس بحرِ غم سی کیجئے عبور
کشتی کب کوئی اسمین جاتی ہی | کشتیِ عمر غوطی کھاتی ہی
کچھہ وہ موہنہ سی سخن نہ کہتا تھا | بحرِ حیرت مین غرق رہتا تھا
چین اوسکو نہ غم سی دم بھر تھا | بحر اندوہ کا شناور تھا
ہر گھڑی اپنی کہتا تھا دل سی | پار بیڑا یہہ ہو کا مشکل سی
ہلکہ کیا ور دو غم نی جھیڑا ہی | اس بلا کا نہ تھل نہ بیڑا ہی
کوئی اپنی خوشی کی بات نہین | کسی جا ساحلِ نجات نہین
اسکی ہر ایک موج ہی طوفان | خجل اس سی ہی قلزمِ عمان
نظر آتا نہین ہی کوسون پاٹ | گھاٹ گویا ہی اسکا موت کا گھاٹ

کیسا دریا ہی یہ بلا تلاطم — کس کی یہ موج ہی بپا تلاطم

دیکھکر جسکو گہر ہی طلاطم آب — دل مین ترسان ہو کوہ ناپایاب

کس قدر وہ مہیب دریا تھا — ساتھہ بیٹھی کی دل ڈوبتا تھا

کسکی دست قلم مین یہ طاقت — لکھی اوس بحر کی جو ماہیت

وہ محیط کنارہ ناپیدا — دیکھکر زہرہ آب ہوتا تھا

وہ ہوائین وہ زور پانی کا — وہ تلاطم وہ شور پانی کا

گھاٹ تیغِ قضا کا گھاٹ اوسکا — مثلِ دامانِ حشر پاٹ اوسکا

موج سیلِ فنا وہ شور انگیز — ہر تنور حباب طوفان خیز

مثل بخت سیاہ تیرہ و تار — سخنِ مکر کیطرح تہ دار

لبِ ساحل بشر کا تشنۂ خون — آبِ تیغ اجل سی آب فزون

دہنِ گور حلقۂ گرداب — قطع بہر کفن تہی چادرِ آب

طول دریا بسانِ طولِ امل — عرض مین دامنِ عدم مثل

پاٹ دریا کا حد سی افزون تھا — بادبان جہاز گردون تھا

اوج مین کم نہ تہا وہ جیحون سی | لب بلب تہا محیطِ گردون سی
دیکہہ کر آب ہمعنانِ فلک | ڈر کی کہتی ہتی ساکنانِ فلک
کہ یہی آب کی سبب طغیانی | زورق چرخ ہو نہ طوفانی
آسمان سی ہم اوج تہا زبس آب | برج آبی بنا تہا برجِ حباب
آتی تہی تہ سبو کی صاف آواز | باتین سنتی ہتی ساکنانِ جہاز
کہکشانِ فلک بسانِ نہنگ | ہر بہنور رغیرتِ دہانِ نہنگ
بیچہری سمج جب اوبہرتی تہی | نسر طائر کو صید کرتی تہی
کود پڑنیکا قصد کرتا تہا | جان دینی سی پر وہ ڈرتا تہا
جو مصاحب شریکِ خدمت تہی | غرقِ دریای رنج و حیرت تہی

## آمدن مہر پرور در باغ و یافتن لوح طلسم و روانہ شدن مع برق رفتار برای فتح قلعہ طلسم

ساقیا ذوق اب شراب کا ہی | بحرِ می مین روان ہو کشتی می
من کی پینی سی بس یہی ہی بچاؤ | بطِ می کا جو فشا مین ہو شکار

چشمِ حق بین سی لطفِ حق دیکھو　اوس سبب کی تم سبب دیکھو

اپنی قدرت اگر دیکھاتا ہی　بگڑی کاموں کو وہ بناتا ہی

کارساز اور ہی غریب نواز　ساری بندونکا ہی اوسی پرناز

اوسکی قدرت مین عقل حیران ہے　کارِ مشکل اوسی سی آسان ہی

وہی حاجت روای عالم ہی　وہی توانا خدای عالم ہی

جوکہ مشکل مین یاد کرتا ہی　اوسکو اللہ شاد کرتا ہی

مصلحت مین ہی اوسکی دخل کسی　غرق کردی وہ دم مین جابہی جسے

رنج کشتی نہ پای طوفان سی　ڈوبتی کو بچای طوفان سی

آگ مین ہوگیا خلیل کا یار　کردیا اوسنے آگ کو گلزار

غم نہین اوسکو جوکہ مونس ہو　زندہ مچھلی مین رکھا یونس کو

خضر کا ہی وہ راہ مین حافظ　رہا یوسف کا چاہ مین حافظ

کردیا وصلِ آدم و حوّا　حافظِ نوح ہر بلا مین رہا

اعتراف اسکا انبیا نی کیا　ما عرفناک مصطفیٰ نی کہا

اوسکی قدرت کا لطف دیکھو ذرا | کارخانہ مین اوسکی ہی کیا کیا

مہرپرور غریب آوارا | غمکش و رنج دیدہ بیچارا

کس الم سی وہان تلک پہنچا | شور نالونکا تا فلک پہنچا

روز و شب رنج مین بسر کرتا | غم و غصہ کو ماحضر کرتا

گوش دل سی سنو حقیقت اور | کہ خدا نی کیا عجائب طور

چلی اوسکی اگر ہوائی کرم | شاخ پژمردہ سبز ہوا وسدم

اوسکی جسدم ہو بارش افضال | شجر خشک بارسی ہو نہال

ہی خبر دار جو یہان ساحر | گئی لیکر خبر وہان ساحر

مہرپرور کا مضطرب ہونا | ماہ پروین کا جان بلب ہونا

فوج کی وہ اذیت و تکلیف | سبکا رنج ثقیل اور خفیف

من و عن سب اونہون نی جاکی کہا | کچھہ دیا لکھہ کی کچھہ سنا کی کہا

سنکی وہ نعق نی حال سرتاسر | آفرین کی ہر ایک کی ہمت پر

یاسمن نی جو یہہ خبر پائے | ہیکلی سی کمال گھبرائے

دل مین پہر نالونکا خروش تہا — عشق مین پہر جنونکا جوش ہوا

دل بیتاب تہا جو گہاتون مین — اوسکو سمجہاتی تہی وہ باتون مین

دل تو کہتا تہا چل کی قربان ہو — ضبط کہتا تہا یون نہ بیجان ہو

پاؤن کہتی تہی چل اوسی کی راہ — دل یہہ کہتا تہا اٹہو بسم اللہ

گوش پیغامِ یار کی مشتاق — دیدی دیدِ نگار کی مشتاق

جان شوقِ وصال کی طالب — اور زبان تہی سوال کی طالب

سینہ تہا قربِ یار کا خواہان — دل بغل مین نگار کا خواہان

ہاتہہ جویان بلائین لینی پر — لب کشادہ دعائین دینی پر

زانو کو جستجوی زانوی یار — پہلو کو آرزوی پہلوی یار

باپ کی ڈر سی جا نہ سکتی تہی — شوقِ دیدار مین بلکتی تہی

سنئی کیا دل پہ دکہہ وہ بہرتی تہی — عشق نادیدہ مین جو مرتی تہی

بس جدا ہمی جو یارِ جانی سی — مرتی تہی وہ غمِ نہانی سی

ہجر کی جو باد درمیان آئی — گلشنِ حسن پہ خزان آئی

گل سا چہرہ تھا غم سی پژمردہ ・ دل ہی دل مین کمال افسردہ

نہ وہ رنگت رہی نہ وہ جوبن ・ سیب کی طرح زرد سیب ذقن

آہ کرتی تھی جب وہ اوٹھتی تھی ・ بیٹھتی تھی تو غم سی گھٹتی تھی

رنج الفت سی جی نہ تھی ماہر ・ اول عشق مین ہوئی آخر

نرگس چشم دیکھہ کر بیمار ・ نرگس جادو نی کیا اظہار

سمجھہ اب بھی تو گلشن جادو ・ لعل سی جانکو نہ کھو اب تو

اس مرض کا تو اپنی چارا کر ・ اب بھی اس عشق سی کنارا کر

ابھی اس کام مین ہی تو انجان ・ باز آ باز میرا کہنا مان

مفت تو اپنی جان کھو دیگی ・ تیری پروا اوسی نہو دیگی

ماہ پروین کا وہ تو شیدا ہی ・ ساری عالم پہ یہہ ہویدا ہے

تیری غم سی وہ دل ملول نہین ・ ایسی الفت سی کچھہ حصول نہین

بات رسوائی کی ہی جان لی تو ・ صدق مین میرا کہنا مان لی تو

مدتون کا طلسم چھٹتا ہے ・ جان جاتی ہی گھر بھی لٹتا ہی

فعلِ بد ہی نہین یہہ کارِ ثواب
کر بزرگونکی نام کو نہ خراب

اوسکو بہولا کبہی نہ کوئی بتای
صبح کا بہولا شام کو جو آئی

نرگس جادو سی یہہ سُن سُنکر
رہ گئی اپنی سر کو دُہُن دُہُن کر

لگی کرنی وہ بار بار افسوس
کہا افسوس صد ہزار افسوس

ہوئین لاچار نرگس جادو
دلکی اوپر نہین ہے اقابو

دوست سمجہی تہی اپنی جس دل کو
لاکہہ سمجہاتی ہوئین اس دل کو

کسی صورت نہین سنبہلتا دل
ضد سی ہرگز نہین بہلتا دل

لگی یہہ روئی مثلِ ابرِ بہار
آنسو نکا بندہا غمو نسی تار

لاکہہ اسکو مین ہون سمجہاتی
بات دلکی نہین کہی جاتی

یہی کہتا ہی میرا یہہ دلِ زار
مہر بیدرد یہہ چلکی ہو تو نثار

چہوڑ دی اپنی یہہ امیری تو
اوسکی کوچی مین کر فقیری تو

اوسکی کوچی کی جو گدائی ہی
مجکو دنیا کی بادشاہی ہی

کہتا ہی چہوڑ بد تمیزی تو
اختیار اوسکی کر کنیزی تو

دل سی کیا آدمی کو چارا ہی | بی اجل اسکی مجکو مارا ہی

یہہ سنی پر ہوا ہی میرا حال | ابہی دیکہا نہین ہی حسن و جمال

گئی تاب و توان و عقل و ہوش | پہرون ہتی ہون بزم مین خاموش

جان کیا کیا عذاب دیتی ہیے | دلکی طاقت جواب دیتی ہیے

عشق نی دانو پر چڑہا مارا | جیتی جی دلنی ہای ست ہارا

دل جگر ہوکی آب بہتا ہیے | انکہونسی خون ناب بہتا ہیے

خون تنمین نہین کہین باقی | حرکت ہاتہہ مین نہین باقی

چیر کر کاش دیکہی وہ قاتل | سینی مین غمسی آب ہی دل

چاک ہین غمسی دل جگر افسوس | اوسکو اسکی نہین خبر افسوس

بسکہ بڑہتا ہی غمکا ہر دم زور | عشق نی کردیا مجہی کمزور

جان دینا غضب سمجہتی ہون | نیک و بد مین بہی سب سمجہتی ہون

حرکت اسقدر ہوئی تو ہوتی | مین بری ایک اگر ہوئی تو ہوتی

یاسمن ہی چچا کی جو دختر | پہلی عاشق ہوئی ہی وہ اوپر

اوسکا جب اس طرح ارادا ہے — اوسی غیرت میری زیادا ہے

جب نہ بیٹی کی ہو ذرا غیرت — مین بھتیجی ہون میری کیا غیرت

چار دنکی جو یہ جوانی ہے — عشق سی لطفِ زندگانی ہے

مینی گہر کو کیا ابہی سی سلام — کسکی غیرت کجا بزرگون کا نام

یار ہو جامِ می ہو دلبر ہو — مین ہون پہلو مین مہرپرور ہو

اوسی ہوگا جو کوئی دکہہ مجکو — آنکہین ٹہنڈہی کلیجہ سکہہ مجکو

جسطرح ہوگا کل مین جاؤنگی — مہرپرور کو دیکہہ آؤنگی

تم جو میری شریکِ حال نہین — غم نہین کچہہ مجہی ملال نہین

پہرگئین تم جو مجسی کیا ڈرہی — میرا اللہ میرا یاور ہے

دین و اسلام سی غرض کب ہی — بنتِ حسن ہون یہ مذہب ہے

نرگسِ جادو بولی سنکی کلام — عشق مین پختہ ہی نہین تو خام

مین جو تجکو یہ طعنی دیتی تہی — واری مین تیرا دل یہ لیتی تہی

تونی مجسی کلام خوب کیا — جو کیا تونی نام خوب کیا

تیری اوپر فدا میرا جی ہی
مین ہون لونڈی تیری تو بی بی ہے

ناگہان صورت ہوا یہ پہنچین
آنکی آن مین وہ جا پہنچین

پہنچی اوسوقت وہ وہان جاکی
تہی پریشان بال زہرا کی

ہر طرف شور آہ وزاری تہا
مہر پرور کو رنج طاری تہا

لوگ غم سی تمام تہی بیکل
ساری لشکر مین تہی عجب ہلچل

خاک رہ ڈالتی تہی سب سر پہ
ماہ پروین کا نام لی لی کر

مہر پرور بہی تہا لئی خنجر
قصد یہہ تہا دیکہائی جوہر

گرد بیٹہی تہی گہیری اوسکو لوگ
ماہ پروین کا تہا ہر اک کو سوگ

جان زہرا کی لب پہ آئی تہی
ہر طرف شور تہا دہائی تہی

کیا کہون جیسا تہا ملال اوسکو
لوگ سمجہاتی تہی کمال اوسکو

ہر طرف ایک پڑرہا تہا غریو
جستجو کو گئی تہی ہر سو دیو

اسکا احوال آگی ہوگا ذکر
کہ یہان ہی مجہی طلسم کی فکر

چارہ ناچار دل پہ جبر کیا
ماہ پروین کی غم مین صبر کیا

اسلئی ہی طلسم کا جانا — قلع کی فتح کا ہی ہاتہہ آنا

مصر پرور کا تہا یہہ غمسی حال — چاک تہا جیب غم مثال ہلال

غم نی ایسا کیا تہا اوسکو ہلاک — کہ فقیرانہ برمین تہی پوشاک

جامۂ تنگ تن سی شاکی تہا — پیرہن جسم مین شکر نی تہا

بیٹہا رہتا تہا درد و غم سی ملول — کچہہ نہ تہا جز ملال و رنج حصول

گئین جسوقت وہ نو مہ پارا — غش ہوین دیکہہ کر وہ یکبارا

اوسکی افسردگی پہ رونی لگین — دیکہہ کر اوسکو جان کہونی لگین

گلشن جادو بیقرار ہوئی — نوک خنجر کی دل سی پار ہوئی

اور یہہ جان کو عذاب دیا — تاب و طاقت نی بہی جواب دیا

خون دل آنکہون سی ٹپکنی لگا — خار غم دل مین پہر کہٹکنی لگا

جوشش غم سی دل نکلنی لگا — پہر گریبان پہ ہاتہہ چلنی لگا

وحشت دل زیادہ ہونی لگی — موتی ہر چشم پہر پرونی لگے

جوشش حیرت سی رہ گئی ششدر — جہکگئی پاؤن خاک پر یک سر

آہ ہمدم رفیق نالا تھا
عشق قامت کا بول بالا تھا

گل رخسار زرد ہونے لگا
ہول سے دل میں درد ہونے لگا

عشق کا پھر زیادہ شور ہوا
ضعف آیا روانہ زور ہوا

نہ رہا پاؤنکو مقام قیام
ضعف بولا عصا سے آہ کو تھام

چھٹ گیا فرط غم میں صبر کا ساتھ
ضبط کی تھی عنان تو غیر کی ہاتھ

اولٹے پاؤں ہانسے وہ پھر کی
ہر قدم پر سنبھلتی تھی گر کے

نرگس جادو کا پکڑ کر ہاتھ
شاخ سانی سی جاتی تھی وہ ساتھ

گرتی پڑتی ہوئی ہانسے پہ چلے
اولٹے پاؤں ہٹی یہاں سے چلی

کہتا تھا دل یہیں مقام کرو
گھر کو مجرا کرو سلام کرو

جان قربان کر کے اوٹھو تم
اب جو بیٹھو تو مر کے اوٹھو تم

در دلبر یہ کون تھا مانع
شرم آڑے ہوئی حیا مانع

رشتہ الفت کا پر نہ توڑ آئی
جان دل دونو کو وہ چھوڑ آئی

گھر کا آنا کب اوسکو بھاتا تھا
یار بن گھر وہ کاٹے کھاتا تھا

خون دل آنکھہ سی بہاتی تہی  دم نکلتا تہا جان جاتی تہی

روز چوری چہپی ہوا معمول  رات کو جانی کا کیا معمول

سنو ایک رات کی حقیقت اور  نئی لکھتا ہون یہ مصیبت اور

مہر پرور کا دل جو گہبرایا  سیر کو چاندنی کی وہ آیا

باہر ایک خیمہ کی تہا خانہ باغ  اوسی کہلتا تہا اوسکا غنچۂ داغ

بیکلی نی جو دلپہ کی کاہش  کچہہ ہوئی دلکو سیر کی خواہش

چاندنی کچہہ تہی اور کچہہ تہا ابر  دلکو آتا نہ تہا فراق مین صبر

فرش بس چاندنی کا بچہوایا  مضطرب ہوکی سیر کو آیا

کرسی پہ بیٹھنی کا دہیان آیا  عرش و کرسی سی تہی جو ہم پایا

بیٹھا ملکہ وہان درختونسی  شکوہ تہا اوسکو اپنی بختونسی

پیچوان اوسکی اگی تہا جو دہرا  پیچ وہ بہی الم سی کہاتا تہا

دہوئین اوٹھتی تہی دلسی آہ کی ساتھہ  چپکا بیٹھا تہا رکھی ہاتھہ پہ ہاتھہ

کف افسوس غم سی ملتا تھا  سوز فرقت سی سینہ جلتا تھا

نالی پیہم الم سی کرتا تھا | بی اجل جوش غم سی مرتا تہا

ساحرونکو نہ تہی جزین سی پناہ | داغ دل تہا برنگ تابہ سیاہ

حسن نی اوسکی کر دیا تہا ماند | آگی آتا نہ تہا حیا سی چاند

چادر ابر موہنہ پہ دہرتی تہی | چاندنی اوس سی مکر کرتی تہی

قدرتِ حق کی دیکہتا تہا وہ سیر | سخت تہی ناگوار صحبتِ غیر

صورتِ آئینہ تحیر تہا | ماہ پروین کا بس تصور تہا

گاہ روتا تہا اپنی حال پہ وہ | صبر کرتا تہا ہر ملال پہ وہ

بوسی مہنال لب کی لیتی تہی | آہ دل سی جواب دیتی تہی

سوچمین تہا عجب وہ غیرتِ ماہ | جسطرح کوئی دیکہتا ہی راہ

اتنی مین وہ ستارہ پیشِ نظر | چرخ سی آکی چمکی مثلِ قمر

خیرگی دیکہہ کر نگاہ نی سیکے | روشنی اور نورِ ماہ نی کی

مہر پرور گو ہو گئی حیرت | دیکہہ کر اونکی چاندسی صورت

ماہ پروین کا دہوکا ہونی لگا | لیکی رومال موہنہ پہ رونی لگا

شکل طاؤس جب چلین وہ چال | مہرپرور کا دل ہوا پامال

سامنی ہو گئین کھڑی یکبار | بجلی دلپر یہان پڑی یکبار

مہرپرور کا پھر پکارا دل | یہہ کہان سی بلا ہوئی نازل

حسن نی انکی بیقرار کیا | تیر سینی سی وار پار کیا

بوی رخسار جب مہکنی لگے | حسن پر دل لبھا بہکنی لگے

مہرپرور سی بس رہا نگیا | غش یہ آیا کہ کچہہ کہا نگیا

ہنس کہا کر یہہ ہنس پڑین دونو | آنکھہ سی آنکھین چار کرین دونو

پریزادین کو دل سی بہول گئی | غیر ہو لونکی بو پہ بہول گئی

خنجر غم سی دل ہوا مجروح | قفس تن مین تڑپا طایر روح

سیر مین باغ کی شکار ہوا | عشق کا تیر دل سی پار ہوا

حقہ کسکا وہ اور کسکی سیر | حسن و الفت مین ہی ازل سی بیر

دل نی کرسی سی اونکو اٹہوایا | اور اسکی سوا نہ بن آیا

پوچہا اونسی کہا نسی آنا ہوا | بی بی کیسی جہان سی آنا ہوا

مہربانی تو کوئی دم سے کیجیے ۔ آپہی آئیے کرم سے کیجیے

مہربانی جو کی غریبون پر ۔ سرفرازی ہی کم نصیبون پر

میری گہر مین کرم کیا تمنی ۔ ہم غریبون پہ کی دیا تمنی

دل محزون کو کر دیا میری شاد ۔ حق تعالی تمہین رکہی آباد

جز دعا ہمسی اور کیا ہوگا ۔ داتا خوش رکہی گا بہلا ہوگا

طمع والا ادہر جو آئی تہی ۔ سیر کچہہ اسطرف کی بہائی تہی

ہر طرح عیب سی بری ہو تم ۔ جن ہو یا انس یا پری ہو تم

آنی سی نصف شب مین کیا تہا حصول ۔ کسکی تم باغ خوبی کی ہو پہول

آنیکا صاحبونکی تہا کیا وقت ۔ حسن یہہ آپکا اور ایسا وقت

کام ہی کچہہ نہ دہیان مین لانا ۔ بی تکلف یہان چلی آنا

ہم فقیرونکی گہر سی کیا پایا ۔ سحر و افسونسی بہی نخوف آیا

بیٹہی اور کرم سوا کیجیی ۔ نام سی اپنی آشنا کیجیی

سنکی تقریر مہرپرور کی ۔ سمجہی الفت کی یہ مہم سر کی

دو نو جانب سی چاہ ہوتی ہی — دل سی بس دل کو راہ ہوتی ہی

ناز و انداز وہ دکھانی لگی — تیڑھیان سیدھیان سنانی لگی

چھیڑ پس رو برو لگی ہونی — نازکی گفتگو لگی ہونی

بولی حاصل ہی اس کلام سی کیا — ہم غریبونکی تمکو نام سی کیا

ماہ پروین کی تم مصاحب ہو — آپ محبوب تم تو صاحب ہو

حسن پر کہتی ہو خود پری تم ہو — ماہ پروین کی مشتری تم ہو

آشنا اوسکی داغ حسن کی ہو — طوطی تم اوسکی باغ حسن کی ہو

تم مین اوسکی بنی جی ہیچ کہو — موہنہ نہ کہلواؤ بس خموش رہو

جہوٹی ہانکین عبث یہ بکتی ہو — ہمسی بیوجہ کیون چرکتی ہو

دیکھو موہنہ پر نہ یون چڑہو صاحب — اوسی کا کلمہ تم پڑہو صاحب

ایسی باتونسی ہم مقر ہونگی — ہم سمجھتی ہین خوب یہہ جونگی

آپسی وہ جو موہنہ ہی موڑ گئی — تمکو دام بلا مین چھوڑ گئی

اسی باعث سی ارتباط ہی یہہ — اسی باعث سی اختلاط ہی یہہ

اس لئی تمسی بحث کرتی ہون | مین بہی کہہ دون کہو تو مرتی ہون

اپنی باتونسی تم دہراتی ہو | طرفہ بلبل مجہی سناتی ہو

اوسی کی حسن کا مزا لیو | کسی کچّون سی گولیان کہیلو

جال پہیلاتی ہو سمجہتی ہون | دام مین لاتی ہو سمجہتی ہون

چار ہی دن مین اوسکو بہول گئی | مجکو بس دیکہتی ہی بہول گئی

کیا کری آپکا یقین کوئی | طوطہ چشم آپسا نہین کوئی

ایسی بازآئی بس ملاپ سی مین | نہین رکہتی امید آپ سی مین

نام مین میری ہی جو تمکو کلام | گلشن جادو بندیکا ہی نام

ساحرونسی جو لڑنی آئی ہو | گو رہین اپنی گرنی آئی ہو

یونہین فتح طلسم باقی ہین | حسن پر آپ پہیلی جاتی ہین

عشق کا ساتہہ توچہوڑوگی | یوہین باب طلسم توڑوگی

ذکر اسکا نہ درمیان لاؤ | خیر سی اپنی گہر کو پہر جاؤ

کہان رستم سا آپکا دل ہی | لڑنا ذبیح سی کار مشکل ہے

یاسمن غم سی جان دی اپنی — اور تمکو خبر نہو اوسکے

بیوفائی مین سب سی فائق ہو — کس توقع پہ کوئی عاشق ہو

مہ پرور نے جب سنی یہ سخن — گلشن جادو سی گئی یہ سخن

بہبکیوں سی عبث ستاتی ہو — کس لیے شیرونکو ڈراتی ہو

جان و دل ہم نیاز کرتی ہین — حسن پر آپ ناز کرتی ہین

یہہ تو باتین نہین تمہاری ہین — حسن کی خوبیان یہہ ساری ہین

اسی نے سبکا دل ہلا ڈالا — حسن کا موہنہ خدا کری کالا

کند تیز اپنی یہہ زبان نکرو — سرد مہری سی گرمیان نکرو

شعلہ حسن کی بڑی ہی آنچ — سوجہتا کچہہ نہین ہی سات اور پانچ

سارا وہ نت کا گوشت پوست ہوے تم — میرا دشمن ہی اوسکی دوست ہو تم

ملی نہ راہِ بلند و پست ہوئی — ولسی یہان فتح کی شکست ہوئی

اپنی اب جانکی صفائی ہی — آنکہہ سی لڑتی ہی لڑائی ہی

پہرکی جانا یہان سی ناممکن — سمجہی ہم اپنی آئی موت کی دن

عشق صاحب کا داغ دیوی گا | آپکا حسن جان لیوی گا

زور اسمین نہین ہی بندی کا | لوح تقدیر مین جو ہو لکہا

جان جائی نہ مطلب دل ہو | تمسی الفت مین رنج حاصل ہو

ہم غریب الوطن مسافر ہین | رنج کش ہین شکستہ خاطر ہین

تمکو لازم تہا کرتی خاطر تم | نہ کہ دکہہ دینی پر ہو حاضر تم

یہی پہل ہوتا ہی محبت مین | جو عداوت کی تمنی دعوت مین

واہ کیا خوب قدردانی کی | کیا غریبونکی میہمانی کی

مرحبا واہ واہ کیا کہنا | یہی اسوقت زیب تہا کہنا

گلشن جادو کی کرہی آنسو | یاس کی جب ہوی سخن بر رو

نرگس جادو نی جو دیکہا حال | گلشن جادو سی کیا یہہ مقال

کہتی ہین کیا بہلا اس الفت کو | پڑین پتہر تیری محبت کو

کوئی معشوق کو ستاتا ہی | ٹہڑہی باتین کوئی سناتا ہی

دل شکستہ ہی یہہ غریب ہی یہہ | غم کشیدہ ہی بی نصیب ہی یہہ

٦

باعث اسکا کہ شاد ہو جائی ہر طرح با مراد ہو جائیے

دور کر دو ر ایسی فقرون کو وہ کر اسکی جو کچھہ کہ مرضی ہو

جان اسوقت ہی اوڑی جاتی تہیکی گرمی بہی نہین بہاتی

گلشن جادو رنج سہنی لگی ندی بس آنسوئنکی بہنی لگی

پہر مخاطب ہوئی وہ دلبر سی بات کی ہنس کی مہ پیکر سی

سنئی صاحب یہہ اب کلام بغور عشق مین آپ کی سہی جو جور

آپکی حسن کا تمام بیان یاسمن سی سنا تہا مینی یہان

سخت تہی رنج و غم سی فریادی وہ بہن ہی میری چچا زادی

بس اوسی روز سی حبیب ہوئی اپنی خواہر کی مین رقیب ہوئی

گلشن جادو اسم رکہتی ہون پاس لوح طلسم رکہتی ہون

آپ کی عشق مین خراب ہوئی غم سہی مورد عذاب ہوئی

عمر بہر کی بزرگونکی بنیاد آپکی واسطی یہہ کی برباد

لوح مین آپ کو یہہ دیتی ہون اور مین گہر کی راہ لیتی ہون

جان دی دین بہی دیا تم کو — کیا دشمن تمام مردم کو

اب نہ آؤنگی مین تمہاری پاس — مدعی ہین تمام ساری پاس

دور سی دیکہہ کر مرونگی مین — پر حفاظت کیا کرونگی مین

لوح کی دینی پر جو ہوگا ستم — سب اوٹہالونگی وہ درد و الم

برق رفتار ہی جو یہہ عیار — ساتہہ اسکا نہ چہوڑنا زنہار

یہی جا پہ کام آوی گا — ہر طرح سی تمہین بچاوی گا

ہووی جو کچہہ کہ لوح مین لکہا — کیجیو اوس پہ تم عمل اپنا

اسکو رکہنا بہت حفاظت سی — ہونا غافل نہ میری الفت سی

نہ گوارا کرو دغا کو تم — درمیان دو مجہی خدا کو تم

کہائین قسمین بہی آپ مجہی شدید — بیچ مین دو میری کلام مجید

تہی تو کافر پہ اب مسلمان ہون — جان و دل سی مین تم پہ قربان ہون

کوئی حجت نہ یہہ ذرا لائی — جو کہا اوسنی وہ بجا لائی

گلی دو نو ملی پہر آپس مین — دو نو مجبور عشق کی بس مین

یہہ ہوئی صدقی وہ بلا گردان
یہہ فدا اوسپہ اپنے وہ قربان

ایک پر ایسا مائل ایک ہوا
دونو کا عشق مین دل ایک ہوا

دیکی وہ لوح ہو گئی راہی
دل نے اوسوقت ہمرہی چاہی

یہہ ادہر بیقرار وہ بیتاب
عشق مین دونو کا چہٹا خور و خواب

لب پہ اوسکی تو مہر پرور تہا
ورد اوسکو بہی نام دلبر تہا

سنا زہرا نے جب یہہ سارا حال
دل کو حیرت ہوئی کمال کمال

کہتی تہی بیوفا ہی ذات بشر
خیر انسی نہین سوائی شر

ماہ پروین تو ہو مصیبت مین
مہر پرور رہو عیش و عشرت مین

نہ رہی حیف عشق مین تاثیر
نام الفت نہ لین صغیر و کبیر

وہ نہین یا تو نکا سب مین چرچا تہا
مہر پرور وہان جو جا پہنچا

کہا زہرا نے دیکہہ کر کیا خوب
یہی الفت کا ہی اثر کیا خوب

ماہ پروین کی موت آئی ہی
لو مبارک کہ سوت آئی ہی

آپکا بیاہ اوسکا تیجا ہے
یہی الفت کا بس نتیجا ہے

عشقِ یارِ جدید مین پہولے — اپنی یارِ قدیم کو بہولے

آفرین آپکی محبت کو — کیا بہلا کہتی ایسی الفت کو

طعن و تشنیع کی سنی جو کلام — تہام کر اپنا بس دلِ ناکام

پہلی تو خوب آہ و افغان کی — نہ کی یہ بات پہر نمایان کی

خیر ہی تمنی کیا کلام کیا — جیتی جی بس مجہی تمام کیا

ماہ پروین کی نام کی صدقی — اپکی اس کلام کی صدقی

گلشن جادو میہ ہی محسن ہے — ابتو یہ فتح قلعہ ممکن ہے

سنی زہرا نی یہہ کلام جو ہین — شاد دل ہو گیا ہوا یہ یقین

اسکی اوسکو کمال عید ہوئی — جان و دل کو خوشی شدید ہوئی

گلشنِ جادو کی ہوئی اوسی چاہ — کہا اوسکا بہلا کری اللہ

شکر اوسنی کیا خدا کا ادا — آئی ذہنپر آسمانسی بلا

مہر پرور نی پڑہا کی پہر تو نماز — قفلِ صندوقچہ کیا بس باز

مطلبِ لوح سی ہوا واقف — پہلی ان باتونسی نہ تہا واقف

دیکہی جسوقت اوسنی صورت لوح ٭ ہن و حزن سب پڑہی عبارت لوح

صاف مضمون تہا یہ یہین لکہا ٭ اب نہ مضطر ہو ای طلسم کشا

فتح کرنا تو کام میرا ہے ٭ اور عالم مین نام تیرا ہے

اسمِ اعظم کو پڑہ تو ای دانا ٭ مع عیّار سوی دریا جا

چہوڑ لشکر کو اپنی اسجا تو ٭ دیکہہ پہر دم مین سیرِ دریا تو

رخصت ایک ایکسی غرض وہ ہوا ٭ اسمِ آعظم کو خوب یاد کیا

برق رفتار کو لیا ہمراہ ٭ لی غرض ساحلِ مراد کی راہ

دیو کی فوج سی کیا ارشاد ٭ سحر کا ہی طلسم بی بنیاد

کسی صورت نہ پیچہی رہ جانا ٭ گہیرا ڈالی ہوئی چلے آنا

کسی ہتہیار سب بدن پہ درست ٭ ہوا راہِ طلسم پر وہ چست

برق رفتار تہا جو وہ عیّار ٭ بانی تہی اوسکی پاس سب طیار

مثل عیاری مین نہ تہا اوسکا ٭ اوسی خجلت زدہ عمر ہی تہا

تہِ ران باد پا ہوا کا تہا ٭ پاؤن گردونیہ باد پا کا تہا

اشقر دیو زاد کا ہمسر
بلکہ خوبی مین اوس سی بہی بہتر

اور یہہ کب کسی کی وصف مین ہے
شعرِ اوستاد اسکی وصف مین ہے

وہ چہ مرکب چو برق یا بادی
طرفہ دیوانہ و پری زادی

ہوتی راکب کی جبکہ زین بہ پشت
آسمان ہوگئی شکوہ سی پست

## غرق بحرِ طلسم شدن مہر پرور بر در اوّل و مقید شدن و باز رہا گشتہ ساحر آنزا گشتن و نامہ نوشتن بذ بنق

ساقیا دی شرابِ صاف مجہی
تا کہ ہو ہمتِ مصاف مجہی

جامِ جمشید نشہ مین پاؤن
جب تو سیرِ طلسم دکہلاؤن

مہر پرور جب آیا دریا پر
کیا کہون تہا وہ موج زن کیونکر

شور سی اوسکی دل دہلتی تہی
حل گرتی تہی دم نکلتی تہی

اور حالت جو ہوگئی دل کی
لوح گردن مین پہر حمائل کی

بند آنکہونکو کرلیا اکبار
ڈالا دریا مین اپنا خوش رفتار

برق رفتار کا بہی ہاتہہ لیا
چہوڑا اوسکو نہ اپنی ساتہہ لیا

کو دی القصہ وہ نو دریا مین — غرق ہی فتح کی تمنا مین
مہر پرور بس اسطرح ڈوبا — جیسی خورشید نی غروب کیا
برق رفتار بسکہ تہا چالاک — ہاتہہ مین اوسکی تہا سرِ فتراک
تہ سی دریا کی پہر نہ یہہ نکلے — شکلِ گوہر غریقِ آب ہوئی
جاتی ہی تہ طلسم کی پائی — آشنائی مین لوح کام آئی
دیکہنی والی سب پہری مایوس — ہاتہہ ملتی تہی یاورِ مانوس
بعد دم بہر کی پہر وہان کیا تہا — نہ کہین پانی تہا نہ دریا تہا
کام کرتی تہی جو نگاہِ تیز — نظر آتا تہا دشتِ وحشت خیز
کوچ زہرا نی بہی وہان سی کیا — شوکت و شان بڑی نشان بڑہا
جسطرف سی کہ فوج جاتی تہی — خلق کثرت سی خوف کہاتی تہی
مہر پرور کا سنئی اب احوال — کیسا تہا اوسکی واسطی جنجال
پاس رکہتا نہ تہا شفیق کوئی — بیکسی مین نہ تہا رفیق کوئی
تنِ تنہا تہا آپ یا عیار — سر پہ تہی ذات ایزدِ غفار

نکوئی غمگسار تسکین کو
نہ غرض دانی سی نہ پانی سی
دشت پرخار دن کو طی کرنا
طی بڑی رنج سی مسافت کی
گرسنہ تشنہ زندگانی سی سیر
رنج اسطرح جب گذرنی لگا
ماہ پروین کی غم مین دو پایا
اپنی دکھلا گئی گل رخسار
چین آتا اگر کہین پاسیتی
مجکو فرمائی تو مین جاؤن
مہرپرور نی جب سنی گفتار
غم مین بہتر ہی جان کا کہونا
اور شی کی نہ کچہہ خبر رکہو

نکوئی اوسکی یار تسکین کو
سیر تہا اپنی زندگانی سی
شب کو زیر درخت دکہہ بہرنا
کوئی صورت نہ نکلی راحت کی
رات دن دو تو آنکہونمین اندہیر
بسکہ رفتار عرض کرنی لگا
گلشن جاودانی یہہ دکھلایا
غم کہٹکتا ہی اوسکا صورت خار
ڈہونڈہتی ہو مگر نہین پاتی
کہین فکر غذا تو کر آؤن
یون لبون سی ہوا وہ گوہربار
عین معراج ہی فدا ہونا
فقط اللہ پر نظر رکہو

دور ہو جائیگی کدورت بہی — ہوگی کوئی نہ کوئی صورت بہی
دل کا ہوتا ہی مدعا حاصل — اضطراب دلی سی کیا حاصل
یہ سخن کہکی وہ بڑہا آگے — دیکہون کرتا ہی کیا خدا آگی
ناگہان باغ ایک نظر آیا — رنگ دونونکی چہرون پر آیا
دل مین بشاش و شاد شاد ہوے — نامرادی سی بامراد ہوی
گرتی پڑتی ہوئی وہان داخل — ہوی جنت کی درمیان داخل
غنچۂ دل شگفتہ ہونے لگا — تازہ داغ نہفتہ ہونی لگا
گئی پژمردہ خاطری دل سی — بہولی داغ مسافری دل سی
درِ گلزار پر قدم ماری — دم نہ تہا اونمین رنج کی ماری
جب کہ وہ اندرون باغ ہوی — مہر تابان چراغِ داغ ہوئی
خوش ہوی باغکی فزا دیکہی — گلشنِ خلد کی ہوا دیکہی
اپنی دکہلاتی ہتی بہار شجر — سب نظر آئی میوہ دار شجر
مونہہ مین بس انکی پانی بہر آیا — شوق نی انکا ہاتہہ پہیلا یا

دیکھی بارہ دری زمرد کار ساری مینا کی تہی در و دیوار

سبز ہی فرش سبز کا کیا رنگ دنگ ہو جس سی چرخ مینا رنگ

عورتین مین بہت سی مہ پارہ جنکا حورونکو شوق نظارہ

دیکھکر اونکو اونسبہون نی کہا آیا صد شکر حق طلسم کشا

اسی کی آرزو مین بیٹھی تہی اسی کی جستجو مین بیٹھی تہی

مدتونسی تہا انتظار اسکا حسن ہی باعث بہار اسکا

اسکی آنی پہ ہم نثار ہوئی اسی کی تیر کی شکار ہوئی

رشک ماہ فلک ہی خورشید ہوگئی چشم انتظار سفید

سب سی ایک اونمین تہی کمال حسین مہر و مہ تہی اوسکی خوشہ چین

جانین جانی لگین نظارونمین باتین ہونی لگین اشارونمین

برق رفتار شرم سی خاموش نرہا بہوک پیاس کا کچہہ ہوش

عشق کرتی ہی لوح کو بہولا ایسا اوسکی فریب پر بہولا

برق رفتار کتنا مانع تہا صبر پر کب بہلا یہہ قانع تہا

بیقرار ایسی جلد جا پہنچا عاقبت صورتِ ہوا پہنچا

بچہی تہی ایک مسندِ زرین اوسپہ جا بیٹہا یہ بصد تزئین

برق رفتار آگی استادہ وہ لگاوٹ یہ اُس سی آمادہ

شیشونمین شراب رنگارنگ گزکِ بیحساب رنگارنگ

خوب رو وہ تہی خوب رو یہ تہا اوس سی مصروفِ گفتگو یہ تہا

چہیڑ کی بات درمیان آئی عشق کی پیش داستان آئی

سب وہ کہنی لگی کہ مدت سی آپکی جستجو مین بیٹہی تہی

حسن کا وصف سنتی آئی تہی پر تمہین دیکہنی نہ پائی تہی

آج تمکو خدا نی دکہلایا جیسا سنتی تہی ویسا ہی پایا

پہر وہ کہنی لگی کہ ہان صاحب ہم کہان اور تم کہان صاحب

ماہ پروین سی حور جب ہووی اور کاہیکو خیال کب ہووی

لذتِ وصل اوس سی جب پاؤ ہمکو کاہیکو دہیان مین لاؤ

پہر پری رو نی جب سنی یہ سخن ہنسکی کہنی لگا کہ جانِ من

یہہ تو سچ ہی پری تو تم بہی ہو — اوس سی بہتا یہہ کہین سوا نکلا

خوبرو ہر طرح کی ہین مردم — جیسی وہ ویسی اپنی آگی تم

نام اپنا تو مجہکو بتلاؤ — کون ہو جن ہو یا پری تم ہو

ہنسکی بولی کہ کیا بتاؤن تمہین — حال جو کچہہ ہی کیا سناؤن تمہین

یہہ جگہہ بہی بہت پسند آئی — اس لئی مینی چہاؤنی چہائی

سنئی بندیکا گوش دل سی کلام — کہ زہرہ پری ہی میرا نام

آپکی عشق کا جو حال سنا — اوسی دنسی ہوئی ہون مین شیدا

درد الفت تمہارا ہی مجہکو — اس محبت نی مارا ہی مجہکو

بولی صاحب کی مہربانی ہی — بندہ کیا ہی یہہ قدردانی ہی

چاہتی ہو تو مین بہی چاہونگا — عمر بہر تم سی مین نباہونگا

تمکو میری اگر نہین پروا — مجکو بہی اسقدر نہین پروا

لگی ہونی اشاری آپس مین — دو نو نی کہائین عشق کی قسمین

متفق ہوکی اور سب نی کہا — یہی بہتر ہی انس آپس کا

انکو اسدم نہین ہی صبر و شکیب — یہہ تمہین زیب ہین تم انکو زیب

اونکو مائل جو دیکہا باتون مین — ہوئی مشغول اپنی گہاتون مین

پہر سنانی لگی وہ اورونکو — صبا جو جلد کہانا منگواؤ

تہکی ماندی سفر سی آئین ہین — راہ کی صدمی بہی اوٹہائی ہین

کشتیان جلد لاؤ تم می کی — اور حاجت نہین کسی شی کی

بعد می ہو غذا کا استعمال — رنج اوٹہائی ہین راستی مین کمال

مونہہ سی نکلا یہہ حرف اسکی جو ہین — کشتیان می کی لاکی حاضر کین

پہر زمرد پری نی ہاتہہ مین جام — لی لیا انکی ساقئ گلفام

لائی نزدیک مہر پرور کی — نازسی اپنی ہاتہہ پر دہر کی

لیکی چٹ چٹ بلائین کہنی لگی — تیری واری تو میری ہاتہہ سی لی

مجکو بیٹی پئی لہو میرا — مانی کہنا اگر نہ تو میرا

تیری صدقی یہہ جام پی لی تو — مین تجہی دون مجہی پلادی تو

برق رفتار کو ملال ہوا — کیا کہون کیا الم سی حال ہوا

سمجھا وہ لعین کہ بنگی بگڑا کام | بھر گیا انکی عمر کا بس جام
اسکا مانع ہون تو غضب آئی | اور ہی کچھ بلا مین پھنس جائی
اوسنی تدبیر کی یہ آخر کار | لوح انکی اوتار لی یکبار
جام کا منہہ سی کیا لگانا تھا | کہ پیام اجل کا آنا تھا
یار سی آشنای سحر ہوئے | دم مین وہ مبتلای سحر ہوئے
برق رفتار پیچھی جلد ہٹا | باغکو چھوڑا داغ دلپہ لیا
دوڑین دو چار اوسی پکڑنی کو | ہوئین طیار اوسکی لڑنی کو
الغرض یون پھنسا وہ بی تقصیر | طوق گردن مین پانو مین زنجیر
ہنس کی سب بولین خوب چل نکلی | ایک ہی جام مین اوبل نکلی
فتح کی خوب اپنی کام ہوئے | در اول ہی پر تمام ہوئے
مبتلا ہوگئی جو اس غم مین | نشہ می اوتر گیا دم مین
پھر پہ ور جو ہوش مین آیا | آپکو اور رنگ مین پایا
نہ تو وہ باغ ہی نہ بارہ وری | دشت ویران ہی ریخپہ خاک بھری

ساحرِ نابکار بدصورت — جسکی ہیبت سی جانکی صحت

یون مسلسل ہین طوق اور غل مین — باز کی جیسی صعوہ چنگل مین

طعن ہر ایک ہنسکی کرتا ہے — مہرپرور الم مین مرتا ہے

کہانا کیسا کہان وہ پانی ہی — تلخ ظالم سی زندگانی ہے

ایک زندان ایسا تہا تاریک — جسمین ظلمات کا اندہیرا شریک

مہرپرور وہان مقید تھا — ستم و جور اوسپہ بیحد تہا

کیون نہ دل کو بہلا تاسف ہو — چاہِ زندان مین جبکہ یوسف ہو

حیف ہی جو عزیزِ دلہا تھا — ستم و جور اوسپہ کیا کیا تہا

جا کی غربت سی ساحرون نی کہا — مہرپرور ہوا اسیرِ بلا

یاسمن نی سنا جو سارا حال — رنج دل کو ہوا الم سی کمال

ڈرسی تہی باپ کی مگر لاچار — زندگی تہی فراقِ یار مین بار

گلشنِ جادو نی سنی جو خبر — تیرِ غم لگ گیا کلیجی پر

سنا ذبح نی لوح کا پانا — مہرپرور کا باغ مین آنا

کیا بیان کیجی جو ملال ہوا | اس الم سی شکستہ حال ہوا

گلشن جادو سی ہوا وہ تنگ | کیا کہون کیا کیا پھرا اوسکا رنگ

لوح اوس سی جو کی طلب اوسنی | کئی حیلی ہزارون تب اوسنی

اسنی اوس سی جو مکر و کید کیا | اوسنی غصی مین اوسکو قید کیا

جو کہ عیار مہر پرور تہا | قید آقا کی غم مین مضطر تہا

سحر سی ساحرونکی حیران تہا | خوف سی جانکی پریشان تہا

اپنی عیاری مین وہ تہا مشغول | روز تہا اوسکا بس یہی معمول

مہر پرور کی بس خبر لانا | قید کا حال اوسکی سن آنا

چاہتا تہا کسی طرحسی چہڑاؤن | خود بچون اور اوسکی جان بچاؤن

کوئی عیاری اسطرح کی کرون | تا کہ ان ساحرونکو دکہ دی دون

جب رہائی کی اوسکی آئی گہڑی | نئی عیاری اوسکو سوجہہ پڑی

اوسنی تبدیل اپنی کی ہیئت | بن کی میوہ فروش کی عورت

میوہ جو کچہہ کہ اوسکی باغکی تہی | اوسنی ایک ٹوکری مین جمع کئی

سب مین آغشتہ کی ہتی بو شق | کہا کی جسکو رہی نہ ہوش کبہی

میوۂ حسن کا یہہ تہا احوال | دیکہی جو اوسکو اوسکی ٹپکی رال

جسطرف کو کہ قید خانہ تہا | نازسی یہہ اودہر روانہ ہوا

ہتی نگہبان وہان جو جادوگر | میوۂ حسن کی ہتی وہ خوگر

تہا جو دارو غہ سوسن جادو | تہا ہمیشہ سی مائل خوشرو

کرسی پر بیٹہا تہا زراہ غرور | گذری یہہ اوسطرفسی اوسکی حضور

دیکہتی ہی بس اوسکا وہ سودا | ہوگیا اوسکی عشق کا سودا

پاس اوسنی طلب کیا اوسکو | صبر مطلق نہ پہر رہا اوسکو

مول موہکا وہ چکانی لگا | بیخودی آئی ہوش جانی لگا

دونا موہکا اسنی مول کیا | اوسنی اوستی زیادہ اوسکو دیا

میوۂ ہنس کی کہاتا جاتا تہا | آنکہہ اوس سی لڑاتا جاتا تہا

رمز کی اوس سی باتین ہوتی تہین | سب اشارونمین کہاتین ہوتی تہین

وہ بہرا ٹوکرا ہوا خالی | دل نہ الفت سی اوسکی تہا خالی

گرمی مین ہاتہہ پر بڑہائی ہاتہہ — ناز کرنی لگی یہ اوسکی حیا تہہ

نازسی کج ادائی کی اسنی — غمزہ سی بس صفائی کی اسنی

ہاتہہ کو اسنی جہٹکا جہنجہلاکے — اوسنی بس سر کو پٹکا جہنجہلاکے

ہوا گستاخیون پہ وہ مائل — مطلبِ دل یہہ کرچکی حاصل

بیخودی نی اثر جو دکہلایا — اسنی بس سب کو اپنا کرپایا

پردۂ شرم پہر کشادہ ہوا — نشۂ بیہوشی کا زیادہ ہوا

وہ بڑہا آگی یہہ ہٹی پیچہی — شیشی اون بہڑونکی گہٹی پیچہی

نشہ مین سب کی سب ہوئی بیہوش — گور کی مردی جسطرح خاموش

برقِ رفتار نی بصد تعجیل — ہیئت و صورت اپنی کی تبدیل

درِ زندان جو بند تہا کہولا — مہر پرور سی اسطرح بولا

زیورِ آہنی کو چہوڑو تم — سرِ غم و درد سی نہ پہوڑو تم

نکلا زندان سی وہ نیک سیر — ابر سی جیسی مہر ہو باہر

ہاتہہ مین لیکی تیغِ خون آشام — کیا اون ساحرونکا کام تمام

خوشی سی اوس نی ایک خط لکھا | اوسمین مضمون اس نمط لکھا

یہہ عبارت تہی اوسمین تہی تحریر | عقل تیری کدہر ہی ای بی پیر

سحر اور ساحری بہلا دونگا | تجکو اس قلعی سی اوٹہا دونگا

سحر کرتا عبث ہی میری لئی | ملک الموت ہوئین تیری لئی

سحر سی مجہسی توجو لڑتا ہی | یہہ بتا میرا کیا بگڑتا ہی

میرا غالب ہوا ہی ایسا ڈر | بیٹہا ہی تو طلسم مین چہپ کر

بہاگتا ہی تو مجہسی گو ہر آن | پاس لیکن مجہی اب آیا جان

یہہ اجل کا پیام لایا ہون | دراول تلک تو آیا ہون

گلشن جادو کا مین عاشق ہون | ساری عالم سی اسمین فائق ہون

آج ان سب کو کیا کیا کشتہ | دیکہنا کل تو ہوئیگا کشتہ

لکہہ کی یہہ مثل نامۂ اعمال | ڈالا گردن شکستہ کی فی الحال

اسمین وہ اسپ دیوزاد آیا | پیار اوسپر اسی زیاد آیا

لی لشکر بہی زہرا آپہنچی | فرحت عیش کی ہوا پہنچی

| | |
|---|---|
| ہوئی استادہ خیمی اوسجا پر | تہی خوشی سب کی روی زیبا پر |
| در اول وہانسی تہا دوکوس | ساحرون پر پڑی تہی تہی اوس |
| زندگی ہتی ہر ایک کو بہاری | جنگ کی ہو رہی تہی طیاری |

## جنگ شدن از مہرپرور با ذبنق وفتح کردہ

## برو ردوم رفتن

| | |
|---|---|
| ساقی اب ہو شراب تند کا دور | دو سہری جنگ ساحرونسی ہی اور |
| پہول سی گر شراب پاؤن مین | گل مضمون یہان لٹاؤن مین |
| گرم بازار اب فنا کا ہو | جان کا ساحرونکی سودا ہو |
| دیو اور ساحرونکی لشکر ہین | سب تلی سامنی برابر ہین |
| خوب گہمسانکی لڑائی ہی | دیکہین کس سمت کی صفائی ہی |
| خبر قتل سوسن جادو | پہنچی فوراً طلسم مین ہرسو |
| مہرپرور کا قید سی چہٹنا | دشمونکی وہ گردنین کٹنا |
| گوش زد جب ہوا یہہ ذبنق کی | سن کی ہوش اوڑ گئی اوبن احمق کی |

طبل جنگی بجایا میدان مین — فوج سب لیکی آیا میدان مین

میمنہ میسرہ درست ہوا — جنگ پر ہر جوان چست ہوا

قلب لشکر مین ٹھہرا خود آکر — کچھ کمین گہہ پہنچی فوج ادہر

فوج کچھ بھیج دی بسوی جناح — خون دیونکا جانتی تہی مباح

تہی چمکتی پہر رہای علم — تہی علمدار بہی بڑہای علم

ساتھ اسباب ساحری موجود — سب وہ مصروف سحر مین مردود

جب کہ میدان جنگ صاف ہوا — مردونکو دعوی مصاف ہوا

مہر پرور بہادر دوران — یون لگا کرنی جنگ کا سامان

کثرت فوج اودہر قلیل یہان — یون ہوی جنگ کی سبیل یہان

خیمہ سی باہر آیا وہ غازی — کی یسار و یمین سرفرازی

دیو جو جنگ آزمودہ تہی — تہی صف جنگ مین جو خوب لڑی

اونکو رکہا یمین اور یسار — کہہ دیا اونسی رہیو تم ہشیار

من چلی جو سوا تہی اس رہ مین — تہی وہ سب ساقہ و کمین گہہ مین

تھی جو نامی جوان ہراول تھی | شیر کیطرح تھی وہ سب آگی

قلبِ لشکر مین دیو تھی طرار | اور ہراول تھی غازی جرار

اسقدر آپ تھا قریبِ علم | فتح کی تھی ہوا نصیبِ علم

فوج مین جو کہ تھی قدر انداز | ذہن اونکا تھا اسقدر انداز

لئی تیر و کمان تھی آمادہ | تھی نشانی کی زد پہ استادہ

قصد تھا جبکہ وہ کرین تلوار | تیر ہون غرق تا لب سوفار

برق انداز جو کہ تھی غازی | انکو تھا شغل برق اندازی

گولی کی زد پہ بیٹھی تاکتی تھی | دیکھ کر ساحر اونکو بہاگتی تھی

تیغ زن تولتی تھی تلوارین | کہ جو نزدیک ہون اونہین مارین

اسقدر تھا غرورِ تیغ زنی | ایک حملی مین کیجی صف شکنی

ہوا میدان جبکہ صف آرا | ایک نی دوسریکو للکارا

تل گئی جنگِ فوج پر غازی | سب نی کہلائی اپنی جانبازی

چلی ساحر اوہر لئی پیکار | میان سی غازیون نی لی تلوار

پهر تو هونی لگی هان دو گشت
انکا رو اور ساحرونکی پشت

هر طرف دار و گیر کا غل تها
ساحرونکی نفیر کا غل تها

سر په تلوار جب کر چلتی تهی
تنگ کی نیچی سی نکلتی تهی

تیر جسکا چلا دو سار هوا
زخمی مرکب فنا سوار هوا

برق انداز کی چلی گولی
تهی نئی رنگ کی هان هولی

کسی جا نیزه تها کسی جا تیر
موت تهی جنگ مین گریبان گیر

کوئی سینه په هاته مین خنجر
کسی کی تیغ اور کسی کا سر

ایک خنجر اوٹهائی بیٹها تها
ایک شمشیر کهائی بیٹها تها

کوئی زخمون سی سخت آری تها
کسی کو وقت دم شماری تها

کوئی نیزه و کهائی جاتا تها
کوئی لڑنی سی جی چراتا تها

ساری جانباز خون مین سرشار
بدهیان زخمونکی گلی کی هار

دیکها ذبنق نی جب یه جنگ کا رنگ
مصر پدرسی هوگئی جبین تنگ

هوا مصروف سحر وه ساحر
فوج بس اسکی هوگئی آخر

یک قلم فوج ہو گئی بیکار — اسقدر سحر کی تھی مارا مار

فوج جھرمٹ اودھر جو کھانی لگے — زہرہ چلائی جان جانی لگے

کثرتِ فوج جبکہ گھٹنی لگے — جانکی ڈرسی پیچھے ہٹنی لگے

مہرپرور کی فوج پست ہوئے — فتح کی اسطرف شکست ہوئے

صفحۂ جنگ جب ہوا خالی — لوح پر اوسنی پہر نظر ڈالی

اوسمین تھا یہ لکھا کہ یون نہ لڑو — فوج پیچھے کرو تم آگی بڑہو

اسمِ اعظم کو جلد کر لو دم — اور کرو پرچمِ علم پہ رقم

ہوا رازِ خفی جب اوسپہ جلی — لکھی پرچم پہ اوسنی نادِ علی

اسمِ اعظم کو اوسنی پڑہ پڑہ کر — گھٹی اوس فوجسی کھا بڑہ کر

لڑنی پر چست اب کمر رکھو — اپنی اللہ پر نظر رکھو

دم مین مین ردِ سحر کرتا ہون — انکو مین زیرِ تیغ دھرتا ہون

مردِ مردانہ پھر وہ شیر ہوئے — فوجِ روباہ پر دلیر ہوئے

زور پر آگئی دلاور سب — پھر چڑھی ساحرونکی منہہ پر سب

اسقدر پھر تو بہ وسحہ ہوا ۔ ماہ پر فتحیاب مہر ہوا

پھر نہ ہرگز اونہین قرار ہوا ۔ جو ہوا آگی سی فرار ہوا

وزِ اوّل کو فتح کر ڈالا ۔ ساحرونکو لہو بین پھر ڈالا

جس جگہ تھی ہزار ہا ساحر ۔ کوئی اوسجا نہ پھر رہا ساحر

دوسری در پہ وہ گیتی ساری ۔ بجی فتح و ظفر کی نقاری

ہوا کشتو نکا اونکی جبکہ شمار ۔ قتل ساحر ہوئی تھی تیس ہزار

قتل اوہر دیو دو ہزار ہوئے ۔ زخمیون پر بھی زر نثار ہوئے

مہر پرور کا جب ہوا وہ عمل ۔ آخر اونسی لیا وزِ اوّل

عمل اپنا غرض کہ بٹھلایا ۔ قیدی ہر ایک نذر بھی لایا

مہر پرور نی سب کئی آزاد ۔ دلِ محزون ہوا نہایت شاد

وہان دس بیس دن قیام کیا ۔ کوچ موقوف تھا قیام کیا

زخمیونکی علاج ہونی لگی ۔ رو بصحت مزاج ہونی لگی

دلِ ونبق کمال خستہ تھا ۔ سحر سی اوسکی بند رستہ تھا

دوسری درکی اب حقیقت ہی | یہہ نئی طرح کی حکایت ہی

## بار ہ یگر طیاری جنگ نمودن و رفتن بر کوہ سحر و گلنار جادو را کشتن و فتح نمودن و در دوم گرفتن

ساقیا سحر ہی دوا ایسا ہو | بزم عشرت ہو جام صہبا ہو

لکھون جو داستان سحر طراز | ہو زبان سی بیان سحر طراز

میرا جادو نگار خامہ ہے | اب فسون سی دوچار خامہ ہی

اب سنین سامعین حقیقت حال | دیکہی شان ایزد تعال

دوسری درکا اوسکا قصد جو تہا | مہر پرور نی جلد کوچ کیا

اسپ چالاک پر ہوا وہ سوار | اور ہمراہ لی لیا عیار

پہر چلا بہر جستجوی طلسم | دل مین تہی سیر آرزوی طلسم

ایک منزل نہ طی ہوی تہی ابہی | قدرت حق اوسی نظر یہ پڑی

شیر صورت نظر پڑی مردم | دیکہہ کر عقل جسکو ہوئی گم

شیر کا چہرہ جسم انسان کا | فعل انسان کا طور حیوان کا

دیکھہ کر خوف ہو گیا طاری — کی لڑائی کی اونسی طیاری
برق رفتار نے کہا فی الفور — لوح پر کیجئے ذرا اب غور
اوسی پہ کیجئے عمل اسوقت — تا نہ منزل مین ہو خلل اسوقت
فال لی لوح سے تو یہہ نکلا — کچہہ خبر انسے تم نہو اصلا
انسے کچہہ تم کلام بہی نکرو — بلکہ اسجا قیام بہی نکرو
جلد اس راہ سے روانہ ہو — کہین ایسا نہو نشانہ ہو
خوف دل مین نہ اپنے لانا تم — گہنٹکو پہر نہ انسے آنا تم
دیکھہ کر لوح بس حمائل کی — طی وہانسے وہ جلد منزل کی
بعد ایک روز اور ایک شب کی — ایک وادی مین جا کی وہ اوتری
تہا وہ میدان پر فزا ازبس — یہہ بہی افسردہ دل جو تہا ازبس
رات کی رات بس مقام کیا — صبح کو کوچ لاکلام کیا
یہہ بہی منزل غرض تمام ہوئی — چار و ناچار انکو شام ہوئی
دامن کوہ ایک نظر آیا — سیر پر انکا دل بہی لہرایا

دیکھا چھوٹا سا اوس جگہہ ایک کوہ / جانور ہر طرف گروہ گروہ

لالہ پھولا ہوا ہی نافرمان / اوسکی خوشبو کی تابع فرمان

آب تشارین بہی ہین وان ہرسو / فاختہ کا ہی نالۂ کوکو

ایک جانب ہی سبزہ زار چمن / اوسکو خوش چشم چر رہی ہین ہرن

کہین رفتار کبک جلوہ کنان / کہین خنیاگری طاؤسان

آرہی ہی کہین سی صوت ہزار / کہین پہولی ہوئی گلونکی بہار

زعفران کا کہین ہی تختۂ زرد / آرہی ہی کہین ہوائی سرد

کوڑیالی کی وصف کیا ہون بیان / غیرتِ مارِ زلف پر افشان

بیل بوٹی پہ ہی نیا جوبن / دامنِ دشت پر کڑہی ہی چکن

مثلِ اطفال جو روش ہرسو / مست ہین جست و خیز مین آہو

کوہ وہ ہی برنگ کوہ بلور / جل گیا ہی اونہین کی رشک سی طور

حسن مین مثل کوہ تمکین مین / رشکِ کوہ سرین شیرین ہین

تیغ کوہ گران ہی وہ جلاد / جسکی گردن پہ خون صد فرہاد

راه پرپیچ اوسکی هی بالکل
غیرت راه کوچهٔ کاکل

چشمی اوسپر وه صاف و پرتاب
موج زن مثل چشمهٔ سیماب

لیکی آب اوسکی نهرسی رضوان
سینچتا هی ریاض باغ جنان

دلربا آبشار کی آواز
فرحت افزا برنگ نغمهٔ ساز

هر شجر اوسکا نخل گلشن طور
هر ثمر رشک سیب عارض حور

ایکطرف چشم نرگس کهسار
دیدهٔ مست کی طرح سرشار

وه درختو نپه مرغ خوش الحان
نغمه آموز عندلیب جنان

پتهر اوس کوه کی هین کیا شفاف
سینه صاف دل کی طرح هین صاف

یون دل کوه سی شرر هین عیان
جیسی سنگ ستاره جلوه کنان

اوسی کوه مین هو کیا همسنگ
لعل عکس شفق سی هی هرسنگ

مهر کی اوسپه کب هی جلوه گری
هی سر کوه پر کلاه زری

نظر آیا یه لطف عز و جل
هوگئی جان دیکهه کر بیکل

دو گهڑی رات بهی نه آئی تهی
چاندنی رو نمائی لائی تهی

اسقدر تہا بس اوس بہار کا نور — سبہی یہہ اوسکو مثلِ کوہِ طور

دیکہہ کر حق کا اوسپہ لطفِ عمیم — گئی شب کو وہان وہ مثلِ کلیم

بسکہ دیکہی تہی سحر کی آزار — کچہہ مناجات مین پڑہی اشعار

کردگارا طفیلِ پیغمبر — رحم کر میری حال کی اوپر

بہ طفیلِ علی و آلِ نبی — واقفِ راز ہر خفی و جلی

ماہ پروین سی تو ملادی مجہی — قلع کی فتح بہی دکہادی مجہی

اسقدر طبع مین یہہ خائف تہی — رات بہر وردہ تہی وظائف تہی

ہوئی اتنی مین صبح کی انداز — کی ادا اوسنی وہان سحر کی نماز

دلمین آیا کہ ٹہرین آج یہان — ماندی سب ہو گئی ہین پیر و جوان

رنج و ایذا بہت اوٹہائی ہی — راحت اس زمین پہ پائی ہی

دیکہہ کر اوسنی جای لطف فزا — بس اوسی کوہ پر مقام کیا

واقفت راز کچہہ نہ جانتا تہی — محوِ نظارۂ تماشا تہی

جسطرف پہینکتی تہی تیرِ نگاہ — بند پاتی تہی چار سمت سی راہ

طبع آئینہ ساں مکدر تہی ۔ بنی ہر رہ سدِ سکندر کی
برق رفتار سی یہہ اونسی کہا ۔ ہمکو تقدیر نی یہاں رکہا
مثلِ آئینہ سخت حیرت ہی ۔ اب اوترنیکی کون صورت ہی
لوح کو دیکہا پہر تو گہبرایا ۔ اوسمین لکہا ہوا یہی پایا
تمکو اس کوہ پر نہ آنا تہا ۔ یہہ فقط حیلہ تہا بہانہ تہا
خیر دیکہو یہاں کا لطف ذرا ۔ یہہ بہی ہی ساحرونکی سحر کی جا
اتفاقاً تنسی تہرتی ہوئی ۔ ایک در کی طرف سی جا نکلی
چار دیواری ایک وہاں دیکہی ۔ اور صورت نئی عیاں دیکہی
گئی اندر جو اوسمین باہر سی ۔ دیکہا اوسوقت مہر پرور نی
مختصر ایک قصرِ عالی شان ۔ جسپہ قربان ہر بشر کی جان
نظر آیا عجب وہاں کا رنگ ۔ عقل ہو جای جسکو دیکہکی دنگ
عورتیں کچہہ وہاں حسینہ ہین ۔ ایک دو مرد بی قرینہ ہین
دونون مردونکی دیکہی یہ حالت ۔ ایک خوش رو ہی ایک بدصورت

حبشی کی جو شکل رکھتا ہے — مسندِ زر پہ شاد بیٹھا ہی

خوبرو سامنی ہی استادہ — حکم پہ زرشت رو کی آمادہ

عورتو ہین جو ماہِ کامل ہی — حبشی پر دل اوسکا مائل ہی

حبشی کو تو ناز ہی اوس سی — اوس پہ ہی گو نیاز ہی اوسی

پاؤن پھیلائی وہ تو بیٹھا ہی — اوسکی قدمونپہ ہاتھہ اسکا ہی

بات کرتا ہی وہ تکبر سی — پھیر لیتا ہی مونہہ تنفر سے

اپنی خدمت وہ اوس سی لیتا ہے — پاؤن سی بس ہٹائی دیتا ہے

خلطہ کرتا ہی جب وہ اوسکی ستا — لیتی ہی یہہ بلائین ہاتھون ہاتھہ

یوہین ایک دو گھری رہی صحبت — دور سی دیکھتی تھی یہہ حالت

اتنی مین جام می کا دور آیا — رنگ صحبت نی اور کھلایا

بھرکی یہہ جام می پلانی لگی — ناز معشوق سب اوٹھانی لگی

خوبرو تھا کھڑا جو سر پہ غلام — کہی اوس سی اشارتین یہہ کلام

جو کہ باہر کھڑی ہین دو مہمان — جلد اونکو بلا کی لا تو یہان

آیا باہر غلام اندر سے | عرض کی اوسنی مہر پرور سی

کیون اوٹہاتی یہان اذیت ہو | چلکی اندر شریک صحبت ہو

کرکی وہ شخص منتِ بسیار | لیگیا اونکو ساتھہ آخر کار

مہر پرور وہان گیا جب آہ | پڑی یکبار اوس پری پہ نگاہ

دیکھی اوس نحس کی جو شکل سیاہ | کہا یہہ سعد بخت ہی واللہ

یہہ پری زاد اور یہہ شکل قیر | فی الحقیقت ہی عشق کی تقصیر

ایسی پہر شکل کا حسین ہو غلام | اوسکی قدرت مین کیا کسی کو کلام

انکو دیکھا جو شاہ نسی یکسر | نازسی دور بیٹھی وہ آکر

اوٹھہ کی اوس روسیہ نی کی تعظیم | انکو بٹھلایا پاس باتکریم

مطلب دل وہ انکا سب پوچھا | انکی آنیکا بہی سبب پوچھا

سیر کا شوق تھا جو دامن گیر | بولی لائی مجھی یہان تقدیر

کوہ پر جو مزا نظر آیا | سیر کرنیکو مین یہی آنکلا

مہربانی جو آپکی پائی | اسطرف طبع کہینچ کر لائی

کہا اوسنی میری ہتی کیا طالع
آپ آئی یہان خوشا طالع

کیجئی بود و باش اب چندی
دونو صاحب کی ہم توہین بندی

ہم غریبو نپہ ہی بڑا احسان
ہوا روشن یہہ کلبۂ احزان

دیکہہ کر اوس غلام کی صورت
غیر ہتی انکی رنج سی حالت

کیا اوسکا جو حال استفسار
حبشی نی یہہ پہر کیا اظہار

طور یہہ عشق سرسری کی ہین
یہہ بہی عاشق اسی پری کی ہین

میری اوپر تو جان دیتی ہی
اور انسی یہہ کام لیتی ہی

نہین انکو جو اوسکی تاب فراق
روز و شب دیکہنی کی ہین مشتاق

جسپہ دل آئی کسکا چارا ہی
عشق و الفت مین کیا اجارا ہی

لاکہہ ہوتا ہو نہین کنارا کش
میری ہی نام پر ہی یہہ تو غش

انسی پیہم خفا یہہ ہوتی ہی
مجہہ پہ ہر دم فدا یہہ ہوتی ہی

سنکی انکو کمال حیرت ہتی
وہ پریزاد غرق غیرت ہتی

ہو لی یہہ دیکہہ کر سب اونکا حال
لوح کی اوپر آیا کچہہ نہ خیال

حبشی کہہ کی یہہ اوٹھا اوس آن — انکی دولت سے لگا کچھہ کرنے سامان

اوٹھہ گیا جب محفل صحبت وہ — اور لپٹی گیا ایک آفت وہ

اپنی یہہ فعل سی نہ پھر چوکی — پاس جا بیٹھی اوس پری رو کے

پھر بلاکر غلام کو اوس جا — پہلو مین اوس پری کی بٹھلایا

شوخیونسی یہہ طعنی دینی لگی — چٹکیان اوس پری کی لینی لگی

حبشی کی پسند ہی یاری — خوبرو یار سی ہی بیزاری

کیا سبب اسکا ہی بیان توکرو — مجہسی ظاہر یہہ داستان توکرو

کونسا وصف اوسمین ہی ایسا — اسمین حیرت ہی عیب کیا پایا

مدعا اسکا مجہہ پہ ظاہر ہو — دل کچہہ اس بات سی بہی ماہر ہو

مہر پرور سی جب سنی یہہ کلام — ہنسکی اسطرح بولی وہ گلفام

پر تکلف تو یہہ لطیفا ہے — سخت یہہ شخص بی سلیقا ہے

اسکو جس دن سی مجہسی عشق ہوا — مجکو الفت ہتی یہہ مرا شیدا

اس بغیر ایکدم نہ تہا آرام — رکہتی ہتی روز و شب اسی سی کام

| | |
|---|---|
| پھر ہوا دورِ جام و صہبا کا | سر جھکا پیشِ جام مینا کا |
| شغل ہونی لگا جو گانے کا | دیا اختر کی اس غزل نی مزا |

## غزل

| | |
|---|---|
| ہو گی دیوانی اوس پریرو کی | سخت پچتائی ہم بہت جو کی |
| نہ ابھی جاؤ سیر ہونی دو | آپ کی حسن کی ہین ہم بہو کی |
| ایک ہی وار مین تمام کیا | تیغ وہ غضب تھی ابرو کی |
| دلِ صد چاک تجھہ پہ پیچ پڑا | شانی نی عقدی کھولی گیسو کی |
| نیک تھا دل یہہ بد مزاج ہوا | نازاو ٹھانی سی یار بدخو کے |
| ہو پریشان کیون نہ اپنا مزاج | ہم ہین سودائی زلف کی بو کے |
| ہجر کی شب مین ہوگئی ہین | تکئی مشغل ہین میری پہلو کے |
| ہاتھہ ملوائی ہی مجھی حیرت | دیکھہ کر آئینی وہ زانو کے |
| اونکو جنت سی کام کیا ای حور | رہنی والی ہین جو تیری کو کی |
| تیغِ ابرو کا جو نشانہ ہو | خون الہی ہمیشہ وہ تھو کی |

آرزو ہی کبھی تو تکئی کی جا
میرا زانو ہو نیچے زانو کی

رخِ رنگین کی عندلیب ہین ہم
قمری ہین اوسکی قدِّ دلجو کی

سنکی خوش چشمی کا تری شہرہ
نشّی ہوتی ہرن مین آہو کے

اس فسونساز چشم سی تیری
سیکھین ساحر طریق جادو کے

اوج پر ہی ستارہ ای اختر
رہتی ہو ساتھہ یار مہرو کے

مئے گلگون کا دور دور رہوا
بزم کا پھر تو اور ہی طور رہوا

ہی سوا جو کہ خوبرو او نہین
بنی ساقی وہ چار سو او نہین

دور مین آئی جام کی گردش
بھولی سب صبح و شام کی گردش

مہر پرور تنک آیا جامِ بلور
آن بیٹھی بغل مین غیرتِ حور

مہر پرور کو شوقِ یار ہوا
برق رفتار ہوشیار ہوا

برق رفتار نی جو یہہ دیکھا
کہہ دیا کانین کچھہ آہستا

بھولی ہو تم مآل یاد رہی
درِ اول کا حال یاد رہی

بہولو پہ یونکی تم نہ صحبت پر — مطلب لوح پہ کرو تو نظر

رہ گیا محو ہوتی ہو وہ — جاگ اوٹھا یا کہ سوتی وہ

کچھہ بہانیسی اوس سی ہوکی جدا — مطلب لوح کو وہ پڑہنی لگا

اوسمین مطلب تہا بس یہی لکہا — رہ خبردار ای طلسم کشا

حبشی کی جو آشنا یہہ ہی — قتل کر اسکو بہو فایدہ ہے

کشتہ مکار پر دغا کو کر — ایک ہی ہاتھہ مین اسی دوکر

ہاتھہ سی یہہ اگر بچی زندہ — پہر تو ہوگا کمال شرمندہ

برق رفتار بہی رہی ہشیار — حبشی پر کری وہ لوح سی وار

خوبرو اور یہہ غلام جو ہی — اس سی بدتر نہین ہی کوئی شی

پیچہی سی اسکا کیجیو کام تمام — کچھہ نہین اس مین صورت الزام

دیکھیو پہر یہان مزا کیا ہی — دیکہنا قدرت خدا کیا ہی

پڑہ چکا جب وہ لوح کا مطلب — ہوا آگاہ اوسکی حال سی سب

رفتہ رفتہ قریب جا بیٹھا — ہاتھہ خنجر پہ اوسکا آ بیٹھا

کھینچتی ہی کمر سی خنجر کو
جا نسی مارا اوس ستمگر کو

حبشی پہ بہی پہر علم کی تیغ
ضربت لوح مین کیا نہ دریغ

پیچہی سی پس غلام کو آکر
ماری ایک تیغ ہوگیا بی سر

ہوا تینونکا جب کہ کام تمام
پڑگیا اوس مقام مین کہرام

ہوگیا شور دار و گیر وہان
ہر طرف تہی صدای آہ و فغان

آگ کی بہلی برسی انگاری
پہر پکاری یہ جادو گر ساری

ہوئی گلنار جادو آخر کار
وقنا ربنا عذاب النار

کوئی کہتا تہا ہوگیا اندہیر
یہی شمشاد جادو کا ہی ڈہیر

کوئی کہتا تہا گیا خزان آئی
مرگئی نو بہار جادو بہی

بس پہر بہر وہان تہ شور رہا
بعد اسکی یہ پہر نظر آیا

خاک کا ڈہیر اور تہہ رہی
نہ تو وہ کوہ ہی نہ وہ گہر ہی

اسمین لشکر بہی سارا آپہنچا
دوسری در کو سامنی دیکہا

ہوا حلہ ادہرسی لشکر کا
قہر تہا نعرہ مہر پرور کا

ساحر آگاہ ہو گئی سارے — خون ہوئی کافر و مسلمان کی
سحر اور ساحری دیکھاتی تھے — قتل مردود ہوتی جاتی تھے
لوہے سی کچھ نہ زور چلتا تھا — دیکھ کر اوسکو دم نکلتا تھا
خون تلوار سی ٹپکتا تھا — ہو نسکتا تھا کوئی عہدہ برآ
پاؤن آخر کو اوتھہ گئی سب کی — دبکی گوشو نمین ہر طرف دبکی
پاؤنکی حد نہ ہوش تھی کی — کھیت تھا ہاتھہ مھر پور کی
تھے ہی مغلوب کافرانسی تمام — ہوا منصور لشکر اسلام
مورچے انکی بڑھ گئی آگی — دوسری در کو چھوڑکر بھاگی
تیسری در پہ عاقبت جالی — دوسرے در کو کر دیا خالی
پھر بھی در انکو جب کہ ہاتھہ آیا — مال و اسباب جو بسا پایا
ماہ پروین مگر جو یاد آئی — جھڑی انکھون نی مینہہ کی برسائی
گلشن جادو کا بھی آیا خیال — تر ہوئی جوش اشک سی رومال
چھٹگیا تھا جو یار جانی سے — تنگ تھا اپنی زندگانی سے

لاکهه گهتی تهی دستدار اوسکو
کسی صورت نتهاقرار اوسکو

حال دیکها جو یهه شفیقون نی
دلکو بهلا لیا رفیقون نی

خوب سا انتظام پهر کرکی
دل مین آیا یهه مهرپرور کی

چلیی اب تیسری بهی در کی طرف
سیکرون هوتی هین عزیز تلف

پیش خیمه روان کیا اپنا
کوچ او سجا سی کر دیا اپنا

## رفتن مهرپرور طرف درسوم و نونهال جادو را کشتن

## و فتح نموده درسوم گرفتن

ساقیا باده خوار هو نی دیی
نشه کا پهر خمار هو نی دیی

لیکی القصه فوج جاه وحشم
سب پہ احسان کیی بلطف و کرم

تیسری در کی سمت راهی تها
ساتهه غازی هر ایک سپاهی تها

تاج کج سر په تها زراه شکوه
غٹ کا غٹ گرد فوج کا انبوه

ساتهه سب اپنی پیشوا کی تهی
مورچهل دو طرف هما کی تهی

شوکت و شان عجب دیکھا تا تہا | موچھوں پہ تاؤ دیتا تا جاتا تہا

طبع جو مائل شکار ہوئی | دشت میں اور ہی بہار ہوئی

ہاتھ پر رہگئی سر ہرن آئی | نقد جان اپنی نذر کو لائی

جانور خود شکار ہوتی تہی | باز و بحری کی وار ہوتی تہی

اسطرحسی سواری جاتی تہی | ساتھ باد بہاری جاتی تہی

راہ میں جو فقیر آجاتا | مال و زر بیشمار پا جاتا

اسقدر زر لٹا بلا تا تہا | ہوگئی شاہ راستی کی فقیر

ایک منزل تلک مع لشکر | آیا ہمراہ وہ بکر و فر

برق رفتار کو لیا ہمراہ | اور رکھہ کر خدا پر اپنی نگاہ

تیسری دن کی سمت موہنہ موڑا | ساری لشکر کو اوس جگہہ چہوڑا

قدرت حق کی دیکھی آئین | در جو تہا نگار خانۂ چین

سحر دیکھا نہیں اس آئین کا | گرد تہا جس سی سحر ہی چین کا

سامنی دشت لق و دق پایا | جا بجا ہر درخت کا سایا

صورت آئینہ صفا مین ہی — خلق کیا صنعت خدا مین ہی

ایسی موقع سی ہین شجر گنجان — جنکی خوشبو سی ہوئی تازہ جان

جانور لاکہون ہر شجر پر ہین — کلمۂ حق زبانکی اوپر ہین

دل پہنساتا ہی پیچ سنبل کا — بلبلین بہر رہی ہین دم گل کا

جانور جو ہی خوبصورت ہی — رنگت اوسکی خدا کی قدرت ہے

سبکی ہر شاخ پر یہی ہی صدا — اسطرف آتا ہی طلسم کشا

لوح کی ہی کریم نی امداد — یہہ کریگا طلسم کو برباد

ساری باتین یہہ سنتی جاتی تہی — لب نہ ہرگز مگر ہلاتی تہے

دلمین کہتی تہی طرفہ حیوان ہین — صاف گویائی مین یہہ انسان ہین

چلی جاتی ہتی چپکی یہہ خاموش — اوڑہی جاتی تہی ہر قدم پر ہوش

پر تکلف فزا وہان کی تہے — دم عیسی ہوا وہان کی تہے

دو پہر مین ہوا وہ میدان طے — بڑہی آگی تو دیکہی اور ہی شی

یعنی ایک گنبد طلائی ہے — جسکی تا آسمان رسائی ہی

خوشنما ہی کمال خوش اسلوب — دلکو مطلوب طبع کو مرغوب

خوبصورت کمال موزون ہے — صورت گنبد فلاطون ہی

اسطرح ہی زمین پہ اوسکی چمک — رنگ جیسی کہ ہو حصار فلک

اوسکی چوٹی پہ بیٹھا ہی ایک باز — اوسکی منقار ہو رہی ہی باز

نالہ کرتا ہی جب بجوش وخروش — سنکی اوڑتی ہین ہر بشر کی ہوش

دیتا ہی صدا بشور وفغان — جس سے ہلتا ہی گنبد گردان

تا فلک جاتی ہی صدای فغان — یہی مضمون ہی صاف اوسی عیان

مہر پرور اودہر آتی پائی — نہ یہان سی وہ زندہ جاتی پائی

جب ہوا گوش زد یہہ سارا کلام — سمجھی اب دیکھئی ہو کیا انجام

جان سینی مین ہوگئی بیکل — باز کو سمجھی اپنا گرگ اجل

لوح کو لیکی ہاتہہ مین لاچار — غور سی دیکھنی لگی ہر بار

اوسمین لکھا یہی نظر آیا — اسکی کہنی کو تو عمل مین لا

اسپ کو چہوڑ ساتہہ لی عیار — اسکی اندر کی جاکی دیکھہ بہار

دیکھہ کیا قدرت خدا ہی وہان | لطف کیا اور کیا مزا ہی وہان

بڑہ کی یکبار وہ گئی جو وہان | پایا نادر عجیب ایک مکان

سنگ مرمر کی دیکھی بارہ دری | پچی کاری ہی سب جواہر کی

بیچ مین اوسکی ایک چبوترہ ہی | جسکو لگتی نہین ہی کوئی شی

سب ہی کار مرصعی اوسپر | ہی جواہر نگار سر تا سر

فرش ہی اوسپہ خز کا دیبا کا | کارخانہ ہی ساری دنیا کا

سارا اسباب ہی جواہر کار | چارون کونون پہ کرسیان ہین چار

بیچمین پانچوین جو کرسی ہی | چرخ سی بہی زیادہ اونچی ہی

اوسپہ بیٹھی ہی ایک پری صورت | زہرہ خصلت ہی مشتری طلعت

سر سی پا تک بہری ہی نور مین | پہیلی ہی حسن کی ضیا گہر مین

پاؤن پر پاؤن ہی دہرا اوسکا | سارا چہرہ ہی نازکی سی بہرا

پاؤن مہندی لگی ہوئی ہین اوسکی | شام مین جسطرح شفق پہولی

سرخ ہی پائجامہ چٹکی کا | دلمین لیتا ہی چٹکیان گویا

سر پہ ڈہلکا ہوا دوپٹا ہے — زیست پر عاشقونکی بٹا ہے

ڈالیان بہی ہرین ہین پہولونکی — قمتی کی عطر سی بسین ساری

چارکونون پہ ہین خواصین چار — اونکی جوبن کی بہی نئی ہی بہار

سایہ کچہہ دہوپکا تو ڈہلتا ہی — دن جو تہوڑا ہی وہ بہی چلتا ہی

جو شجر ہین کہ چارونکونونکی — وہ منڈہی ہین زری تمامی سی

چار اونہین قفس ہین بلبل کی — سو نوا سنج عشق ہین گل کے

ہلکی ہلکی ادہر تو صوت ہزار — اور ادہر اوسکی حسن کی وہ بہار

عقل حیران ہوی کہ وہ کیا ہی — قدرت حق کا ایک تماشا ہی

دیکہہ کر اونکو وہ ہوی مائل — گیا بس اوس پری کی ہاتہہ سی دل

ہنسکی بولی کہ آئی صاحب — شکل اپنی دکہائی صاحب

آپکی دیرسی ہین تہی مشتاق — اوٹہہ نکلتا تہا مجہی رنج فراق

ہم تو یون جان آپ پر دیوین — آپنی میری نہ کچہہ خبر لیوین

اس محبت کو کہتی ہین کیا — یون ستانا کسی کا ہی اچہا

مہر پرور نے جب سنا یہ مقال ‏ بولی میرا بھی ہی عشق مین حال

تم ملک مین تو آ نسکتا تھا ‏ شکل اپنی دکھا نسکتا تہا

تھی ملاقات وقت پر موقوف ‏ آجکے دن پہ تھی مگر موقوف

ایک کرسی خواص لے آئی ‏ اور آداب وہ بجا لائی

اوس پہ بیٹھی بصد شکوہ و وقار ‏ شکوے ہونے لگے ہزار ہزار

شکوہ آمیز ہونی تھی تقریر ‏ دلپہ لگتی تھی انکی تیر پہ تیر

جبکہ راز و نیاز خوب ہوا ‏ بیچ سے پردۂ حیا ٹوٹا

لائی خوب اوسکو دام مین اپنی ‏ سحر پایا کلام مین اپنے

ران پر انکا ہاتھ پڑنے لگا ‏ تیر مژگان بھی دل مین گڑنے لگا

بند شرم و حجاب ٹوٹ گیا ‏ دل سے صبر و قرار چھوٹ گیا

مے گلگون سے آشنائی ہوئی ‏ دختر رز سے کدخدائی ہوئی

عشق نے صیغۂ دوستی کا پڑھا ‏ بیحجابی پہ انکا ہاتھ بڑھا

برق رفتار تھا مخل حجاب ‏ مطلب دل کا وا نہ پایا باب

پہر تو اوس نازنین نی اوٹہکر ۔۔۔ ہاتہہ پکڑا کہ چلئین اب اندر

نشہ مین تہی جو اونکو بیخبری ۔۔۔ نرہا کچہہ بہی اونکو ضبط ذری

بی حواس اوہی نشہ مین مدہوش ۔۔۔ برق رفتار کی تہی پرّان ہوش

نشہ می سی بہکی جاتی تہے ۔۔۔ چلنی مین پاؤن لڑکہڑاتی تہی

نہین جب وہ عورتین کہڑی دوچار ۔۔۔ ہاتہہ اونکی تہی انکی زیب کنار

تہا جو عیّار وہ پشیمان تہا ۔۔۔ انکی فعلو نسی سخت حیران تہا

برق رفتار کو ندامت تہی ۔۔۔ اسنی سب کچہہ کیا نہ ایک چلی

عورتین دل مین مسکراتی تہین ۔۔۔ اپنی جامون مین کب سماتی تہین

طور یہ تہا پری شمائل کا ۔۔۔ رتبہ ہاتہو نکو تہا حمائل کا

لوح لینی کو بہی نکالی ہاتہہ ۔۔۔ اوسنی گردنین انکی ڈالی ہاتہہ

دیکہا عیّار نی جو حال شگرف ۔۔۔ مہرپرور کی زیست پر حرف

اسکو ہرگز نکچہہ بن آئی بات ۔۔۔ کہتی ہو منہہ سی توہو پرائی بات

بس کمر سی نکالی بہو شیشے ۔۔۔ کرکی اونکی طرف سی دیوشی

گیا اپنا دماغ ہاتھہ سی بند | اسلئی تا نہ پہنچی مجکو گزند

ہر طرف کو اوڑای بیہوشی | تا کری اونسی جا کی سرکوشی

ہین جو سرمست بادۂ غفلت | اونکو تنبیہ ہو کسی صورت

عقل سی انکا ہوش خالی ہی | یہی بیہوشی گوشمالی ہی

پھیلی بیہوشی کی جو وہ خوشبو | پہنچی سبکی دماغ مین ہر سو

ہوئی بیہوش دم مین بزم کی بزم | مٹ گیا اوس پری کی دلکا عزم

تہا جو وہ گنبدِ طلا پر باز | اوسنی آنکھین جو نشہ مین کین باز

وہ پکارا کہ حافظانِ طلسم | دم مین مٹتا ہی اب نشانِ طلسم

کام سارا بنا بگڑتا ہے | بادشاہونسی دزد لڑتا ہی

کھیل سب ہی بگاڑتا عیار | فتنۂ خفتہ ہوتا ہی بیدار

ہاتھہ سی وقت آیا جاتا ہی | بزم عیار یہہ مٹاتا ہے

برق رفتار نی جو دیکہا رنگ | دل مین سمجھا کہ یہہ برا ہی ڈہنگ

رفع کا بس فتیلہ پھر پہونکا | مہر پرور کو تا کہ ہوش آیا

جا کی پہر رنج و غم کمال ہوا
برق رفتار کو ملال ہوا

کہا ہر وقت آپ خوب لڑی
آپکی عاشقی پہ خاک پڑی

ہر جگہہ پر پہسل ہی جاتی ہو
پیرہن سی نکل ہی جاتی ہو

لوح کو دیکھو ہوش مین آؤ
حسن پر پہول یون نہ تم جاؤ

ہاتہہ مین لی جو لوح کی تختی
باز کی آئی دم مین کم بختی

لوح نی دی خبر طلسم کشا
جلد اس گنبد طلا پر جا

جو سفید اسکی سینہ پر ہی نشان
مار اوسکا یہ تیر اے نادان

کارگر تیر تیرا اگر ہو گا
قصہ طولانی مختصر ہو گا

ہوا کشتہ آج اگر یہہ باز
صاف تیری ہی قید کا انداز

ہد تون پہر غضب ہی تیری لئی
پہر غم و رنج سب ہی تیری لئی

ہو چکی کام باز کا جو تمام
اور بلوا ہو ساحرونکا عام

تیغ کو کر نیام سی تو علم
چوک انسی نہ جنگ مین اے صنم

اسی جا انکا خاتمہ کر دی
چین سر گرنہ انکو دم بہر دی

بعد لڑنی کی کچهه نهین پهرنے | لوح یهه ساحرونکی هی سیفی
تیسرا اور بهی اب تمام هوا | فتح کا اسپه اختتام هوا
جب هوا اثنای مطلب لوح | کچهه نه سوجها سوای مطلب لوح
تیر ترکش سی بس نکال لیا | اور کمانکو بهی پهر سنبهال لیا
پهر چلا گنبد طلا کی سمت | بس نگهه اوسکی تهی خدا کی سمت
آئی جب تک که ساحرونکی فوج | پهنچا یهه شاه بازهمت اوج
جب تلک هو بلند اوسکی نفیر | چل گیا اسکا بس کمان سی تیر
وه نشانه مراد کو پهنچا | تیر گویا هوا وه تیر قضا
تاکا تها اسنی جس قرینه پر | لب سوفار بیٹها سینه پر
پهر وهان ایک شور برپا تها | بلکه شور نشور گویا تها
هوی ساحر وهان هزارون جمع | کیا اونسکو خوب قتل و قمع
نازنین نونهال جادو کو | ایک هی هاتهه مین کیا بس وو
مهر پرور سی پهر چلی تلوار | تیغ کا منهه تها تیر کی بوچهار

| | |
|---|---|
| ہر طرف کارِ تیغ بُران تھا | لشکرِ ساحران گریزان تھا |
| کار سیفی وہ لوح کرتی تھی | سر سی بس پاؤن تک گذرتی تھی |
| گہہ قتیلون سی بہر دئی سو | کشتونکی پشتی کر دی ہر سو |
| کچھہ نہ اون ساحرون سی بن آئی | بھاگتی بھاگتی جگہہ نہ ملی |
| الامان موہنہ سی کہتی جاتی تھی | ٹھوکرین کھاکی رہتی جاتی تھی |
| ایکدم مین وہ کی لڑائی سر | تیسری در کی پائی فتح و ظفر |
| کوئی ساحر نہ پھر نظر آیا | ایک چرکا نہ جسم پر کھایا |
| تینون درسی ہی فراغت انہین | غم ہوا کا فور کو راحت انہین |
| اپنا اوس در پہ انتظام کیا | مع لشکر وہان مقام کیا |

رفتن مہر ور طرف در چہارم و گرفتار شدن و از مدد گلشن جادو و نرگس جادو رہائی یافتن و بر دنبق فتح یافتہ و آنرا مطیع خود کردہ برای تلاش ماہ پروین فرستادن و خبرش یافتن

| | | |
|---|---|---|
| ساقیا جلد اب قدح بھر دی | ؎ | می گلگون کا مجکو ساغر دی |

جام بھر بھر کی کر سبو خالی | می سی ستون کو رکھہ نہ تو خالی
دور تھی پا ہین اب قرین طلسم | نظر آنی لگی زمین طلسم
درِ چارم کی فتح کی کدھی | آگی موسیٰ کی سامری ردھی
تیغ ورسی ہوا ہی ہنگامہ | کارِ اعجاز کرتا ہی خامہ
اسیجا قتل ہوتی ہین ساحر | سیر ہی اب طلسم کی آخر
مہر پرور پہانسی جاتا ہی | سحرِ تازہ فلک دیکہاتا ہی
ہوا نقارہ کوچ کا یکبار | ساتہہ کی فوج ہو گئی ہوشیار
صبح کا وقت غل سواری کا | حوصلہ سب کو جان نثاری کا
جب کہ خورشید آشکارا ہوا | مہر پرور ادہر سوار ہوا
داہنی بائین جب نقیب آئی | دور رہتی ملکی سب قریب آئی
پیچہی پیچہی پری سوارون کے | غٹ کی غٹ تہتی پری سوارونکی
پلٹنین وہ سجی سجائی ہوین | سب دم جنگ آزمائی ہوین
تیز رفتار وہ فرس توران | ساتہہ جنگی تپنچی سکی نہ گمان

مثل نوشہ سجی ہوئی وہ جوان ‏ ‏ دل مین شوق عروس مرگ نہان

حسن و صورت مین ایک اک مہوش ‏ ‏ خانہ جنگونمین قہر کی سرکش

سبزہ آغاز جو بنونہ شباب ‏ ‏ سمن اندام عارض آتش تاب

صفدر روزگار و ضیغم وقت ‏ ‏ رشک اسفندیار و رستم وقت

زیب جسم اونکی زیور آہن ‏ ‏ زرہ و خود و بکتر و جوشن

چشم و ابرو کا قہر تیکہا پن ‏ ‏ تیور آفت بلا کی وہ چتون

زیب دست ایک اک کی دستانی ‏ ‏ بانک پن کی بندہی ہوی بانی

مئی جرأت کی نشہ مین یہہ چور ‏ ‏ کٹ مرین جنگ زرگرمین وہ سور

بسکہ خلقت مین تہا فساد اونکی ‏ ‏ خانہ جنگی تہی خانہ زاد اونکی

فتح و نصرت سدا رکابکی ساتہہ ‏ ‏ اسلحہ بہی کس آب و تاب کی ساتہہ

برچہی ہاتہونمین سفینڈ ابونمین ‏ ‏ بدر رخ ماہ نو رکابونمین

دیکہنی ہی کی وہ سپاہ نہ تہی ‏ ‏ اونکی تلوار کی پناہ نہ تہی

چوبدار اونکی تہی صدا ہر دم ‏ ‏ عمر و دولت بڑہی قدم بقدم

سبکی مجری سلام ہوتی ہوئی — خندہ زن ہمکلام ہوتی ہوئی

دست بستہ جلو مین فتح وظفر — نصرتِ کردگار بازو پر

تزک قواکو تہا روبرو اقبال — اور ادب جلو مین جاہ وجلال

ساعتِ نیک صبح کا وہ وقت — زہرہ ومشتری کا تہا وہ وقت

مہر پرور جو ماہ پارہ تہا — اوجِ اقبال پر ستارہ تہا

بخت واقبال اوسکا یاور تہا — وقتِ ادبار ساحروں پر تہا

ساتہہ تہی اوسکی فوج صورتِ موج — لمحہ لمحہ ترقی پر تہا اوج

چار منزل رہی وہ فوجِ گران — پہر خدائیکی بندہ گستی سامان

فوج نی ایک جا مقام کیا — مع عیار آگی کو یہہ بڑھا

اتفاقات سی وہان پہنچا — کبہی انسان نہتا جہان پہنچا

سختیان کہینچی برملا سرپر — آئی کیا کیا نہ بس بلا سرپر

حرفِ شکوہ ذرا نہ لب پر تہا — صبر ہر رنج اور تعب پر تہا

متحمل بلا پر آفت پر — تہی مصیبت عجب مصیبت پر

اور ان بلاؤں کا لکھوں گر احوال ۔ سامعینو تمکو ہووی رنج و ملال

سنہ ہی جب راہ کی کمال ہوئے ۔ اونکی آشنائی حال ہوئی

نکلا یہہ لوح مین نہ گھبراؤ ۔ صبر اور شکر سی چلی جاؤ

اسی در مین بڑی اذیت ہی ۔ پھر غم و رنج سی فراغت ہی

کسی صورت نہ ہو مکدر تم ۔ اس بلا کو بھی جھیلو سر پر تم

غم نہ کھاؤ جو رنج ملتا ہی ۔ رنج کی بعد گنج ملتا ہے

اسی در مین تو سانحی ہین عجیب ۔ کہ یہانسی طلسم اب ہی قریب

جسقدر راہ مین کہ تہی غمگین ۔ مطلب لوح سی ہوئی تسکین

سہکی ایذا سب آن پہنچی وہ ۔ بر سر مطلب آن پہنچی وہ

دیکھو اب چرخ کیا دکھاتا ہی ۔ کونسی دام مین پھنساتا ہی

سنئی کانو نئی ماجرا انکا ۔ حال ہوتا ہی طرفہ کیا انکا

لائی آوارگی کہان انکو ۔ چین اکدم نہو جہان انکو

ہوئی یہہ ایک شہر مین داخل ۔ طرف سیر دل ہوا مائل

حد سی افزون وہ شہر تہا آباد
تہا ہر ایک کوچہ چوک سی بہی یاد

رات کی رات ہی مقام کیا
عیش و عشرت سی دن تمام کیا

ساری بنجون سی بی خلل نکلی
صبح کو اوس جگہہ سی چل نکلے

تہوڑی سی دور شہر کی باہر
ایک تالاب آیا انکو نظر

وہان مع بنہ ہا تہہ دونو دہونی لگے
اپنی اس بیکسی پہ رونی لگے

مع عیار انکو کہینچ لیا
ایسی ڈوبی کہ کچہہ تپا نہ ملا

تہی جو غرق محیط غم دونو
نکلی یہہ ایکجا بہم دونو

دیکہنی کیا ہین سیر قدرت حق
نہ سنا تہا جو سانحہ مطلق

چلی آتی ہی اک حسین مہوش
آگیا انکو اس خوشی مین غش

ہوگئی شاد شاد شادی سی
مرتی تہی سخت نامرادی سی

وصل محبوب کا پیام آیا
قاصد شوق تیز گام آیا

دوڑ کر اوس سی یون گلی لپٹی
جیسی ملتی ہین چہوٹی برسون کی

سر سی پاتک بلائین لینی لگے
انکو لاکہون دعائین دینی لگے

ماہ پروین کا میلا سا ہی لباس
مو پریشان اور چہرہ اوداس

انکو آتی ہوئی جو بس دیکھا
منہہ پہ پھیلائی ہوئی تہی منہہ پھیرا

رو بدیوار پشت انکی طرف
جان ہونی لگی الم سی تلف

پاس پہنچی تو اور رنگ ہوا
غیظ سی سب بدل گیا نقشا

یہہ لگاتی ہین جب کہ اپنا ہاتہہ
وہ جہٹک دیتی ہی بس انکا ہاتہہ

زلف بل کہا رہی ہی جی بیکل
چین جبین پر ہی ابروونپر بل

چہیڑتی ہین ہنسی سی یہہ جتنا
اور روتی ہی غصہ سی وہ سوا

یہہ تو کہتی تہی میری کیا تقصیر
وہ یہہ کہتی تہی ہان میری تقدیر

یہی ہوتی ہین فعل انسان مین
منہہ تو ڈالو ذرا گریبان مین

فقری کیجئی یہہ جا کی اور کہین
یہان خوشامد پسند طبع نہین

چلو اتنی بناوٹین نکرو
ہٹو مجہسی لگاوٹین نکرو

یہہ کہین اور جا کی دم دیجئی
بس بس اب آپکی قدم لیجئی

کتنی بہولی ہین آپ تو واللہ
کوئی جانی کہ کچھہ نہین آگاہ

مردوہی دل مین اپنی کچھہ شرما | چل الگ ہٹ ذرا برای خدا

مین یہہ سب جانتی ہون بذاق | کچھہ تجھی شرم بھی نہین آتی

مجھسی پھر آنکھہ چار کرتا ہی | دیدہ و دانستہ تو مکرتا ہی

تو بھی کیا جعل ساز ہی واللہ | کس قدر فقری باز ہی واللہ

اری او فیلسوف او بذات | تیری آگی تو ہی قسم اک بات

تو بڑی چیز ہی اگرچہ او ٹہاے | تو بھی دل کو میری یقین آئی

تو دبائی بغل مین ایمان ہی | سر تو جھوٹو نکا رحل قرآن ہی

اب تیری حیل مین کب مین آتی ہون | تجھسی خود لاکھون دم مین لاتی ہون

ایک تو شیفتہ تہا وہ گلفام | جبکہ اوسنی سنا یہہ طرز کلام

اور بھی پس گیا وہ مہ پیکر | شوق وصلت سی مضطرب ہو کر

جبکہ اوسنی نکوئی ڈھب پایا | جان دینی پہ اپنی دہمکایا

بولی کس ناز سی وہ ماہ لقا | لو خدا راس لائی سچ کہنا

جان دینی پہ کیا دلیر ہی تو | کسقدر زندگی سی سیر ہی تو

ابھی وہ لٹتی ہیں فراق ہو
لو میری دل کو آزماتی ہو

چل چھچھوری دو ہی حواس مین آ
پہر کسی پہ نہ تہمت کو دہرنا

گر لپٹنی کا اوسنی قصد کیا
غصّی کی تیوری نی اوٹہایا

خوب کہل کہیلکی تم بلانی سی
ابہی پہلی تہی منہ لگانی سی

دیکہو کم بختیان نہ آجائین
نہین زیادہ نہ آپ اترائین

خوب آکر اودہم مچایا ہی
کیا نہی مسخرہ بنایا ہی

اتنا کرتی نہین چبلّا پن
اپنی تئین مبتلا ہین کیا دشمن

خوب قابو کا وقت پایا ہی
کسکا اسوقت خیال آیا ہی

مین گہر آنیکا پاس کرتی ہون
ورنہ کیا کچہہ تمہین سی ڈرتی ہون

مین بہی پہر کہنی پر جو آونگی
سیکڑون ہی نقط سناونگی

پہانسی ذلت اوٹہاکی جاوگی
بیحیا ہوکی پہر جو آوگے

مجہسی بیہودگی نہ اختلاط کرو
یہہ کہین اور ارتباط کرو

جنکو رغبت سی بیاہ لائی ہو
جنکی پہلو مین سوکی آئی ہو

اور ستانیاں جو ہوتی ہیں ‏— آہ مجھ کو کہ اپنی کھوتی ہیں

منہ سی کچھ بھی نہیں ہی اور ماتی ‏— حال میری نہیں بہی جاتی

اب بھلا اور تو امید کہاں ‏— دل کی تو کچھ نکال لو ارمان

چلو تم بھی تو اپنا بھلا لو ‏— کچھ گریبان میں تو منہ ڈالو

میں تو قائل ہوں اس ڈہٹائی کے ‏— اور اس بیدردی کی صفائی کی

یہہ تو کہتی ہیں ہاتھ دلپہ دہرو ‏— وہ یہہ کہتی ہی مجھ پہ بجلی گرو

اور روتی گرمیان کرد حساب ‏— ٹھنڈی ہی سانسین لین بیحساب

پیار سی انکا چٹکیاں لینا ‏— اور وہ ہنسا اور پہرتی چل جانا

اور کہنا یہہ تہا آدا کی تہا ‏— لوٹ جاوین خدا کری یہہ ہاتھ

منہ سی انکا ہی منہہ جو مل جاتا ‏— بس تہپیڑ ہیسی ہی جواب آتا

اور کہنا ملال سی کہ ہٹو ‏— آگ لگ جای ایسی باتونکو

سر جو رکہدیتی ہین یہہ زانو پر ‏— وہ ہٹاتی ہین مار کر ٹہوکر

کہتی ہی کیا یہہ غمزی لائی ہو ‏— خوب کچھ تم مزی مین آئی ہو

آج کل تمکو جوش خون تو نہین　　فصد لو فصد لو جنون تو نہین

مصر پرور نی جب یہہ دیکہا حال　　حسن اور عشق مین ہی رنج و ملال

دل سی بولا کہ ذاغ کہاؤ تم　　یار روٹہا ہی اب مناؤ تم

دل بلالین گرا وہ پاؤن پہ　　کہا تقصیر اب معاف یہہ کر

گو برا ہون پہ یار تیرا ہون　　سچ ہی تقصیر وار تیرا ہون

ہنسکی بولی گنہہ معاف کیا　　تمسی دل اپنا مینی صاف کیا

ہمکو اسطرح بہول جاؤ تم　　اسکو کیا کہتی ہین تباؤ تم

ہمتو غم مین یہہ اپنا حال کرین　　آپ اصلا نہ کچہہ خیال کرین

کیا ہو امید بیوفائی سی　　دور ہی پاس اشنائی سی

کوئی شکوی زبان پہ کیا لائی　　آئی ہو راہ کی تہکی ماندی

مجکو اسبات کا ہی اندیشہ　　کہ نہایت ہی وہ ستم پیشہ

دیو ار قم جو آج آویگا　　دیکہی رنگ کیا وہ لاویگا

دم ہمارا نکل نہ جای کہین　　تمسی تلوار چل نہ جای کہین

بولا غازی کہ مین نہ ٹالونگا
ایک دم مین مین مار ڈالونگا

کہا مہوش سی پہر بلا کی شتاب
کرو طیار کہانی کا اسباب

مئی گلگون کی بہی ہو طیاری
بعد مدت ہی آج میخواری

برق رفتار سی بلا کی کہا
گرم آئی ہو تہنڈی ہو تو ذرا

ساری کہلوائی جسم سی ہتیار
لوح بہی بس اوتار لی یکبار

بانی عیاری کی تہی جو اوسکی
برق رفتار نی بس اوس سی لے

آئی مہوش تو پہر سنایا شتاب
کرو صندوق مین یہہ بند اسباب

لیگئی سب اوٹہا کی وہ بالکل
ایک ایک شی دیکہا کی وہ بالکل

مئی گلرنگ کا ہوا پہر دور
ہاتہہ گردن مین پڑ گئی فی الفور

برق رفتار کو بہی پلوائی
عذر کی بات کچہہ نہ بن آئی

مست جب نشہ مین ہی وہ خوب
نرہی پاس طالب و مطلوب

اوتہہ گئی وہ کسی بہانی سی
غم ہوا دل کو اوسکی جانی سی

کہتا کہتی رہی نہ جا تو کہین
میری دل کو تجہی سی ہی تسکین

ہنسکے بولی ابھی تو آتی ہون — اب تمہین چھوڑ کر مین جاتی ہون

دی صدا لوگونکو کہ جلد آؤ — چور پکڑی ہین دونو لی جاؤ

لوگ آئی انہین پکڑنی کو — او دہی کس بات پر یہہ لڑنی کو

ہاے پریون کی ہات پکڑی گئی — طوق و زنجیر مین یہہ جکڑی گئی

نشہ سب ہو گیا ہرن انکا — تھا گلا قابل رسن انکا

پڑین دام مین پہنسی دونو — رو پڑی اتنی نہ پہر ہنسی دونو

شاہزادی نی جب یہہ حال انکا — کیا جا کر بتون کو پہر سجدا

گلشن جادو کو خبر پہنچی — مر گئی سنکی وہ تو جیتی جی

یاسمن نی جو یہہ خبر پائی — وہ کلی کی طرح سی مرجہائی

پاس شہزادی نی اپنی بلوا کر — سحر کچھ پڑہ کی پہونکا دونو پر

ہو گئی پہر تو جانور دونو — بز کیا اسکو فاختہ اوسکو

شاہزادی تھا زہرہ کو غم تھا — عبید ادہر تھی ادہر محرم تھا

قید مین تھی جو گلشن جادو — اسقدر ہو رہی تھی بیقابو

سنکی یہہ حال جان کہوتی تہی | آنہہ آنہہ آنسو ونسی رونی تہی
سو جہتی تہی نکوئی بہی تدبیر | کہ رہا ہو مسلسل زنجیر
کہتی تہی کون انہین چہوڑائیگا | کون دونو کی جی بچائیگا
تہا جو عیار اوسکا عاشق زار | ہاتہہ پاؤنسی وہ بہی ہی لاچار
جتنی ساحر کہ تہی مع ذنبق | اونکو کہہ اوسکا غم تہا مطلق
تہی مصمم وہ اس ارادی پر | شہرونکی جمع کیجئی جادوگر
جمع ہو ساحرونکا جب میلا | کیجئی قتل اونکو بس اوسجا
اس اذیت سی قتل انکا ہو | رنج ہو ماہیان دریا کو
ہووی مرغان دشت کو عبرت | کوئی ایسی نہ پہر کری حرکت
گلشن جادو سنتی تہی جو حال | دل دہڑکتا تہا اسکا غمسی کمال
نرگس جادو پاس جب آئی | دیکہہ کر روئی اسکی تنہائی
بولی رو رو کی پیٹ کر سر کو | دیکہون کسطرح مہر پرور کو
رات کی رات وہ تو مہمان ہی | قتل کا اوسکی صبح سامان ہی

قتل اوسکو اگر کیا لا کے — مین بھی کچھ سو رہونگی اپ کہا کے

وہ ہوا اور مین جیون ہیہات — عاشقی سی بہت یہہ دور ہی بات

اوسکی مین قتل کی خبر کو سنون — چاہئی جان پہلی اوس سی دون

جب تو رحمت ہی عشق کو میری — ورنہ عاشق مین یون تو بہتیری

نرگس جادوئی سنی جو کلام — غم سی روئی کمال وہ ناکام

کہا اوسنی کہ کیا یہہ کہتی ہی تو — خیر ہی تجھکو گلشن جادو

وہ سلامت رہی ترا دم ہو — ملکی تو اوس سی شاد و خرم ہو

یہی ہی وقت آڑی آنیکا — دن ہی الفت کی یہہ دکھانی کا

ہم تم اک روح اور دو قالب مین — ساحر آگاہ اس سی سب ہین

تیری جینی سی زیست میری ہی — جان تو ایک میری تیری ہی

ایک مین ایک میری خواہر ہی — تجھسی خوبی مین لاکھ بہتر ہی

باطنی تجھسی اوسکو الفت ہی — تیری عاشق بدل نہایت ہی

اوسکو جا کر ابھی مین لاتی ہون — ایسی عیاری اب بناتی ہون

جبسی عیّار چہوٹی وہ چہوٹی ۔ اپنی دلبر سی تو مری لوٹی

وہ ہی مجہسی شعورمند زیاد ۔ سحر مین کہتی ہی کمال سواد

جو کہی تمسی تم وہ کام کرو ۔ اوسمین ہرگز نہ کچہہ کلام کرو

کہہ کی یہہ اوسکو جاکی لی آئی ۔ خوب تدبیر اوسنی ٹہرائی

اپنی تبدیل اوسنی کی ہیئت ۔ گلشنِ جادو کی بنی صورت

اور اوسی اپنی شکل پر لائی ۔ خوب عیّاری اوس سی بن آئی

آپ منظور قید خانہ کیا ۔ گلشنِ جادو کو روانہ کیا

نوگلِ جادو نام تہا اوسکا ۔ یہی عیّاری کام تہا اوسکا

اوسنی خواہر سی پہر کہی یہہ بات ۔ قید عیّاری جہان ہیہات

پہلی سیدہی اوسی جگہہ تو جا ۔ اوسکی شکل آپ بن کر اوسکو ہٹا

جبکہ عیّار قید سی ہٹ جای ۔ وہی کرنا جو کچہہ کہ تجکو بتای

چلین وہ تو وہان سی عیّارا ۔ سوی زندانِ غم قدم مارا

اوسی صورت سی گلشنِ جادو ۔ ساتہہ اوسکی ہوی بنی بازو

برق رفتار تھا جہان عیار — پہنچی وو تو یہہ ساحرہ اکبار

چوکی ہہتی ساحرونکی ہان جو شدید — آنی جانی کی تہی بہت تاکید

یہہ ادہر دو تو باتین کرتی چلین — پاؤن ڈر ڈر کی اپنی دہرتی چلین

چوکیدارون نی یہہ کہا جسدم — کون ادہر آیا ہی یہہ بولین ہم

دل مین اسوقت آیا اپنی بہی — دیکہئی جلکی قید یو نکو بہی

ایسی نادان تم بہلا کیا ہو — کیا نہین ہمسی تم شناسا ہو

ٹوکتی ہو بنی ہو دیوانی — ہم یگانی ہین یا کہ بیگانی

سمجہی وہ دل مین انسی بر نہین — اپنی ہم جنس ہین یہہ غیر نہین

سب یہہ بولی کہ آؤ آؤ تم — غصی مین آکی پہر نہ جاؤ تم

در زندان پہ پہرگئین دونو — دیر تک ہم سخن رہین دونو

کچہہ نہ ایسی جدا ہتی جادوگر — ایسی سب آشنا ہتی جادوگر

کرکی سب سی تپاک یکدیگر — کہنچی لی اور کہولا قفل در

نرگس جادو جیب کہ درآئی — بزکی صورت اوسی نظر آئی

کیا پہلی تو اوسکو بڑ سی بستر — اور ٹہری نہ پہر وہان دو پہر

لیکی عیار یہ کہ وہ دونو پہرین — جہان قمری تہی اوسجگہہ وہ گئین

آئین اسجا یہ دیکہا حال خراب — گوش زد ہوگئی نفیر خواب

گلشن جادو نی کیا یہہ طور — پنجرہ قمری کا لی لیا فی الفور

آپ قمری بن گئی وہ شکل — اور اوسکی بنائی اپنی شکل

کہہ دیا دونو تم یہہ کام کرو — لوح جسجا ہو ڈہونڈلو اوسکو

تہا جہان توشہ خانہ ذنبق کا — خالی از کار عقل احمق کا

آئین دارو غہ کی یہہ باسم یاس — اور کہا تمکو کچہہ نہین وسواس

جاؤ ذنبق نی اب بلایا ہی — صبح کا وقت ہونی آیا ہی

دہوم ہی قتل مہر پرور کی — کروطیاری جلد سب گہر کی

تم وہانسی جو پہر کی آؤگی — اسی جا ہمکو بیٹہی پاؤگی

جب کہ دارو غہ ہوگیا راہی — بات یہہ انکی عقل نی چاہی

قفل صندوق جلد وا کیجی — اپنی لوح مدعا لیجی

قتل کہو لا جو دل مین یہہ کہکر ‏— لیتی لی اور دو لی خنجر

خوبان سبکو کر لیا پنہان ‏— تاکہ ہرگز نہ دیکہی کوئی دہان

اوس جگہہ سی چلی ابجد تعجیل ‏— کہ رہی تہی کمال رات قلیل

ساحرونکا تہا ازدہام جہان ‏— اونہین آ بیٹہی یہہ بہی وونو وہان

ماہ پیکر چہپا وہ ذرونکی فوج ‏— مہ کا آسمان پر ہوا اوج

چہپا تارونکی ماہ لیکر فوج ‏— مہر کا ہو گیا فلک پر اوج

ہوا نوبت بہی آکی داخل بزم ‏— ٹہرا اوس نابکار کا یہہ عزم

کیجیی قتل مہر پرور کو ‏— چہوڑیی پہر نہ ساری لشکر کو

مہر پرور کا جب قفس آیا ‏— اور عیار کو بہی بلوایا

کہا فرصت نہ انکو لیتی دو ‏— گلشن جادو کو بہی قتل کرو

یاسمن نی جو دیکہا یہہ انداز ‏— رنگ پہرہی سی کر چلا پرواز

صبر و ہوش و حواس جانی لگی ‏— غش غش یہہ اوسکو غمسی آنی لگی

ساحرونکی صلاح یہہ ٹہیری ‏— کیجیی انکی صورت اصلی

چاہتی تھی کہ وہ سحر کرین — بعد اسکی گلی پہ تیغ دھرین

کہ ہوا نعرہ محصر پرور کا — دم کیا بند ہر ستمگر کا

وہان ہر عیار کا ہوا نعرہ — گلشن جادو نے کیا نعرہ

رخ ذہن پہ مردنی چھائی — اور ستمگار کی قضا آئی

لیکی خنجر یہہ سب نے جا ہی پڑی — شیر روباہ ہو نہ بس آہی پڑی

سحر جو جو کی کرتی تھی ساحر — لوح کر دیتی تھی اونہین آخر

فکر سحر اسطرف بہت سی کی — یاسمن بھی تھی ریگ مہر ہوئی

نرگس جادو گلشن جادو — یہہ بھی دونو تھین یکدل و یکرو

نوگل جادو یاسمن جادو — فوج سی لڑتی تھین بہم یکسو

جابجا قربان اوسپہ کرتی تھین — اسکی بدلی وہ آپ مرتی تھین

برق رفتار کو جو ہوش آیا — منہہ وہان پہہ دنگا بہ سیاپا

ہو کے خنجر بکف جدہر کو پہرا — ایک دو چار کو گرا ہی دیا

دو کی خنجر سی گرچہ کام ہوئے — لوح سی سیکڑون تمام ہوئے

پڑگئی ایک طلسم مین ہل چل — گئی نامردو پردہ سی نکل

ہوگیا ساحرونکو خوف مصاف — پھرنی کردیا وہ مطلع صاف

سب فنا ہتی نکو ہی تہا باقی — ایک ذنوق ہی رہگیا باقی

پھر یہ ورنی گھیرا ذنیق کو — کچھہ نہ بن آئی بات احمق کو

عرض کی باندہ کریہہ ہاتہونکو — بہہ گنہگار کا گنہہ بخشو

سب بڑا بول میری پیش آیا — کیا تہا جیسا ویسا ہی پایا

دل ہوا پہر طلسم پہ مائل — ساتہہ لیکر اسی ہوا داخل

یون کیا اوسکا پہر گناہ معاف — بیبی بندی سی ہہ مسلمان صاف

سیر کی پوچہا سارا حال طلسم — کیا تبہی مین اپنی مال طلسم

لایا ذنیق بصدق دل ایمان — ساری اون ساحرون کی پائی جان

پڑہی کلمی نبہی لائی ایمان سب — ہہ ہی کافر وہان مسلمان سب

پہری باطل سی حق ہوا آگاہ — کہا سبہہ لا الہ الا اللہ

نیک باتونکا سب کو تہا اقرار — جابجا مسجدین ہوتین طیار

گلشن جان وہ وقت جو بیچاری — لگی دعوت کی کرنی طیاری

مژدہ فتح سبکو جا پہنچا — ساتھہ زہرا کی لشکر آ پہنچا

وہی ذبق کو تخت و تاج دیا — پیشکش اوسنی پہر خراج کیا

حکم ذبق کو پہر بلا کی دیا — ماہ پروین کا کچھہ تہا نہ پتا

آنکی بس کہنی کا بہانہ ہوا — ڈہونڈہنی کو وہ خود روانہ ہوا

ساتھہ تہی ساحران چابکدست — سبکی سب تہی جوان چابکدست

شہر مین کوہ مین بیابان مین — ڈہونڈہتا تہا ہر ایک زندان مین

ہفت اقلیم چہان ڈالی تہی — کوئی جاگہ نہ اوس سی خالی تہی

پہرتا پہرتا کہان کہان نگیا — تہی جگہہ کونسی جہان نگیا

بخرابی و محنت بسیار — لگا ایک جا سراغ آخر کار

اوس جگہہ پر لگا پتا اوسکا — نہ ہوا کا بہی ہو گذر جس جا

چین کی ہی قریب جو ماچین — کہتی ہین لوگ اوسی جزیرہ چین

ہی مہیب اور وہ نہایت قلب — ہوش انسان ہو دیکہکر جسی سلب

اوسکی قبضی مین سب وه سحر ہے
سحر اور ساحری مین جو بدی ہے

سحر پر اوسکو اپنی دعوی ہی
ساری وه ساحرون مین یکتا ہی

نام شہبال اوسکا ہی مشہور
اوسکو اپنی کمال پر ہی غرور

ماه پروین کا ہی وه عاشق زار
زور اوسکا نه چلتا تها زنهار

ماه پروین کی جو محبت تهی
اور زهره سی اک عداوت تهی

کسی صورت نه ہاتهه آتی تهی
اسکی بس اوسپه جان جاتی تهی

ملنی کی اوسکی گهات کرتا تها
شب کو دن تکو رات کرتا تها

یہه بهی ہی قدرت قضا و قدر
چڑہی اوسان وه گهات کی اوپر

آیا بنکر وہان وه مثل عقاب
لی گیا اوسکو بس اوٹہا کی شتاب

تهه مین دریا کی اوسکو رکها ہی
دخل اوسجا نہین کسیکا ہی

وصل کا روز اوسی طالب ہے
وه ہی مغلوب اور یه غالب ہی

کرتا ہے روز اوسکی دلداری
اور اوسکو ہی اوس سی بیزاری

روز وصلت په وه ہی آماده
جان دینی په ہی یہه استاده

غیر انکار یہان نہین اقرار — روز و شب ہی یہی ہم ہی تکرار

جب بہت تنگ اس سی آتا ہی — بر سر جنگ اس سی آتا ہی

ہوا اسکی وہ جنگ کا درپی — نازنین رنج سہتی نہہ تاکی

ایک دن دل بہت جو تنگ آیا — ماہ پروین نی اسطرح سی کہا

نہین تجہسی کنارا ہی مجکو — تجہہ سوا کون پیارا ہی مجکو

تجکو ہر دم جو مین کڑہاتی ہون — ناز و انداز یہہ دکہاتی ہون

اک مہینی کی اور دی مہلت — مجکو ایذا نہ دی کسی صورت

بعد اسکی نہو گی پہر تکرار — مین تیری یار ہون تو میرا یار

سنکی یہہ دل مین اپنی شاد ہوا — دعوی دوستی زیاد ہوا

سمجہا یہہ ہی کہ مجہپہ مرتی ہی — فی الحقیقت کہ ناز کرتی ہیے

کہا اوسنی کہ اسپہ راضی ہون — حال ماضی پہ رنج کیون مین دون

ابتو مجکو ہی فکر استقبال — تیری اس امر مین نہین ہی ملال

تو تو اعلی ہی اور مین کم ظرف — عمر کی مینی تیری عشق مین صرف

یہی تو صیغۂ محبت ہے | نہین فعلون سی تجکو راحت ہے

دعی قول اب نہ کیجیو میرا | تو فی اسباب سی تو منہہ پہیرا

تجکن نہ ہونگا ایذا پر | بج ہوتا ہی امر بیجا پر

تیری اقرار پہ کرونگا عمل | لن ترانی نہ پہر ہوتا ہو خلل

سمجہا یہہ وعدۂ ثقیل نہین | گو بہت ہی یہہ پکہہ قلیل نہین

ہین خفیف اپنی درد وغم کی جو دن | انکا کٹنا ہی ہر طرح ممکن

کہا اچہا مجہی گوارا ہے | تیری کہنی سی کب کنارا ہی

وعدی مین ایک روز باقی تہا | کہ نیرلی کی ذبح آپہنچا

## رفتن مہرپرور برای رہائی ماہ پروین وآوردن آن مع گلشن جادو و نرگس جادو ویکجا بعیش وعشرت بسر کردن

ساقیا جام وصل کا ہی دن | جام می بہر کی دی تو ہی ممکن

مہرپرور نی جب سنی یہہ بچ | دلسی بولی کہ زندگی ہی ہیچ

ہوئی معشوق اس مصیبت مین | تم ہو مصروف عیش وعشرت مین

ہے

خاک اس عیش بادہ پانی پہ — خاک ہی ایسی زندگانی پر

کہا دیو نی اب ہی کیا تدبیر — بولا چلئی یہان سی بی تاخیر

تہ دریا مین تمکو پہنچا دون — اوس ستمگر کی شکل دکہلا دون

لیجئی ساتہہ چار سو ساحر — ہو وین وہ خوب سحر سی ماہر

نہ کسی اور سمت جانی دین — اسکو سب جاتی ہی پکڑ لیوین

کس لئی سحر سی ہی وہ غافل — واقفِ حال وہ نہین جاہل

جب وہ باہر کہین کو جاتا تہا — قید مین اوسکو چہوڑ آتا تہا

کرتا تہا اس شدید قید مین بند — جس سی ہوتی تہی اوسکی جی کو گزند

کیا کہون مین کہ یہہ کہان آئی — دم مین مثل ہوا یہان آئی

جب کہ ساحل پہ شہر جا پہنچا — اب یہہ تہا قصد دیکہئی دریا

ساحری مین جو تہی بہت بیباک — چار شخص اونمین تہی بہت سفاک

گیا دریا پہ سبکو استادہ — پانچون تہ مین گئی وہ آمادہ

اوسکا وعدہ وہان تمام ہوا — وعدہ عمر یہان تمام ہوا

او سطرف خواہش کنار وبوس
پانچون بیٹی تہی اسطرف خاموش

اوس لعین کو نسوجہا اپنا مآل
ہر گہڑی مین ہی اور ہی گہڑیال

الغرض اوسکو جال مین کہنچا
وہ پہنسا جب ادہر سی کہینچ لیا

جالکی کاٹنی کیا یہہ غضب
پہیندی مچہلی کیطرح دونو لب

ایسا کاٹا لگا نڈہال ہوا
بی چہری کی گلا حلال ہوا

بہولا سب سحر و ساحری اپنی
سر و پاکی بہی کچہہ خبر نرہی

نکلا خشکی پہ جب تریسی وہ
سخت مضطر تہا بی پریسی وہ

لب تو تہی بند سحر کیا کرتا
جان کی اپنی تہا دعا کرتا

لاکہہ تڑپا یہہ جال مین اوچہلا
خوب اسکا سبہون نی سر کچلا

آیا ذبح پہ مبارک باد
مہرپرور کا دل بکمال تہا شاد

ماہ پروین کو قید مین تہی یس
تہی تو مونس کوئی رفیق نہ پاس

دسی کہتی تہی ای خدای کریم
بہیج یاور کہ ہون کمال سقیم

مہرپرور سی کہتی تہی وہ ملال
سن چکی تہی تمام اوسکا مآل

کہتی ہتی اوسکو میری کیا پروا
اوسکا عشق تہا مین ہی دل ٹہنا تہا

اسمین غیرت نی اوس سی آکی کہا
جلنی دریا ہی پہرتہ دریا

کیجئی غواصی جلد جستی سی
موتی بطن صدف سی تا نکلی

اوس در عصمت و شرافت کو
بحر زخار سی نکال ہی لو

منقضی ہو چکا ہی وعدہ کا دن
وہ جو مر جائی تو یہہ ہی ممکن

جلد چل کر نکال لاؤ اوسی
آبیاری سی اب جلاؤ اوسی

کہا اسنی کہ عین بہتر ہی
حاضر اب اس پہ مہر پرور ہی

کیا کہون بات مہر پرور کی
سحر کی اوسنی سب مہم سر کی

گیا دریا مین لیکی جبکہ انیس
دیکہا ایک موتیکا مکان نفیس

کہ مکلل ہی سحر سی طیار
خیرگی آنکہہ کرتی ہی ہر بار

جا ہی جو جہان تکلف ہی
ہر طرح کا وہان تکلف ہی

ایک صندوق جو نگارین ہی
اوسی مین قید ماہ پروین ہی

کرتی ہی ہای ہای آہستہ
آرہی ہی صدا ہی آہستہ

کہہ رہی تھی بکریہ و زاری — ای اجل آ کہ زیست ہی بھاری

خلق سی ہای دل ملول چلی — فرقت یار مین ہمیشہ جلے

ضبط افسی نہو سکا زنہار — خوب یہہ روئی مثل ابر بہار

آنکھہ کی سوتی نہ — بہا دریا مین اشک کا دریا

گئی صند — سر کو دی پٹکا کہیکی وائی نصیب

جسپہ صدقی نثار رہتا تھا — جسپہ میرا یہہ پیار رہتا تھا

ای فلک تو نی کیا کیا افسوس — اوسکا یہہ حال کردیا افسوس

یہہ بہی گردش نصیب اپنی — دوستی ہو گئی رقیب اپنی

جلد صندوق وا کیا اسنی — کیا کہون دیکھا حال کیا اسنی

لب پہ مشکل سی آہ آتی ہی — فقط ایک سانس آتی جاتی ہی

ناتوانیسی جان باقی ہے — پوست اور استخوان باقی ہی

رشک نی بہی جلا دیا اسکو — عشق نی بہی گہلا دیا اسکو

ناتوانی سی ایسا ہی عالم — کہ اوکہڑتا ہی بات کرتی مین دم

نام باقی نہین ہی طاقت کا | غلبہ ہی ضعف کا نقاہت کا
مثل یعقوب عشق یوسف مین | رات دن روتی ہی تاسف مین
نرگسی انکھو نکا وہ حال نہین | وہ نہین حسن وہ جمال نہین
ابرو ؤنمین کجی نہین ہرگز | [illegible] زلف مین کہین گرہ
گل سا چہرہ وہ سرخ فام نہین | لب پہ تب ہی طاقت کلام نہین
رگ گل سی جو تھی کمر باریک | بال سی بھی زیادہ تر باریک
بڑھ کی ناخن ہوئی ہین بدر کمال | پیچ در پیچ ہین گندھی وہ بال
حال ہر عضو کا ہوا ایسا | ہاتھ پاؤن مین دم نہین گویا
تھی کلائی جو ہیرے سی شفاف | نیلی نیلی رگین عیان ہین صاف
رنج و غم سی اوسی توسل ہی | وہ ترقی گئی تنزل ہی
مہر پرور نی جب بہت کی غور | کیا تشکل ہی اسکی زیست کا طور
جو ہین صندوق سی کیا باہر | غش سی جان اوسکی آگئی لب پر
مہر پرور نی جب تو دی آواز | ماہ پروین یہہ کیا کیا انداز